فوائد:۔ بواسیر ہر قسم کے لئے مفید ہے۔ خصوصاً بواسیری خون کو بند کرنے کے لئے اکسیر ہے۔

# اکسیر احتلام

| پوٹاسی۔ برمائیڈ۔ | کمفر مانو برومائیڈ۔ | اکسٹریکٹ ہائیوس ئمس |
|---|---|---|
| ۴ تولہ | ۲ تولہ | ۱ تولہ |

کشتہ سہ دھاتہ ۱ تولہ سب کو کھرل کرکے پانی کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنادیں۔

خوراک:۔ ایک ایک گولی صبح دوپہر شام ہمراہ پانی دیں۔

فوائد:۔ جریان، احتلام کا جانی دشمن ہے۔ پانی کی طرح بہتا ہوا مادہ منویہ اس کے استعمال سے رک جاتا ہے ذکاوت حس ایک ہفتہ استعمال کرنے سے رک جاتی ہے۔ ہر وقت مطب میں تیار رکھنے کی چیز ہے۔

# اکسیر قلاع

گاؤزبان سوختہ۔ طباشیر اصلی۔ دانہ الائچی خورد۔ کتھ سفید۔ کباب چینی۔ گل انار۔ نشاستہ گندم ہر ایک ۲ تولہ باریک پیس کر رکھ لیں۔

ترکیب استعمال:۔ دن میں ۳، ۴ بار منہ میں چھڑکا کریں

فوائد:۔ بچوں کے منہ چھالوں و پھنسیوں کیلئے مجرب اور رات کی معمولی چیز ہے۔ ہر وقت مطب میں تیار رکھیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



# شیاف زن

| نوشادر | نمک سیاہ | لوڑھ پنجی | صابن دیسی ملاکر شیاف بنادیں۔ |
|---|---|---|---|
| ۱ ماشہ | ۱۰ ماشہ | ۲ ماشہ | بقدر ضرورت |

ترکیب استعمال:۔ ایک شیاف دایہ سے فم رحم میں رکھوائیں۔ حیض جاری کرنے کیلئے مجرب ہے۔ اگر کوئی عورت کمزور ہو۔ اور اسقاط کی ضرورت ہو تو اس کو دو تین روز استعمال کرائیں۔ یقیناً اسقاط ہوجائیگا۔

فوائد:۔ رحم کا منہ کھولنے اور حیض جاری کرنے کیلئے مجرب ہے

# حب سہاگہ

عصارہ ریوند۔ نوشادر۔ سہاگہ سفید۔ مصطگی رومی پیس کر گودہ گھیکوارہ میں ملاکر گولیاں دانہ مونگ برابر بنادیں۔

ترکیب استعمال:۔ ایک دو گولی بچہ کو ماں کے دودھ یا پانی میں گھس کر ذرا کھانڈ ملا کردیں۔

فوائد:۔ بچوں کا نمونیہ۔ کھانسی۔ درد شکم۔ قبض کیلئے معمولی ہے

# قرص صدر

| سرطان سوختہ | شاخ مرجان سوختہ | عقیق سوختہ | صدف مروارید |
|---|---|---|---|
| ۲ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ |

سو۔ کہربا شمعی ۱ تولہ۔ گل ارمنی ۱ تولہ۔ طباشیر اصلی۔ گل مختوم

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

تخم خشخاس سفید۔ تخم خشخاس سیاہ ہر ایک سوا تولہ۔ مغز تخم خیارین مغز تخم خربزہ۔ مغز کدو شیریں ہر ایک ۲ تولہ۔ مغز پیٹھہ ۲ تولہ۔ کتیرا گوند رب السوس۔ گوند کیکر ہر ایک سوا تولہ۔ زعفران۔ افیون ہر ایک ۵ ماشہ کافور ۱ ماشہ سب کو پیس کر بریشم ماہی ۲ تولہ کو پانی میں حل کر کے باقی دوائیں ملا کر قرص بقدر ۳ ماشہ بنا دیں۔

ترکیب استعمال :۔ ا قرص صبح و شام ہمراہ شربت ۲ تولہ عناب دیں

فوائد :۔ گو دق سل ابھی تک لا علاج مرض ہے۔ مگر پہلا درجہ میں اگر مریض کو یہ قرص مناسب بدرقہ کے ساتھ استعمال کرایا جائے تو مریض کو شفا کلی دیتا ہے۔ دوسرے اور تیسرے درجہ میں صحت ہو یا نہ ہو۔ اتنا ضرور ہے کہ مریض ان قرصوں کے استعمال سے یوں معلوم کرتا ہے۔ کہ میں تندرست ہو رہا ہوں۔ اور طبیب کا بڑا مداح و معتقد ہو جاتا ہے۔ مریض کو روٹی کھانے کے بعد یا پہلے بقدرے پانی ملا کر پلا دیا کریں۔ تاکہ اس کی طاقت قائم رہے اور بہتر تو یہ ہے کہ مریض کو ٹی بی ہسپتالوں میں جانے کی تاکید کریں۔ گو شفا کلی حاصل نہیں ہوتی۔ مگر جب تک وہ علاج کیا جائے مریض زندہ رہتا ہے۔

## بچہ پال

سوڈا بائیکارب ۲ تولہ ۸ ماشہ
سوڈا برومائیڈ ۲ تولہ ۸ ماشہ
ادلیم اینی تھائی ۳۲ قطرہ
ادلیم اینی سائی ۳۲ قطرہ
سپرٹ ریکٹی فائیڈ ۴ اونس

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



شربت سادہ ۹ چھٹانک عرق سونف ۴ بوتل۔ پہلے نمکوں کو خوب باریک کریں۔ پھر تیل ملا کر حل کریں۔ پھر سپرٹ ذرا ذرا ملا کر حل کرتے رہیں۔ پھر شربت و عرق ذرا ملا کر خوب کھرل کرتے ہوئے اور ملاتے جائیں۔ یہاں تک کہ ایک جان ہو جائے۔ شیشیوں میں بھر کر رکھ لیں۔

ترکیب استعمال :۔ ایک ماہ سے ۶ ماہ کے بچے کو ۱۰ سے ۱۵ قطرہ ۶ ماہ سے ڈیڑھ سال تک ۲۰ سے ۶۰ قطرہ دیں۔ دن میں تین بار۔

فوائد :۔ بچوں کے اسہال۔ قے۔ بخار۔ کھانسی۔ سوکھا پن کیلئے اکسیر ہے۔ دانت نکالنے کے زمانہ میں اس کے استعمال سے تمام تکالیف سے محفوظ کر سکتا ہے۔ لاغر و دبلے بچے موٹے تازے ہو جاتے ہیں۔

## تریاق احتلام

گوند کیکر۔ طباشیر اصلی۔ سمندر سوکھ۔ کشنیز خشک۔ گل سپاری۔ ثعلب مصری۔ تالمکھانہ۔ موچرس۔ گوند کتیرا ہر ایک ۱ تولہ بنات سفید ۹ تولہ کوٹ چھان کر سفوف بنا دیں۔

ترکیب استعمال :۔ ۶ ماشہ صبح ۶ ماشہ شام ہمراہ دودھ بکری یا گائے بھینس استعمال کریں۔

فوائد :۔ جریان۔ احتلام۔ سرعت۔ رقت منی کیلئے اکسیر تیر بہدف ہے۔ خصوصاً احتلام کے لئے زیادہ فائدہ مند مجرب ہے

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

# آئیوڈوفارم آئیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| آئیوڈو فارم | کاربالک ایسڈ | میٹھا تیل | ملا کر رکھ لیں۔ |
| ۲ ماشہ | ۳ ماشہ | ۵ تولہ | |

ترکیب استعمال:۔ گندے وخراب زخموں پر لگادیں۔

فوائد:۔ گندے وسڑے ہوئے پیپ دار زخموں وپھوڑوں کو صاف کرنے کیلئے غضب کی مجرب چیز ہے۔ جراحوں کیلئے تحفہ ہے۔



## مرہم آئیوڈوفارم

| | | | |
|---|---|---|---|
| کاربالک ایسڈ | آئیوڈوفارم | بورک ایسڈ | زنک آکسائڈ |
| ۳ ماشہ | ۲ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ |

۱۰ تولہ ویزلین ملا کر رکھ لیں

ترکیب استعمال:۔ گندے وخراب زخموں کو پیپ سے صاف کرنے اور اندمال کے قابل بنانے کے لئے مجرب ہے۔

## مرہم زنگار

| | | |
|---|---|---|
| زنگار ۲ تولہ | شہد ۳ تولہ | سرکہ ۷ تولہ |

ملا کر پکائیں۔ جب مرہم بن جائے تو اتار لیں۔

ترکیب استعمال:۔ بطور مرہم لگادیں۔

فوائد:۔ زخموں کے بڑھے انگور کو جلانے اور زخموں وپھوڑوں کو صاف کرنے کیلئے مجرب ہے۔ اسکے سوا زخموں کو بھرنے والی کوئی مرہم اکسیر ہے

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



زیادہ مفید نہیں،

## شیاف ککرا

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| نیلا تھوتھا خام ۔ | چاکسو مدبر ۔ | کافور | افیون | انزروت مدبر |
| ۳ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | | ۶ ماشہ |

کتیرا ۳ تولہ، گوند کیکر ۳ تولہ ) سب کو الگ الگ ملا کر نیم کے پتوں کے پانی میں ملا کر شیاف بنادیں۔

ترکیب استعمال:۔ پلک کو الٹا کر ککروں پر بتی رگڑیں پھر بکری کے دودھ سے دھو دیں اور ایک روئی کا پھایہ بکری کے دودھ سے تر کرکے آنکھوں پر رکھ دیں۔

فوائد:۔ ککروں یعنی روہوں کے لئے مجرب واکسیر ہے۔

## حب ذیابطیس

مغز خستہ جامن ۔ افیون ۔ کشتہ فولاد ۔ کشتہ قلعی ۔ ست سلاجیت اصلی ہر ایک ۶ ماشہ کافور ۶ ماشہ باریک پیس کر پانی کی مدد سے گولیاں چنے کے برابر بنادیں

ترکیب استعمال:۔ ۱ گولی صبح وشام ہمراہ بدرقہ مناسب پاؤ پانی یا زلال پوست التونیم دیں۔



## فوری

| | | | |
|---|---|---|---|
| کاربالک ایسڈ | کلورل ہائیڈریٹ | کریازوٹ | ٹنکچر آئیوڈین |
| ۲ ماشہ | ۲ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ |

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

ملا کر شیشی میں رکھ لیں

**ترکیب استعمال**:۔ ایک لوہے کی سیخ لے کر اس کے سرے پر تھوڑی سی روئی لگا دیں۔ اور دانت کے سوراخ میں رکھ دیں۔ یا درد کی جگہ لگا دیں۔ اتنی احتیاط رکھیں کہ دوائی دوسری جگہ نہ لگے۔

**فوائد**:۔ درد دانت کیلئے جادو ہے۔ ادھر دوائی لگائی ادھر درد غائب۔ مریض روتا آئے اور ہنستا جائے۔

## سرفین

افیون ۳ ماشہ۔ پوست بیخ مدار ۳ ماشہ قلمی شورہ ۶ تولہ۔ باریک سفوف بنا دیں۔

**ترکیب استعمال**:۔ ۴ رتی سے ۱ ماشہ تک ہمراہ عرق گاؤزبان دیں۔

**فوائد**:۔ کھانسی کو فوری تسکین دینے کیلئے مجرب ہے۔ پہلی خوراک اپنا اثر دکھاتی ہے۔

## بہار آور

بھلاوہ کلاہ دور کردہ ۲ تولہ نارجیل ۲ تولہ چھوہارے گٹھلی دور کردہ ۴ تولہ ثعلب مصری ۵ تولہ گھی آدھ سیر کھانڈ ۱ سیر۔ دودھ ۴ سیر۔ پہلے نارجیل یعنی گری کو کوٹیں پھر بھلاوہ و چھوہارے ملا کر خوب کوٹیں۔ پھر پوٹلی میں باندھ کر دودھ میں پکا دیں۔ پوٹلی کو دباتے اور ہلاتے رہیں۔ جب کھویہ بن جائے تو اس کو گھی میں بھونیں۔ اور کھانڈ کا

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



قوام کر کے ملا دیں اور ثعلب مصری ۵ تولہ باریک پیس کر اضافہ کریں۔

**ترکیب استعمال**:۔ ۱ تولہ سے ۲ تولہ تک صبح ہمراہ دودھ دیں۔

**فوائد**:۔ قوت باہ پیدا کرنے کے لئے مجرب ہے اتنی طاقت پیدا ہوتی ہے کہ برداشت کرنا مشکل ہوتا ہے۔ کم خرچ بالا نشین نسخہ ہے۔



## تریاق الرحم

گل سپاری۔ گل پستہ۔ گوندڈھاک ہر ایک ۴ تولہ اندر جو شیریں اسگند ناگوری ہر ایک ۲ تولہ کشتہ قلعی۔ کشتہ مرجان ہر ایک ۳ ماشہ کشتہ عقیق ۱۰ ماشہ مصری ۸ تولہ کوٹ چھان کر سفوف بنا دیں۔

**ترکیب استعمال**:۔ ۲ ماشہ سے ۴ ماشہ تک ہمراہ دودھ صبح و شام کھائیں۔

**فوائد**:۔ عورتوں کے سیلان الرحم یعنی رحم سے سفید پانی آنے کے لئے مجرب ہے۔

نوٹ:۔ سیلان الرحم کی مریضہ کے فم رحم میں اگر ورم ہو اور اس کی وجہ سے رطوبت آتی ہو۔ تو پہلے ورم کا علاج کرنا چاہیئے۔

## ادراری

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مصبر اصلی | مرمکی | ریوند خطائی | کسیس سبز | فری ریٹ ایمونیا |
| ۳ تولہ | ۲ تولہ | ۶ ماشہ | ۳ تولہ | ا تولہ میرطاساس |

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

باریک سفوف بنادیں۔

**ترکیب استعمال:۔** ۴ رتی سے ۱ ماشہ تک صبح و شام ہمراہ شربت بزوری ۴ تولہ یا دینار ۲ تولہ دیں۔

**فوائد:۔** حیض کو جاری کرنے اور خون پیدا کرنے کیلئے نہایت مفید و مجرب ہے۔ قبض کش ہے۔ جسمانی کمزوری و دل کی دھڑکن کو دور کرتا ہے۔

## سرمہ غریب نواز

پھٹکڑی۔ قلمی شورہ۔ نوشادر۔ سمندر جھگ۔ نمک سیندھا ہر ایک ۲ تولہ نیلا تھوتھا بریاں ۱ ماشہ دو روز پانی میں کھرل رکھیں۔

**ترکیب استعمال:۔** بطور سرمہ آنکھوں میں صبح و شام لگادیں۔

**فوائد:۔** دھند۔ جالا۔ غبار۔ پانی آنا۔ ککرے۔ سفیدی چشم کے لئے مجرب ہے۔ اس کو بناکر مفت تقسیم کرتا ہوں بڑی مفید چیز ہے۔

## علاج برائے کثرت حیض واستحاضہ

نمبر۱۔ کشتہ صدف مروارید۔ مرجان۔ کہربا شمعی باریک پیسکر رکھ لیں
۱ تولہ ۱ تولہ ۶ ماشہ

**خوراک:۔** ۲ ماہ صبح و شام ہمراہ شربت انجبار ۲ تولہ۔ اگر زیادہ تکلیف ہو۔ تو تین چار دفعہ دیں۔ ہر جگہ کا خون بند کرنے کے لئے اکسیر ہے

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



نمبر۲۔ مائیں خورد۔ ماجو بریاں۔ نسپال۔ گل دھاوا۔ پھٹکڑی نیم کوفتہ
۶ ماشہ ۶ ماشہ ۱ تولہ ۶ ماشہ ۳ ماشہ

کرکے پانی ادھ سیر میں جوش دیں۔ جب آدھ پاؤ رہ جائے تو صاف کرکے رکھ لیں۔

نمبر۳۔ سرمہ سیاہ۔ ماجو بریاں۔ دم الاخوین باریک پیس لیں
۱ تولہ ۱ تولہ ۶ ماشہ

**ترکیب استعمال:** نمبر۲ کے پانی میں روئی صاف دھنی ہوئی بھگو کر نمبر۳ کے سفوف سے لیتھڑ کر رحم میں دایہ سے یا خود استعمال کریں۔ نمبر۱ بطور خوراک کھلایا کریں۔

**فوائد:۔** عورتوں کا کثرت حیض یا استحاضہ بار بار مہینہ میں کئی بار خون آنا۔ جو کسی دائی سے بند نہ ہوتا ہو۔ اس کے استعمال سے قطعاً دور ہوجاتا ہے۔ سینکڑوں عورتوں پر آزمائی ہوئی چیز ہے۔

## مرہم زنگاری

| گندہ بروزہ | نیلا تھوتھا | زنگار | |
| --- | --- | --- | --- |
| ۵ تولہ | ۲ رتی | ۶ رتی | بروزہ کو گرم پانی سے دو چار دفعہ دھولیں پھر باقی |

دوائیں باریک پیس کر تیل سرسوں ۱ تولہ ملاکر مرہم بنادیں۔

**ترکیب استعمال:۔** بطور مرہم پھایہ پر لگاکر استعمال کریں۔

**فوائد**

پھوڑا پھنسی کو پھاڑنے اور صاف کرنے کے لئے عام معمولی سی ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

# حبِ شباب

| فیری کاربوناس | پل فاسفورس | فیری آرسیناس | ایکسٹریکٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۱۲ گرین | ۵۶ گرین | ۲½ گرین | |

نکس وامیکا ۱۴ گرین . مشک خالص ۲ ماشہ . فیری کونین سائٹراس ۳۰ گرین . ایکس ٹریکٹ کینے بس انڈیکا ۱۴ گرین . ایکسٹریکٹ بلاڈونا ۷ گرین . لیوبس ۷ گرین . گولڈ کلورائیڈ ۷ گرین . ایکسٹریکٹ ڈامیانہ ۱۰ گرین . ایکسٹریکٹ ای سائی ہین ۷ گرین . سکچیلا ایکسٹریکٹ جلیٹن بقدر ضرورت ملاکر گولیاں چنے برابر بنادیں

خوراک :۔ ا گولی صبح ا شام روٹی کے بعد ہمراہ دودھ کھا لیا کریں۔

فوائد۔ قوت باہ پیدا کرنے کیلئے اس سے بہتر نسخہ ملنا محال ہے ۔ دل و دماغ اعصاب کو زبردست طاقت دیتا ہے

# حب عجیب

| سورنجان شیریں | بوزیدان | شحم حنظل | غاریقون |
|---|---|---|---|
| ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۶ ماشہ |
| صبر سقوطری | تربد سفید مجوف | جاوشیر | فرفیون |
| ۶ ماشہ | ا تولہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ |
| حب نیل سنتر(؟) | قنطوریون دقیق | مشک خالص سب | |
| ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۱۰ ماشہ | |

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



اشیاء اصلی اور عمدہ لے کر کوٹ چھان کر کوہ سبز کے پانی میں گولیاں چنے برابر بنادیں :۔

ترکیب استعمال :۔ ا گولی صبح ا گولی شام روٹی کے بعد ہمراہ پانی کھالیا کریں

فوائد :۔ یہ عجیب و غریب گولیاں دائمی قبض کے لئے بے نظیر و لاثانی ہیں۔ جو قبض کسی دوائی سے نہ جاتی ہو۔ ان کے مسلسل استعمال سے قطعاً اور ہمیشہ کے لئے دور ہو جاتی ہے۔ اس کے علاوہ عرق النساء۔ نقرس۔ گنٹھیا فالج درد معدہ۔ درد گردہ ریحی اور معدہ میں ہروقت ریاح کا رہنا جو عموماً بڑے بڑے امیروں اور رؤسا کو ہوتا ہے۔ ان گولیوں کے استعمال سے ہمیشہ کے لئے ضرور ختم ہو جاتا ہے۔

# حب تنکار ؎

| سہاگہ | اجوائن خراساں | فلفل سیاہ | صبر سقوطری سب کو |
|---|---|---|---|
| ۳ تولہ | ۲۰ تولہ | ۱۲ تولہ | ۱۸ تولہ |

باریک پیس کر گھیکوار کے گودہ میں گولیاں چنے کے برابر بنادیں۔

خوراک :۔ ۲ گولی رات کو سوتے وقت ہمراہ پانی تازہ کے استعمال کریں

فوائد :۔ گو یہ ایک مشہور یونانی نسخہ ہے۔ مگر نہایت مفید اور مجرب ہونیکی وجہ سے درج کر دیا گیا ہے۔ قبض کشا ہے بھوک لگاتا ہے ہاضم ہے پیٹ کا بوجھل ہونا۔ اس کے استعمال سے دور ہو جاتا ہے۔ اسکے کھانے سے بغیر کسی تکلیف کے ٹٹی کھل کر ہو جاتی ہے۔

# جواہر مہرہ برائے مراق

عقیق یمنی ۲ تولہ یشب سبز ۲ تولہ لبد ا تولہ مرجان ا تولہ ۔ زہر مہرہ خطائی

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

۱۰ تولہ مروارید ناسفتہ ۳ ماشہ یاقوت رمانی ۲ ماشہ طباشیر اصلی ۶ ماشہ الائچی دانہ سبز ۶ ماشہ ورق نقرہ ۶ ماشہ ورق طلاء ۱ ماشہ باریک پیس کر روح کیوڑہ ۴ تولہ روح گلاب ۴ تولہ میں کھرل کریں۔

**ترکیب استعمال:-** ۱ ماشہ مفرح مراق یا کسی مربہ میں ملا کر دیں۔

**فوائد:-** مالیخولیا مراقی۔ ضعف دل۔ غشی۔ کمزوری کے لئے مجرب ہے۔ دل اور روح کو تازہ کرنے کیلئے بہت مفید ہے۔

## مفرح سادہ برائے مراق

گل بنفشہ۔ گلسرخ۔ گل سیوتی۔ طباشیر اصلی۔ الائچی دانہ سفید۔ دانہ الائچی
۲ تولہ ۲ تولہ ۴ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ

کلاں۔ عود غرقی ۱ تولہ۔ پوست سنگترہ ۱ تولہ۔ مصطگی رومی ۲ تولہ زرشک شیریں ۲ تولہ صندل سفید ۵ تولہ صندل سرخ ۲ تولہ۔ ابریشم مقرض ۲ تولہ گل گاؤزبان ۲ تولہ کوٹ چھان کر مربہ آملہ بنارسی ۱۰ عدد۔ مربہ ہلیلہ ۱۰ عدد کو پیس کر کھانڈ ملا کر قوام کریں اور پسی ہوئی دوائیں ملا دیں۔ پھر ورق نقرہ ایک دفتری حل کر کے رکھ لیں

**ترکیب استعمال:-** جواہر مہرہ ۴ رتی سے ۱ ماشہ تک مفرح سادہ ۱ تولہ میں حل کر کے ہمراہ عرق گاؤزبان کھانڈ یا شربت احمد شاہی ملا کر صبح و شام دیں۔ **فوائد:-** مالیخولیا ہر قسم۔ ضعف دل۔ خفقان۔ خصوصاً مالیخولیا مراقی کیلئے لاجواب نسخہ ہے۔ اگر صبح ماء الجبن ۱۰ تولہ شربت احمد شاہی ۲ تولہ دیں اور شام کو یہ جواہر مہرہ و مفرح سادہ دیں۔ اور رات کو اطریفل زمانی ۶ ماشہ کھلا چھوڑا کریں تو کوئی وجہ نہیں کہ آرام نہ آئے

## شربت مالیخولیا

گاؤزبان ۲ تولہ نیلوفر ۲ تولہ آلو بخارا ۵ تولہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



تخم خیار کوفتہ ۳ تولہ تخم کاسنی ۳ تولہ گلسرخ ۲ تولہ
افتیموں ولائتی بسفائج فستقی درونج عقربی فرنجمشک بادرنجبویہ
۲ تولہ ۱۰ تولہ ۱۰ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ
ابریشم خام مقرض صندل سفید عناب گل گاؤزبان رات کو
۱۰ تولہ ۱ تولہ ۲۵ دانہ ۱ تولہ

بھگو کر صبح جوش دے کر صاف کر کے کھانڈ ملا کر شربت بنا دیں ۳ تولہ صبح ماء الجبن میں ملا کر ملا دیں۔ ۳ تولہ شام کو عرق گاؤزبان وغیرہ کے ساتھ دیں۔

**فوائد:-** مالیخولیا ہر قسم و تنفر و وحشت۔ گھبراہٹ کے لئے مفید ہے

## ہاضم چورن

نمک اندرائن نمک سونچل۔ نمک سانبھر۔ نمک شیشہ۔ نمک نلی۔ نمک سیندھا ہر ایک ۲ تولہ۔ عصارہ ریوند۔ ریوند خطائی۔ ریوند چینی ہر ایک ۱ تولہ کالی مرچ۔ مگھاں ہر ایک ۳ تولہ۔ اجوائن خراسانی۔ اجوائن دیسی۔ ہلیلہ سیاہ۔ اجوائن کوہی۔ پوست ہلیلہ زرد۔ پوست ہلیلہ کابلی۔ آملہ مقشر۔ بہیڑا۔ ہینگ۔ شحم حنظل۔ پودینہ۔ زیرہ سیاہ۔ زیرہ سفید ہر ایک دو تولہ ست لیموں ۵ تولہ سناء مکی ۱ تولہ سونف ۳ تولہ کوٹ چھان کر سفوف بنا دیں

**ترکیب استعمال:-** ۳ ماشہ ہمراہ گرم پانی دن میں دو بار۔

**فوائد:-** غذا کو ہضم کرتا ہے۔ قبض کشا ہے۔ بھوک لگاتا ہے۔ معدہ کو طاقت دیتا ہے۔ نفخ و ریح کے لئے مجرب ہے۔ درد شکم کو دور کرتا ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

## دوائے خارش

توتیا بریاں ۲ ماشہ۔ پارہ۔ رال سفید۔ کمیلہ۔ مردار سنگ۔ سندھور۔ کالی مرچ۔ برگ مہندی ہر ایک ۶ ماشہ باریک پیس کر روغن زرد اکیس بار دھوئے ہوئے میں ملا کر بدن پر مالش کریں۔ ۲ گھنٹہ بعد گرم پانی سے نہالیں۔

فوائد:۔ تر خارش کے لئے خاص اور بھروسے کی دوائی ہے۔ پھنسیوں کو خشک کر دیتی ہے۔

## دوائے طفلان

طباشیر اصلی۔ دانہ الائچی کلاں۔ دار چینی۔ تروی سفید۔ پوست ہلیلہ زرد۔ پودینہ خشک۔ انیس۔ کاکڑا سینگی۔ مگھاں۔ سہاگہ بریاں۔ گوند کیرا ہر ایک ا تولہ باریک پیس کر رکھ لیں:۔

ترکیب:۔ ۴ رتی سے ا ماشہ تک شہد یا کسی مناسب شربت میں ملا کر انگلی کے ساتھ بچہ کو ٹھہر ٹھہر کر چٹاتے رہیں۔

فوائد:۔ بچوں کی کھانسی۔ بدہضمی۔ قبض۔ اسہال۔ بخار۔ قے کے لئے نہایت مفید و مجرب ہے۔

**عطیہ خاص حکیم سید حیدر علی شاہ صاحب طبیب روحانی چک نمبر ۱۸۸/۹-۱۲ایل ضلع منٹگمری ڈاکخانہ ہڑپہ**

**حسن یوسف**

(صفحہ ۵۵ پر پڑھو)

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



زیرہ سیاہ۔ گندھک آملہ سار۔ بابچی۔ تخم پنواڑ ہر ایک ۵ تولہ سفوف بنا کر رکھ لیں۔ ا تولہ رات کو ۱۰ تولہ پانی میں بھگو کر صبح چھانکر پی لیں۔ ا تولہ صبح بھگو کر شام کو پی لیا کریں۔

فوائد:۔ چہرے کے مہاسے دانے۔ داغ جو عموماً جوانی میں پیدا ہو جاتے ہیں۔ کیلئے مجرب و آزمودہ ہے۔ مصفی خون ہے



## اکسیر داد

ایسیٹک ایڈ فورٹس

ترکیب استعمال:۔ جہاں داد ہو پھایہ کے ساتھ لگا دیں۔ ایک دفعہ لگانے سے داد دور ہو جائیگی۔

## اکسیر فواقی ہچکی

پلینوکین۔ پانی میں ۳ یا چار قطرے دو دو گھنٹہ کے فاصلہ سے پلا دیں۔ دن میں تین بار دیں۔

نوٹ:۔ یہ تینوں نسخے حکیم سید علی حیدر شاہ صاحب کے مجربات ہیں

## دمہ روک

پٹاسیائی آیوڈائیڈ ۱۰ گرین
پٹاسیائی برومائیڈ ۱۰ گرین
ٹنکچر لوبیلا ایتھریس ۱۵ منم
سپرٹس ایتھرس کمپاؤنڈ ٹیس ۲۰ منم
ایکوا کلوروفارمائی ا اونس

یہ ایک خوراک ہے۔ ایسی چار خوراکیں بنا دیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

**ترکیب:۔** جب دورہ ہو تو ایک خوراک پلا دیں۔ پھر ۲۔۳ گھنٹہ بعد ایک ایک خوراک دیں۔

**فوائد:۔** دمہ کا دورہ روکنے۔ سانس کو ٹھیک کرنے کیلئے نسخہ کیا ہے۔ جادو ہے۔ ادھر مریض کو دیا ادھر سانس درست ہو گیا۔ اور ایسے معلوم ہوتا ہے۔ جیسے دورہ ہوا ہی نہیں۔ صرف دورہ روکنے کے کام آتا ہے۔

## الفڈرین پلز

یہ بھی دمہ کا دورہ روکنے کیلئے عجیب و غریب گولیاں ہیں۔ دو پیسہ کی ایک گولی مریض کو عین تکلیف اور دورہ کے وقت دے دیجئے فوری طور پر آرام آجاتا ہے۔ ہر وقت مطب میں رکھنے کی چیز ہے۔

## تریاق ہچکی

سپرٹس ایمونیا ایرومیٹک ۔ سپرٹس ایتھرس۔ لائیکوار مارفینی ہائیڈروکلور
۳۰ منم ۲۰ منم ۱۰ منم
ایکوا کلوروفارمائی ۱۔ اونس یہ ایک خوراک ہے

**ترکیب استعمال:۔** ایسی ایک خوراک فوراً پلا دیں اگر ضرورت ہو۔ تو تین گھنٹہ بعد ایک خوراک اور دے دیں۔

**فوائد:۔** جو ہچکی یعنی فواق کسی دوا سے دور نہ ہوتی ہو اس کی ایک خوراک پینے سے فوراً اسی وقت دور ہو جاتی ہے۔ کئی دفعہ تجربہ کیا ہوا نسخہ ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



## حب ملین

ریوند اصلی صاف شدہ۔ انجیر زرد۔ صبر زرد اصلی تینوں کو پیس کر گوندا یعنی لکڑ ہا چھڑی کے پانی میں جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنا دیں۔

**ترکیب استعمال:۔** رات کو سوتے وقت ایک گولی سے ۲ گولی تک کھا لیا کریں۔

**فوائد:۔** بواسیری قبض کے لئے خاص چیز ہے۔

## حب مشکی

جند بید ستر۔ مشک خالص۔ عود صلیب ہر ایک ۲ ماشہ باریک پیس کر عرق سونف میں کھرل کر کے گولیاں بقدر مرچ سیاہ بنا دیں۔

**ترکیب استعمال:۔** بچہ کو آدھی گولی ماں کے دودھ میں گھول کر دیں۔ جوان کو ایک گولی سے ۲ گولی تک ہمراہ عرق سونف یا شہد کے پانی کے ہمراہ دیں۔

**فوائد:۔** یہ بڑی مجرب اور خاص الخاص گولیاں ہیں۔ جن کی تعریف مشکل ہے۔ بچوں کی تمام بیماریوں کے لئے جو سردی اور بلغم کی وجہ سے ہوں۔ نہایت مفید ہے۔ عورتوں کو وضع حمل کے بعد سردی کی وجہ سے جو تکلیف ہو اس کے لئے بھی مجرب ہے۔ ایک عورت کو بچہ پیدا ہونے کے بعد تشنج ہو گیا۔ اور اس کا منہ بالکل بند ہو گیا۔ میں نے ان گولیوں سے اس کا علاج کیا وہ بالکل تندرست ہو گئی۔ اسی طرح کئی مقام پر ان کو استعمال کیا گیا ہے۔ بہت مفید ہیں۔ خصوصاً یہ گولیاں سردی کے عوارضات دور کرنے کے لئے تحفہ ہیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

# حبِ فالج

سنکھیا سفید ۱ تولہ - اور برگ سبز پاؤ پختہ - پانی میں کھرل کریں جب تھوڑا سا پانی رہ جائے تو مغز جمالگوٹہ ۱ تولہ ملا کر کھرل کریں پھر سنار کی پوست بلیلہ ندو - سونٹھ مرچ کالی - سہاگہ چوکیہ - پھٹکڑی ہر ایک ۱ تولہ باریک پیس کر ملادیں - اور گولیاں چنے برابر بنا دیں۔

خوراک :- ۱ گولی رات کو سوتے وقت روٹی کے بعد ہمراہ عرق سونف دیں - ایک ہفتہ کھلانے کے بعد ایک دو دن ناغہ کر دیں - اور خالی پیٹ کبھی نہ کھائیں - صبح معجون انساقی یا معجون سیر کھلاتے رہیں۔

فوائد :- فالج - لقوہ - استرخا وغیرہ بلغمی و اعصابی بیماریوں کے لئے مجرب اور بار ہا کی آزمائی ہوئی گولیاں ہیں۔

## معجون جوگراج گوگل

کالی مرچ - گمہاں - ھنگرہ - سونٹھ - قسط تلخ - دیودار - ابہل - عقرقرحا

۶ ماشہ ۹ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ

فلفل موبہ - نرکچور - ترنج بل - جند بیدستر - پوست بھیلہ - کبابہ - تخم کاسنی

۶ ماشہ ۶ ماشہ ۲ ماشہ ۲ ماشہ ۳ ماشہ ۳ ماشہ ۳ ماشہ

پودینہ خشک ۵ ماشہ کوٹ چھان کر رکھ لیں - گوگل سب دواؤں کے برابر لیکر کوٹیں - پھر بادام روغن سے چرب کر کے خوب کوٹیں - پھر خشک پسی ہوئی دوائیں تھوڑی تھوڑی ملا کر اور بادام ذرا ذرا ڈال کر کوٹتے جائیں۔ یہاں تک کہ اچھی طرح ایک جان ہو جائیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



ترکیب استعمال :- ۶ ماشہ سے ۱ تولہ تک صبح ہمراہ عرق سونف یا پانی شہد کے دیتے رہیں۔

فوائد :- فالج - لقوہ - استرخا - رعشہ - تشنج وغیرہ تمام بلغمی و سرد امراض - اور اعصابی بیماریوں کے لئے مجرب اور خاص الخاص چیز ہے گو یہ ایک مشہور اور عام نسخہ ہے - مگر اس کے فائدے مدنظر رکھتے ہوئے درج کر دیا گیا ہے - ہر وقت مطب میں رکھنے کی چیز ہے

## شیاف سُنبل

نیلا تھوتھا بریاں - پھٹکڑی بریاں - رسوت - پوست زرد ہلیلہ - افیون کتھ سفید - سمندر جھاگ ہر ایک ۱ تولہ باریک پیس کر پانی کی مدد سے شیاف بنا دیں۔

ترکیب استعمال :- پانی میں گھس کر آنکھ میں لگا دیں۔

فوائد :- سبل - سفیدی اور پرانی آنکھ دکھنے کے لئے مجرب ہے۔

## لعُوق نزلی

تخم خشخاش سفید - کتیرا - گوند کیکر - نشاستہ - مغز کدو شیریں - مغز بادام شیریں ہر ایک ۲ تولہ باریک پیس کر عرق بید مشک پاؤ پختہ کھانڈ پاؤ پختہ کا قوام کر کے ملا دیں۔

ترکیب :- ۲ تولہ روزانہ تھوڑا تھوڑا کھاتے رہیں۔

فوائد :- نزلہ - زکام - کھانسی جو گرمی و خشکی کی وجہ سے ہوں۔ کیلئے مجرب ہے - اگر زیادہ خشکی ہو - تو بادام روغن ۲ تولہ بڑھا دیں

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

# معجون دمہ

ابریشم خام مقرض ۔ برگ گاؤزبان ۔ گل گاؤزبان ۔ لسوڑیاں ۔ مویز منقی ۔
۳ تولہ ۱ تولہ ۷ ماشہ ۱۵ دانے ۲۰ دانے

زوفا خشک ۱ تولہ ملٹھی مقشر ۱ تولہ ۔ انجیر زرد ۱۰ دانہ ان کو گرم پانی میں بھگو کر صبح جوش دیکر صاف کرکے کھانڈ، شہد داخل کرکے قوام کریں پھر اتار کر زعفران ۔ گوند کیکر ۔ بیخ سوسن ۔ مغز بادام ۔ مغز چلغوزہ
۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ ۱ تولہ ۱ تولہ

گوند کیکر ۔ الچی بریاں ۔ مغز اوٹنگن ۔ مرمکی ۔ کندر ۔ میدہ سائڈ ۔ ست ملٹھی
۶ ماشہ ۱ تولہ ۱ تولہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ

باریک پیس کر ملادیں اور ورق چاندی ۲۵ عدد کلاں شامل کریں۔

ترکیب استعمال:۔ ۶ ماشہ صبح ۶ ماشہ شام ہمراہ عرق سونف ۱ تولہ یا عرق گاؤزبان ۱ تولہ۔ اگر شربت دمہ بھی ساتھ استعمال کرائیں تو بہت مجرب ہے۔

فوائد:۔ دمہ اور پرانی بلغمی کھانسی، بلغم کی زیادتی کیلئے مجرب ہے گو دمہ مکمل طور پر مشکل سے جاتا ہے۔ مگر اس نسخہ کے استعمال سے بیمار کو اتنا فائدہ ہوتا ہے کہ وہ عش عش کر اٹھتا ہے۔ اور دورہ جلدی واقع نہیں۔ نزلہ مزمن کو بھی مفید ہے

## کالی دواء

اجوائن دیسی ۔ انب ہلدی ۔ گودہ گھیکوار ۔ دودھ آک ۔ کٹائی خورد مع آھیر پھل
۵ تولہ ۵ تولہ ۱۰ تولہ ۱۰ تولہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



جڑ پتے سب کو کوٹ کر ایک مٹی کے برتن میں ڈالکر گلحکمت کرکے آگ دیں۔

ترکیب استعمال:۔ ۱ ماشہ سے ۲ ماشہ تک شہد میں ملاکر کھائیں۔ یا معجون دمہ یا شربت دمہ کے ساتھ دیں۔

فوائد:۔ بلغمی دمہ میں بہت مفید ہے۔ بلغم کو کم کرتی ہے۔ سانس کو درست اور ہوائی نالیوں کو بلغم سے صاف کرتی ہے۔



## طبیخ طحال

گل بنفشہ ۔ برگ جھاؤ ۔ شاہترہ ۔ تخم کاسنی ۔ تخم خطمی ۔ مکو خشک
۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ

تخم خرد ۶ ماشہ رات کو گرم پانی میں بھگو کر صبح ملکر صاف کرکے شربت بزوری یا سکنجبین سادہ بزوری ۴ تولہ یا شربت طحال ۲ تولہ ملاکر پی لیں

فوائد:۔ تلی کے ورم اور بخار و درد کے لئے مجرب ہے۔ اگر مریض کڑوی دوائی سے نفرت کرے۔ اور اسکو تلی کے مقام پر درد ہوتا ہو۔ بخار ہو یا گرم دوا سے مریض نفرت کرے۔ تو یہ استعمال کرائیں۔ اس کے ساتھ روٹی کے بعد سہاگہ بریاں ۱ تولہ۔ رائی ۲ تولہ کا سفوف بناکر ۱ ماشہ صبح و شام دیں۔ یا اور کوئی تلی کی گولیاں دیں۔

اگر ورم کی تکلیف زیادہ ہو تو تلی کے مقام پر ضماد طحال لگادیں۔ جس کا نسخہ اسی کتاب میں درج ہے۔ اور اگر آپ پنسلین کا ٹیکہ کر سکیں تو وہ بھی کریں۔ فوری آرام آئے گا۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

**ترکیب استعمال:**۔ پہلے ۲ ماشہ لے کر جماع سے دو گھنٹہ پہلے دودھ کے ساتھ کھالیں اس کے بعد اگر سینہ میں جلن معلوم ہو تو دودھ پی لیا کریں اور مشغول رہیں۔ اگر ۲ ماشہ برداشت ہو جائے تو آہستہ آہستہ بڑھاتے رہیں۔ ۶ ماشہ تک کھا سکتے ہیں۔ اگر ۲ ماشہ برداشت نہ ہو تو کم کھائیں:۔

## فتیلہ نکسیر

پھٹکڑی مازو گوند کیکر کافور افیون سوختہ باریک پیس
ا تولہ ا تولہ ا تولہ ۱ ماشہ ۱۰ ماشہ
کر رکھیں۔

**ترکیب استعمال:**۔ صاف روئی لے کر سفیدی بیضہ مرغ میں بھیگو کر یہ سفوف چھڑک کر ناک میں رکھیں۔ فوراً خون بند ہو گا۔

**فوائد:**۔ نکسیر کو روکنے کیلئے بے نظیر نسخہ ہے۔

## ضماد رمد

رسوت ۔ پھٹکڑی بریاں ۔ ہلیلہ سیاہ گل ارمنی صندل سرخ افیون
۲ ماشہ ۲ ماشہ ۲ ماشہ ۲ ماشہ ۲ ماشہ ۴ رتی
زعفران ۴ رتی دھنیاں سبز کے پانی میں پیس کر آنکھ پر لیپ کریں۔

**فوائد:**۔ آئی ہوئی آنکھ کے لئے نہایت مفید ہے۔ سرخی۔ ورم درد و پانی آنے کو فوراً روکتا ہے۔



https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



## حب شنگرف

عقرقرحا سونٹھ کالی مرچ گمیں لونگ میٹھا تیلیہ مدبر شنگرف مدبر
ا تولہ ا تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ
۲ تولہ ۲ تولہ

علیحدہ علیحدہ پیس کر آب برگ پان ۲۰۰ عدد میں کھرل کر کے گولیاں برابر چنے بناویں۔

**ترکیب استعمال:**۔ ایک گولی سے دو گولی تک ادرک کے پانی میں حل کر کے۔ فالج و لقوہ والے کو دیا کریں۔ کھانسی کے لئے ایک گولی پان میں رکھ کر دیا کریں۔

**فوائد:**۔ فالج یعنی ادہرنگ لقوہ۔ استرخا۔ گنٹھیا۔ بلغمی کھانسی کے لئے معمولی مطب اور نہایت مفید گولیاں ہیں۔

## کم خرچ

پارہ ا تولہ لے کر اس کو موٹے کپڑے میں پانچ دفعہ نکال کر صاف کریں پھر گندھک آملہ سار ا تولہ ملا کر خوب کھرل کریں۔ پھر کتھ سفید۔ لونگ ہر ایک ا تولہ ملا کر انڈے کی زردی کے ساتھ خوب کھرل کر کے کالی مرچ کے برابر گولیاں بناویں۔

**ترکیب استعمال:**۔ ا گولی ہمراہ شوربا گوشت بکرا یا دودھ گائے کے ساتھ کھالیں۔

**فوائد:**۔ کم خرچ بالا نشین نسخہ ہے۔ **تقویت باہ اور بھوک لگانے کیلئے** بہت مفید ہے۔ اگر مریض کو آپ کوئی مقوی معجون استعمال کرا رہے ہیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

تو ساتھ ایک گولی یہ بھی کھلا دیا کریں۔ نہایت عمدہ اثرات ظاہر ہوں گے۔

## برساتی

زیرہ سفید ۱ تولہ۔ سود سلم ۱ تولہ۔ آمد خشک ۱ تولہ۔ تینوں کو جلا لیں۔ کبید کسید ۱ تولہ۔ مردار سنگ ۱ تولہ کتھہ سفید ۱ تولہ سفیدی کاشغری ۱ تولہ مہندی کے پتے خشک ۱ تولہ سب کو پیس کر ہنگاکھی میں ملا کر رکھ لیں۔

**ترکیب استعمال:۔** پھنسیوں پر لگا دیں۔

**فوائد:۔** بچوں کے سر پر جو پھنسیاں نکل آتی ہیں۔ خصوصاً برسات کے دنوں میں ان کے لئے یہ دوائی مجرب ہے۔ بچوں کے علاوہ مردوں و عورتوں کے لئے بھی اسی طرح مفید ہے۔ ہر قسم کے زخم جن میں سے رطوبت نکلتی ہے۔ کیلئے نہایت مفید مجرب ہے۔

**نوٹ:۔** اگر اس میں ہلدی جلائی ہوئی و نیلا تھوتھا جلایا ہوا ملا دیں تو گنج کیلئے مجرب ہے۔

## عرق لقہ

شکاعی ۵ تولہ، بادآورد ۵ تولہ، تخم کشوث لبرولیتہ ۵ تولہ، برنجاسف ۵ تولہ، شاہترہ ۵ تولہ

بالچھڑ ۵ تولہ، گل غافث ۵ تولہ، بیخ کاسنی ۵ تولہ، ملٹھی مقشر ۵ تولہ، گل گاؤزبان ۵ تولہ

پرسیاوشاں ۵ تولہ، گل بنفشہ ۵ تولہ، زوفا خشک ۳ تولہ، تخم کاسنی ۷ تولہ، تخم خربزہ ۷ تولہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



تخم خیارین ۷ تولہ، تخم خطمی ۸ تولہ، سونف ۷ تولہ، گلو سبز پاؤ پختہ، برگ بانسہ پاؤ پختہ، کوٹنے والی چیزیں اکو کر تمام کو رات کے وقت پندرہ سیر پانی میں بھگو دیں۔ صبح ۱۰ بوتل عرق کھینچیں۔

**ترکیب استعمال:۔** ۷ تولہ صبح ۷ تولہ شام شربت بزوری ۲ تولہ یا شربت زوفا ۲ تولہ یا شربت انجبار حسب حال ملا کر پلا دیں۔

**فوائد:۔** پرانے بلغمی بخار یعنی لخفہ جو عموماً بوڑھے آدمیوں کو ہوتا ہے۔ اور بالکل دق کی طرح لازم رہتا ہے۔ کھانسی بھی اکثر ہوتی ہے۔ کیلئے بارہا تجربہ میں آچکا ہے۔ باقی لوازمات کا علاج ساتھ ساتھ کرتے رہیں۔

## حب خاص

جدوار خطائی ۴ تولہ، ست سلاجیت خالص ۴ تولہ، زعفران خالص ۱ تولہ، ریگ ماہی ۲ تولہ

کشتہ فولاد ۲ تولہ، کچلہ مدبر ۲ تولہ، شنگرف مدبر ۶ ماشہ، افیون خالص ۶ ماشہ، مشک خالص ۶ ماشہ

ورق نقرہ ۶ ماشہ، ڈوامیانہ ۹ ماشہ، ورق طلاء ۳ ماشہ سب کو باریک پیس کر شہد کے ہمراہ گولیاں ۲-۲ رتی کی بنا دیں۔

**خوراک:۔** ایک گولی صبح و شام ہمراہ دودھ

**فوائد:۔** ضعف باہ۔ ضعف اعصاب۔ جسم کی سستی۔ سرعت انزال۔ جریان۔ احتلام کے لئے بے نظیر ہے۔

ان گولیوں کے استعمال سے انسان نئی جوانی و جوش محسوس کرنے لگتا ہے

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



## دولابی

| | | | |
|---|---|---|---|
| گڑمار بوٹی | پوست درخت گولر | جامن کی گٹھلی | افیون خالص |
| ۵ تولہ | ۵ تولہ | ۵ تولہ | ۵ تولہ |

ٹینک ایسڈ ۱ تولہ سب کو باریک پیس کر ۳۰ پڑیا بنادیں۔

**ترکیب استعمال:-** ایک ایک پڑیہ دن میں تین بار ہمراہ پانی یا مناسب بدرقہ۔

**فوائد:-** ذیابیطس شکری کے لئے مفید ہے۔ اس کے استعمال سے پیاس، پیشاب کی زیادتی اور شکر وغیرہ کا آنا۔ تمام عوارضات دور ہو جاتے ہیں۔ گو اکثر مریضوں کو مستقل فائدہ نہیں ہوتا۔ مگر پھر بھی یہ نسخہ غنیمت اور مریض کے لئے نعمت ہے۔

## پائیوریا

مجیٹھ۔ دانہ الائچی کلاں۔ کرٹیا پرٹیا ہر ایک ۵ تولہ کافور ۱ تولہ عاقرقرحا ۲ تولہ۔ سفید مرچ ۲ تولہ گلیسرین ½ تولہ پوٹاس پرمنگینیٹ ½ تولہ کاربالک ایسڈ ۲ ماشہ باریک پیس کر ملالیں۔

**ترکیب استعمال:-** تھوڑا سا مسوڑھوں و دانتوں پر مل کر منہ ڈھیلا چھوڑ دیں۔ تاکہ خوب پانی نکل جائے۔ آدھ گھنٹہ کے بعد گرم پانی سے کلی کرلیں۔

**فوائد:-** ماسخورہ۔ پائیوریا کے لئے بہترین و مفید نسخہ ہے۔ جو آزمانے پر اکسیر ثابت ہوا ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



**نوٹ:-** بعض مریض اس قسم کے بھی دیکھے گئے ہیں جن کو تمام دانتوں میں جھرناٹ سا شروع ہو جاتا ہے اور دانت یکدم ہلنے لگتے ہیں سخت درد ہوتا ہے۔ مسوڑے پہلے سے ہو جاتے ہیں۔ ایسے مریضوں کے مسوڑھوں اور دانتوں کی درمیانی جگہ پر مندرجہ ذیل طریقہ سے خالص کاربالک ایسڈ لگانا نہایت مفید و زود اثر ثابت ہوا ہے۔ ترکیب یہ ہے۔

ایک لوہے کی سلاخ لے کر اس کے سرے پر ذرا سی روئی لپیٹ کر کاربالک ایسڈ لگادیں۔ اور منہ ڈھیلا چھوڑ دیں۔ فوری آرام ہوگا۔ دو تین روز لگانے سے صحت ہو جاتی ہے۔

## لعوق نفث الدم

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ریشہ الجبار | پوست | تخم خبازی | تخم خطمی | سوڑیاں | ملٹھی |
| ۲ تولہ | ۵ عدد | ۱۰ تولہ | ۱۰ تولہ | ۳۰ دانہ | |

چھلی ہوئی ۲ ماشہ۔ بیدانہ ۹ ماشہ عناب ۲۰ دانہ رات کو آب کدو کے مشوی آب بیٹھ مشوی میں بھگو کر صبح جوش دے کر صاف کرکے کھانڈ ادھ سیر ملاکر قوام کریں۔ پھر اتار کر کہربا شمعی ۷ ماشہ گل ارمنی ۷ ماشہ رب السوس ۷ ماشہ دم الاخوین ۷ ماشہ طباشیر اصلی ۷ ماشہ کتیرا گوند ۹ ماشہ گوند کیکر ۹ ماشہ پیس کر ملادیں۔

**خوراک:-** ۶ ماشہ سے ۱ تولہ تک صبح و شام ہمراہ شربت الجبار ۲ تولہ یا شربت اعجاز ۲ تولہ۔

**فوائد:-** منہ سے خون آنے یعنی نفث الدم۔ سل ہلکا بخار کھانسی

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

کے لئے مفید ہے۔

## معجون فلک سیر

مغز فندق۔ مغز بادام۔ مغز چلغوزہ۔ مغز پستہ۔ مغز اخروٹ۔ مغز کدو شیریں۔ تخم خشخاش سفید۔ تخم بھنگ ہر ایک ۶ ماشہ۔ جاوتری۔ جائفل ہر ایک ۱۰ ماشہ زعفران ۶ ماشہ۔ عنبر اشہب مشک خالص ہر ایک ۱ ماشہ افیون ۳ ماشہ۔ چرس ۱ تولہ ورق سونا ۱ ماشہ ورق چاندی ۳ ماشہ زعفران سے پہلے تمام دوائیں عرق گلاب میں خوب حل کریں پھر شہد خالص ۸ تولہ اور کھانڈ ۱۵ تولہ کا قوام کریں۔ آخر قوام میں کھرل کی ہوئی دوائیں ملا کر ایک دو جوش دے کر اتار لیں پھر باقی کی پسی ہوئی دوائیں ملا دیں۔ پھر ورق سونا و چاندی حل کریں۔

ترکیب استعمال:۔ ۲ رتی سے ۱ ماشہ تک روٹی شام کی کھانے کے دو گھنٹہ بعد دودھ کے ساتھ کھالیں اس کے دو گھنٹہ بعد عورت کے پاس جائیں۔ اگر ہمیشہ استعمال کرنا چاہیں۔ تو ۲ رتی صبح دودھ کے ساتھ کھالیں۔

فوائد:۔ طاقت اور امساک کے لئے بہترین اور لاجواب تحفہ ہے۔ جس کی تعریف کرنی مشکل ہے۔

## حب ڈبہ اطفال

پارہ ۱ تولہ گندھک ۱ تولہ دونوں کو کھرل کر کے سیاہ سفوف بنا دیں پھر مغز جاکھوٹہ ۱ تولہ مغز بیدانجیر ۱ تولہ باریک پیس کر ملا کر ایک



جان کریں۔ اور پانی کی مدد سے گولیاں مونگ برابر بنا دیں۔

ترکیب استعمال:۔ بچہ کو ایک گولی سے دو گولی تک ماں کے دودھ یا جوشاندہ کے ہمراہ دیں۔ اگر ننھے بچے کو ایک گولی ہی کافی ہوتی ہے۔ اور دو سال کے بچوں کو ۲ گولی۔

فوائد:۔ بچوں کے نمونیا یعنی پسلی کی بیماری کے لئے مفید ہے۔ اکثر بچہ کو ایک دو دست آکر بلغم خارج ہو جاتی ہے۔ اور سانس درست ہو جاتا ہے۔



## حب نسیان

مشک خالص ۲ ماشہ۔ ورق سونا ۲ ماشہ۔ مروارید ناسفتہ ۲ ماشہ۔ عنبر اشہب ۲ ماشہ۔ ورق چاندی ۲ ماشہ

افیون خالص ۲ ماشہ۔ زعفران اصلی ۲ ماشہ۔ مایہ شترا عرابی ۱ تولہ۔ موسیائی خالص ۱ تولہ

کشتہ چاندی ۲ تولہ۔ دانہ الائچی خورد ۵ تولہ۔ نمک ترپھلہ ۱ تولہ۔ اسرط کنیا ۲ رتی

سب کو باریک پیس کر عرق گلاب میں دو روز کھرل کر کے گولیاں چنے برابر بنا دیں۔

ترکیب استعمال:۔ ۱ گولی صبح ایک شام ہمراہ دودھ۔

فوائد:۔ ضعف دماغ۔ نسیان۔ ضعف باہ۔ پٹھوں کی کمزوری کے لئے حیرت انگیز ہے ہر طور پر مفید و مجرب ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



# دوائے درد گردہ

جوکھار۔ سہاگہ خام۔ نوشادر ٹھیکری۔ مرچ سیاہ۔ نمک سیاہ
۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ
نمک سفید۔ ہیرا ہینگ۔ قلمی شورہ پپریا کھار سب کو باریک
۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ

پیس کر سرکہ ولائتی میں ملا کر لعوق سا تیار کریں۔

**خوراک:۔** ۲ ماشہ ہمراہ شربت بزوری ۲ تولہ آدھ آدھ گھنٹہ کے فاصلہ سے دو تین دفعہ دیں۔

**فوائد:۔** درد گردہ کے لئے تریاق ہے۔ فوراً درد بند ہو جاتا ہے۔

# سفوف طباشیر

طباشیر اصلی ۱ تولہ، ست گلو اصلی ۱ تولہ، دانہ الائچی خورد ۱ تولہ، کشتہ ابرق سفید ۳ ماشہ
کھانڈ ۲ تولہ باریک سفوف بنا دیں۔

**ترکیب استعمال:۔** ۶ ماشہ صبح ہمراہ شربت بزوری ۴ تولہ پانی ملا کر دیویں۔

**فوائد:۔** پرانے لازمی بخار جو دق کی مانند ہر وقت لازم رہتے ہیں خصوصاً غیر خالص و شطر الغب کے لئے اکثر مریضوں میں بہترین فوائد دکھلاتا ہے۔ نئے بخاروں ملیریا میں بھی مجرب ہے۔ کونین استعمال نہ کرنے والوں کا پیٹ پہلے صاف کر کے استعمال کرا دیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



# حب سورنجان

سورنجان شیریں۔ صبر زرد پوست ہلیلہ زرد سنا مکی
۲ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ

کوٹ چھان کر لعاب گھیکوار میں گولیاں جنگلی بیر کے برابر بنا دیں۔ رات کو سوتے وقت ۲ گولی سے ۶ گولی تک ہمراہ عرق سونف کھلا دیا کریں۔

**فوائد:۔** وجع المفاصل یعنی گنٹھیا کے لئے مجرب ہے۔ اسہال آکر مرض میں بہت جلد تخفیف شروع ہو جاتی ہے۔ اگر ساتھ معجون سورنجان یا اور گولیاں استعمال کرا دیں۔ اور مقامی طور پر حسب حال لیپ وغیرہ کریں۔ تو مریض جلد تندرست ہو جاتا ہے۔ جس گنٹھیا میں جوڑوں پر زیادہ سوجھ و بخار ہو۔ اس کو منضج حسب حال بھی ساتھ دیتے رہیں۔ اور جلاب کرائیں۔

# شیاف ناخونہ

رسوت۔ افیون سفیدہ کاشغری۔ نیلا تھوتھا خام۔ پوست عاقرقرحا
۷ ماشہ ۳ ماشہ ۱ ماشہ ۱ ماشہ ۱ ماشہ

پانی میں پیس کر شیاف بنا دیں۔

**ترکیب استعمال:۔** ذرا سا پانی میں گھس کر بطور سرمہ ناخونہ پر لگا دیں۔

**فوائد:۔** ناخونہ کیلئے خاص نسخہ ہے اس کے علاوہ پرانی آنکھ دکھنے

جالا کے لئے بھی مجرب ہے۔



## حب مسان

مروارید ناسفتہ ۴ رتی۔ زہر مہرہ خطائی۔ نارجیل دریائی۔ پوست بیلا زرد مغز کنول گٹہ۔ دانہ الائچی خورد۔ طباشیر اصلی۔ ورق نقرہ ہر ایک ۱ تولہ سب کو نہایت باریک پیس کر عرق گلاب میں کھرل کر کے مونگ برابر گولیاں بناویں۔

**ترکیب استعمال:**۔ ایک ایک گولی ماں کے دودھ میں حل کر کے صبح و شام دیں۔

**فوائد:**۔ بچوں کے سوکھا میں بڑی مفید گولیاں ہیں ان کے استعمال سے بچوں کے اسہال تپ۔ بخار۔ عموماً رک جاتے ہیں۔ مگر ان گولیوں کے ساتھ حالات کے مطابق اور دوائیں بھی ساتھ رکھی جائیں۔ تو بڑے عمدہ اثرات ظاہر ہوتے ہیں چونکہ بعض اوقات اور تکالیف کی موجودگی میں اکیلی گولیاں فائدہ نہیں کرتیں۔

## عرق مصفی خون

شاہترہ۔ چرائتہ۔ سرپھوکہ۔ منڈی۔ برہم ڈنڈی۔ نیل کنٹھی۔ برادہ آبنوس برادہ شیشم۔ صندل سرخ۔ صندل سفید۔ افتیموں۔ لعوہ بستہ بسفائج فستقی۔ عشبہ۔ ہر ایک ۵ تولہ۔ برگ مہندی۔ مہندی کے پھول ہر ایک ۷ تولہ۔ چھال نیم۔ چھال کچنار۔ چھال کچنال۔ چھال شیشم ہر ایک پاؤ پختہ۔ عناب۔ دھاما ہر ایک دس تولہ تیس سیر پانی بھگو کر صبح ۷ سیر عرق کھینچیں۔ ۵ تولہ صبح ۵ تولہ شام شربت مصفی خون ۲ تولہ ملا کر پی لیا کریں۔

**فوائد:**۔ خون کی خرابی۔ پھوڑے پھنسیوں کیلئے مجرب ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



## شربت مصفی خون

| عناب | عشبہ اصلی | شاہترہ | منڈی | بلیلہ سیاہ |
|---|---|---|---|---|
| ۵ تولہ | ۵ تولہ | ۵ تولہ | ۵ تولہ | ۵ تولہ |

رات کو گرم پانی میں بھگو کر صبح ڈیڑھ سیر کھانڈ ملا کر ۲ بوتل شربت بناویں۔

**خوراک:**۔ ۲ تولہ صبح و شام عرق مصفی خون ۸ تولہ میں ملا کر پلا دیں۔

**فوائد:**۔ بچوں۔ بوڑھوں۔ عورتوں سب کیلئے مفید ہے۔ بار بار پھوڑے پھنسیوں کا نکلنا قطعاً دور ہو جاتا ہے۔ اگر زیادہ خرابی ہو تو کبھی کبھی جلاب دیدیا کریں۔



## ضماد وجع المفاصل

اسبغول مسلم ۱ تولہ پوست ۱ تولہ باریک پیس کر پانی میں پکا دیں جب گاڑھا ہو جائے۔ تو روغن گل ۱ تولہ ملا کر نیم گرم جوڑوں پر لیپ کریں

**فوائد:**۔ جب جوڑوں میں سوجن و درد شدید ہو۔ تو یہ لیپ فوری تسکین دیتا ہے۔ اسی طرح سورنجاں تلخ ۱ تولہ صابون دیسی ۱ تولہ مہندی کے پتے ۱ تولہ۔ ہری مکوہ کے عرق میں پیس کر نیم گرم ضماد کرنا مجرب ہے۔

## دوائے دردگوش

| افیون | کافور | روغن گل | آب پیاز | لڑکی والی عورت کا دودھ |
|---|---|---|---|---|
| ۱ رتی | ۱ رتی | ۲ ماشہ | ۲ ماشہ | ۲ ماشہ |

ملا کر نیم گرم کان میں ڈالیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

فوائد:۔ کان کے درد کو تسکین دینے کیلئے مجرب ہے۔

## جوہر قدیم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جوکھار | گندھک آملہ سار | سہاگہ | ہلدی | کشتہ صدف صادق |
| ۳ تولہ | ۴ تولہ | ۱ تولہ | ۵ تولہ | ۲ تولہ |
| نوشادر | نیلا تھوتھا | پھٹکڑی سرخ | سم الفار سفید | |
| ۸ تولہ | ۳ ماشہ | ۲ تولہ | ۲ ماشہ | |

ریکپور ۲ ماشہ سونا مکھی ۲ ماشہ سب کو پیس کر آک کے دودھ میں ۳ روز کھرل کرکے دس ٹکیہ بنادیں اور ایک پیالہ میں رکھ کر دوسرا پیالہ اس کے اوپر دے کر گل حکمت کریں۔ نیچے والے پیالہ کو بھی گل حکمت کرلیں تاکہ ٹوٹ نہ جائے اور آہستہ آہستہ آگ جلاتے رہیں۔ اوپر والے پیالہ پر ایک کپڑا بھگو کر رکھتے رہیں۔ تمام جوہر اڑ کر اس پر لگ جائے گا۔ پھر اتار کر رکھ دیں اور سرد ہونے پر اتار لیں۔

**ترکیب استعمال:**۔ ارتی کھانڈ میں ملاکر کچی لسی کے ساتھ کھالیں۔ جب پیاس لگے۔ کچی لسی استعمال کریں۔

**فوائد:**۔ صرف پرانے سوزاک یعنی قرعہ کیلئے مجرب ہے

## مسہل یرقان

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| املی | پوست ہلیلہ زرد | افتیمون | بنفشہ | تخم کاسنی | تخم کشوت |
| ۳ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱۰ ماشہ | ۱۰ ماشہ |

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مرہ لبتہ | تخم بالنگو | پرسیاوشاں | سونف | تخم کرفس |
| ۱۰ ماشہ | ۱۰ ماشہ | ۱۰ ماشہ | ۷ ماشہ | ۷ ماشہ |

جوش دے کر صاف کرکے مغز املتاس ۴ تولہ شکر سرخ ۴ تولہ حل کرکے چھانی میں چھان لیں اور غاریقون ۲ ماشہ سقمونیا ولایتی ۲ رتی پیس کر اس پر چھڑک کر ۳ حصہ کرلیں اور ایک ایک گھنٹہ کے فاصلہ سے پلادیں۔

**فوائد:**۔ زرد یرقان جو سدہ کی وجہ سے ہو کیلئے فوری طور پر سود مند ہے۔ ایک ہی دن میں یرقان ختم کردیتا ہے۔ یرقان زرد کے اکثر مریضوں میں اس کا باعث سدہ بھی ہوتا ہے۔ جو جگر اور پتہ کے درمیان ہوجاتا ہے۔ اس میں سفید پاخانہ ہوتا ہے۔ یہ جلاب صفرا کو بھی خارج کرتا ہے۔ اور سدہ کو فوراً کھول دیتا ہے۔ اس کے بعد حسب منشا مریض کو سرد اور منضج چیزیں استعمال کرادیں۔

چند دنوں میں آنکھوں کی زردی دور ہو جائیگی۔ حیرت انگیز مجرب و تیر بہدف نسخہ ہے۔

## جنرل ٹانک

| | | | |
|---|---|---|---|
| ورق چاندی | مشک خالص | عنبر اشہب | زعفران اصلی |
| ۲ تولہ | ۸ ماشہ | ۴ ماشہ | ۴ ماشہ |
| کچلہ مدبر | جوہر سم الفار | کشتہ بیضہ مرغ | دانہ الائچی خورد |
| ۴ ماشہ | ۱ ماشہ | ۴ ماشہ | ۴ ماشہ |

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

| | | | |
|---|---|---|---|
| مروارید ناسفتہ | یاقوت | ست سلاجیت | طباشیر اصلی |
| ۴ ماشہ | ۴ ماشہ | ۶ ماشہ | ۸ ماشہ |

| | | |
|---|---|---|
| دانہ الائچی کلاں | کہربائے شمعی | صدف صادق |
| ۴ ماشہ | ۸ ماشہ | ۲ ماشہ |

پہلے ورق چاندی کو سات دن بڑ کے دودھ میں کھرل کریں۔ باقی دوائیں باریک پیس کر روح کیوڑہ میں کھرل کریں۔ پھر سب دوائیں ملا کر موٹھ کے برابر گولیاں بنا دیں۔

**ترکیب استعمال:۔** ایک ایک گولی صبح و شام ہمراہ دودھ استعمال کیا کریں۔

**فوائد:۔** دل و دماغ اعصاب کو طاقت دیکر رنگ سرخ کرتی ہے۔ طبیعت میں ہیجان و جذبات میں برانگیختگی پیدا کرتی ہے۔ کثرت جماع کے تمام نقصانات کو دور کرتی ہے۔ کمزوری ضعف باہ بدن کی سستی کیلئے مفید و مجرب ہے

## علاج ورم مثانہ

مکور مکور

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بنفشہ خطمی۔ | خبازی۔ | پوست۔ | خشخاش | ڈیڑھ سیر پانی میں |
| ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۱ تولہ | جوش دیں جب |

اسیر پانی رہ جائے تو اس میں کپڑا بھگو کر نچوڑ کر مثانہ پر ٹکور کریں پھر یہ لیپ لگا دیں۔

## ضماد ورم مثانہ

ڈبل روٹی ۵ تولہ۔ تل سیاہ یا سفید ۵ تولہ دودھ پاؤ میں پیس کر روغن

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



بالونہ ۳ تولہ ملا کر پکا کر نیم گرم مثانہ پر لیپ کریں۔ ورم مثانہ کے لئے بے نظیر و بے مثال علاج ہے۔ علاج نہیں جادو ہے۔ کبھی اتفاق ہو تو آزما کر دیکھیں۔ پینے کے لئے حسب حال نسخہ دیں۔

## نسخہ مجرب ریح

جوارش کمونی ۶ ماشہ کھا کر اوپر سے سولف ۶ ماشہ ۔ انیسوں ۳ ماشہ ۔ تخم کشوث ۵ ماشہ تخم کسنب ۶ ماشہ عرق سولف ۱۲ تولہ میں سردائی کی طرح پیس کر شربت دینار ۴ تولہ ملا کر صبح و شام ایسی ایک ایک خوراک پلا دیں۔

**فوائد:۔** ہر جگہ کی ریح خارج کرنے کیلئے بارہا کا مجرب و معمول ہے۔ نفخ۔ معدہ و امعاء درد گردہ۔ ریحی۔ قبض۔ ضعف ہضم۔ درد جگر ریحی درد امعاء و معدہ کیلئے آزمودہ ہے۔



## نسخہ تپ مرکب

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| گل بنفشہ | گل نیلوفر | گل سرخ۔ | تخم خربوزہ | سولف کوفتہ |
| ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| شاہترہ | افسنتین | گل غافث | رات کو گرم پانی میں بھگو |
| ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۳ ماشہ | |

دیں۔ گلقند ۳ تولہ ملا کر کپڑا میں صاف کرکے پلا دیں۔

**فوائد:۔** تپ غیر خالص و شطر الغب یعنی صفرا و بلغم کے متعلق ہونے سے جو بخار ہوتے ہیں۔ ان کیلئے یہ نسخہ مجرب ہے۔ اگر بخار بہت پرانا ہو۔ تو

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

عشرے کے بعد جلاب بھی کرا دیں۔ اس کے ساتھ ساتھ اگر پیلوڈرین یا کونین وغیرہ دیتے رہیں تو بہتر ہے۔ بشرطیکہ مریض کے موافق ہو

## جوشاندہ عرق النسار

| مصطگی رومی | انیسوں | سونف | بوزکرفس | بیخ اذخر مکی |
|---|---|---|---|---|
| ۲ ماشہ | ۲ ماشہ | ۲ ماشہ | ۷ ماشہ | ۳ ماشہ |

سونٹھ ۳ ماشہ۔ بھیکھٹہ ۵ ماشہ۔ شیطرج ہندی ۵ ماشہ (چترا) اسورنجاں شیریں کوفتہ ۵ ماشہ۔ بوزیدان ۵ ماشہ مویز منقیٰ ۹ دانہ تخم حلبہ (میتھے) ۱۰ ماشہ۔ جوش دے کر صاف کرکے گلقند ۲ تولہ کسٹرائیل ۱ تولہ ملا کر پلادیں

فوائد:۔ عرق النسار یعنی ریگن داد وجع الورک یعنی چوکنے کے درد میں بعض مریضوں کو حیرت انگیز طور پر فائدہ کرتا ہے۔ اس کے ساتھ اور گولیاں معجون بھی وقتاً فوقتاً دیتے رہیں اور مالش بھی تیل کی کریں۔

## حلوائے مقوی

ثعلب مصری۔ شقاقل مصری ہر ایک پاؤ پختہ۔ موصلی سفید۔ موصلی سیاہ آرد ماش مقشر ہر ایک ۱۰ تولہ سنگھاڑا خشک ۵ تولہ سب کو پیس کر گائے کے ۲ سیر دودھ میں پکائیں۔ جب کھویا بن جائے تو ۱ سیر گھی ملا کر بریاں کریں۔ پھر تین سیر کھانڈ کو قوام بنا کر ملا دیں۔

ترکیب استعمال:۔ ۴ تولہ گائے کے دودھ کے ہمراہ دیں۔

فوائد:۔ جریان۔ احتلام۔ رقت مادہ منویہ۔ سرعت وضعف کے لئے مفید و مجرب ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



## تحفہ جراح

| گوگل | صابون دیسی | روغن خالص | ریوند چینی | نیلا تھوتھا |
|---|---|---|---|---|
| ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۶ ماشہ |
| تیل سرسوں | ویزلین | مردار سنگ | چونہ سفید | سوہاگہ کا ستہ |
| ۲ تولہ | ۵ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۱ تولہ |

زنگار ۱ تولہ موم سفید ۲ تولہ کاربالک ایسڈ ۲ ماشہ پہلی چاروں چیزوں ایک سیر پانی میں ایک رات دن بھگو کر جوش دیں۔ جب آدھا پانی رہ جائے تو صاف کرکے دوبارہ آگ پر رکھیں۔ اور وہ پانی گاڑھا کریں پھر باقی تمام دوائیں باریک کرکے اس میں آہستہ آہستہ ملا کر گھوٹتے رہیں۔ اور مرہم بنا دیں۔

ترکیب استعمال:۔ بطور مرہم گندے انگور کو صاف کرنے کے لیے بطور ناسور و دیگر زخم میں بطور بتی استعمال کریں

فوائد:۔ پیپ دار زخم۔ گندے پھوڑے ناسور اور نہ اچھے ہونے والے زخموں۔ پھوڑوں کو صاف کرنے اور بھرنے کے لئے مجرب و معمول ہے۔

## ماء اللحم

| گوشت بکرا | گوشت مرغ | گوشت تیتر | گوشت کبوتر | گوشت بٹیر |
|---|---|---|---|---|
| ۵ سیر | ۳ عدد | ۷ عدد | ۵ عدد | ۲۵ عدد |

گوشت چڑا ۲۵ عدد یعنی گنجشک ان سب کو چربی و ہڈیوں سے صاف کرکے تیار کریں۔ پھر اس میں دھنیاں ۱۰ تولہ ادرک ۱۰ تولہ دانہ الائچی خورد ۲ تولہ صندل

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

سفید ۲ تولہ دارچینی ۲ تولہ پیس کر چھڑکیں اور تلی دار دیگچہ میں ڈالکر بھون
لیں۔ پھر گاؤزبان گل گاؤزبان گلِ سرخ کوزہ ابریشم گل سیوتی
۵ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ ۵ تولہ ۵ تولہ

بہمن سفید ۔ بہمن سرخ ۔ ثعلب مصری ۔ شقاقل مصری مغز کدو
۵ تولہ ۵ تولہ ۵ تولہ ۵ تولہ ۵ تولہ

مغز خیارین مغز پستہ مغز تربوز مغز بادام
۵ تولہ ۵ تولہ ۵ تولہ ۵ تولہ

مغز خربوزہ مغز نارجیل مغز اخروٹ پوست
۵ تولہ ۵ تولہ ۵ تولہ

جڑ اونٹ کٹارہ چائے خطائی اشنہ تخم خشخاش سفید
۵ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ ۳ تولہ

موصلی سفید موصلی سیاہ تودری سرخ تودری سفید
۳ تولہ ۳ تولہ ۳ تولہ ۳ تولہ

حب الخضرا حب الزلم تالمکھانہ ستاور حب قلقل
۳ تولہ ۳ تولہ ۳ تولہ ۳ تولہ ۳ تولہ

سوملا سنبل اندر جو شیریں تخم کسنبہ تخم گاجر تخم شلغم
۳ تولہ ۳ تولہ ۳ تولہ ۳ تولہ ۲ تولہ

تخم پیاز تخم اہمت بالچھڑ بادیان خطائی الائچی خورد
۲ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ

الائچی کلاں جڑیان سونٹھ بوزیدان ناگ کیسر
۲ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ

جائفل جاوتری لونگ زرنجور عود غرقی مصطگی رومی
۱ تولہ ۱ تولہ ۱ تولہ ۱ تولہ ۱ تولہ ۱ تولہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



کباب چینی برگ پادر نجبویہ تخم فرنجمشک مایہ شتر اعرابی
۱ تولہ ۱ تولہ ۱ تولہ ۱ تولہ

ریگ ماہی کشمش سبز چھوہارے مصطگی رومی تخم اوٹنگن
۲ تولہ ۱۰ تولہ ۱۰ تولہ ۲ تولہ ۵ تولہ

ساذج ہندی بیخ تخم ہلیون گل منڈی کابلی چنے
۵ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ ۵ تولہ ۲ سیر

قضیب گاؤ سوہان کردہ پان کے پتے عرق کیوڑہ عرق بید مشک
۱۵ عدد ۱۰۰ عدد ۱ سیر ۱ سیر

عرق گلاب عرق گاؤزبان دودھ گاؤ گنے کا رس گاجروں کا پانی
۱ سیر ۲ سیر ۲ سیر ۳ سیر ۲ سیر

سیب کا پانی انار کا پانی امرود کا پانی انگور پانی
آدھ سیر آدھ سیر آدھ سیر آدھ سیر

عنبر اشہب مشک خالص زعفران اصلی
۳ ماشہ ۱ ماشہ ۱ تولہ

## بنانے کی ترکیب

ان تمام دواؤں میں سے جو کوٹنے والی ہوں کوٹ لیں اور گوشت کا قیمہ بنا ہوا اور تمام دوائیں عرق دان میں ڈال دیں۔ پھر تمام عرقیات و دودھ ڈال کر رات کو بھگو دیں۔ صبح نیچے کے منہ پر عنبر و کستوری و زعفران باریک پیس کر پوٹلی میں باندھ کر لٹکا دیں۔ اور آدھ سیر کھینچیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

فوائد:- دل۔ دماغ۔ جگر اور باہ کو طاقت دینے کے لئے مشہور اور لاجواب نسخہ ہے۔ رنگ سُرخ کرتا ہے صحبت میں مستی اور جذبات میں ہیجان پیدا کرتا ہے۔ جسم کو فربہ کرتا ہے

## لال گولی

شنگرف رومی ۳ تولہ سہاگہ خام ۶ تولہ مغز جمالگوٹہ ۱۲ تولہ سبکو باریک پیس کر لیموں ۶۰ عدد کے صاف پانی میں مسلسل کھرل کرکے کالی مرچ کے برابر گولیاں بناویں۔

ترکیب استعمال:- جلاب کے لئے ۲ سے ۴ گولی رات کو دلیا کھلا کر دودھ کے ہمراہ دلویں۔ خوب دست آجائیں گے۔ صبح بھی دودھ یا شربت کھانڈ کے ہمراہ دے سکتے ہیں۔ معمولی قبض کیلئے ایک گولی کافی ہے۔ اگر دست زیادہ آئیں تو۔ دہی۔ لسّی چاول کھلائیں۔

فوائد:- بہترین جلاب ہے۔ بغیر تکلیف کے دست لاتا ہے بخاروں میں بھی جلاب کے لئے دے سکتے ہیں

## طلاء مجلوق

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بیر بہوٹی | گنڈ دے خشک | سانڈا خشک | کیکڑا خشک | | |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ عدد | ۱ تولہ | | |
| سم الفار سفید | میٹھا تیلیہ | بچھو سیاہ | جائفل | کچلہ | بیخ جنبہ |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۲ عدد | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ |

برادہ ہاتھی دانت ۱ تولہ۔ خربق سفید ۱ تولہ، ہڑتال ورقی ۱ تولہ۔ تخم دھتورہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



سیاہ ۱ تولہ مالکنگنی ۱ تولہ پارہ صاف شدہ ۱ تولہ مغز جمالگوٹہ ۱ تولہ آدمی کے کان کی میل ۱ تولہ۔ مغز چھوہارا ۲ عدد ان تمام دواؤں کو کوٹ چھان کر بھیڑ کے دودھ میں کھرل کرکے گولیاں بناویں۔ اور خشک کرکے پتال جنتر کے ذریعہ تیل نکالیں

ترکیب استعمال: بیمار کو پہلے دس روز لکھو یعنی تکمیدہ خاص کا استعمال کریں۔ گیارویں روز حشفہ و سیون چھوڑ کر اوپر کی طرف چوتھے حصہ پر طلاء کرکے اور اوپر ارنڈ یا پان کا پتہ باندھ دیں جب چھالا پیدا ہو جائے تو یہ فصد لگاویں۔ بلکہ یہ مرہم لگاویں۔ سفیدہ کاشغری۔ گائے کے گھی دھلے ہوئے میں ملا کر لگاویں۔ جب زخم درست ہو جائے تو دوسرے حصہ پر یہ طلاء لگاویں۔ اسی طرح تین دفعہ لگا دیں۔

فوائد:- اگر مریض بالکل نامرد ہو یا مجلوق ہو۔ یعنی اپنے ہاتھوں سے اپنے آپکو تباہ کر چکا ہو۔ تو یہ طلاء استعمال کریں۔ مجرب و بے خطا ہے

## منضج وجع المفاصل

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| گل بنفشہ | چرائتہ | عناب | کمو خشک | بڑ سونف | سورنجان |
| ۷ ماشہ | ۷ ماشہ | ۵ دانہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۶ ماشہ |
| شاہترہ | افتیمون ولائتی | بسفائج فستقی | مویز منقی | سونف | |
| ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۹ دانہ | ۷ ماشہ | |

کو گرم پانی میں بھگو کر صبح صاف کرکے گلقند ۴ ماشہ ملا کر پلا دیں۔ ساتویں دن اسی نسخہ میں گلِ سُرخ سنا مکی بھگو کر صبح جوش دیکر صاف کرکے مغز املتاس ۵ تولہ ترنجبین ۴ تولہ شکر سرخ ۴ تولہ حل کرکے چھانی میں چھان کر شیرہ مغز بادام کو صاف کرکے جلاب دیں۔ پھر جو خاندہ پلا کر پھر رات رہتے

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

حب ایارج مجرب ۲ بادام روغن کھلا دیں۔ پھر جلاب بغیر املتاس کے دیں پھر جوشاندہ پلا کر اسی طرح تیسرا جلاب دیں۔ اگر گرمی زیادہ معلوم ہو تو جلابوں کے درمیان یہ سردائی دیں۔ معجون سورنجاں کھا کر اوپر شیرہ تخم خیارین ۶ ماشہ شیرہ تخم خربزہ ۶ ماشہ شیرہ خار خسک پانی میں سردائی کی طرح پیس کر شربت بزوری معتدل ملا کر پلا دیں۔ اس کے بعد حب مال معجون گولیاں وغیرہ کھاتے رہیں۔

نوٹ:۔ جوشاندوں کے ساتھ رات کو سوتے وقت معجون سورنجان ۶ ماشہ یا حب سورنجاں ۲ ماشہ یا اور کوئی مناسب دوائی بھی ساتھ دیتے رہیں۔

فوائد:۔ اگر گنٹھیا کو کسی صورت آرام نہ آئے۔ تو یہ علاج کریں۔ انشاءاللہ کبھی خطا نہیں جائے گا۔ مجرب ہے۔

## قرص گل قابض

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| گل سرخ | ریوند چینی | لک مغسول | گوند کیکر بریاں | کہربا شمعی اصلی |
| ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ |
| بالچھڑ | عود | زرشک | تخم خرفہ بریاں | گل ارمنی |
| ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۴ ماشہ | ۶ ماشہ | ۲ ماشہ |

کوٹ چھان کر عرق سونف میں قرص بقدر ۴ ماشہ بنا دیں۔

ترکیب استعمال:۔ ۴ ماشہ شربت بزوری ۴ تولہ یا شربت حب الآس ۲ تولہ یا کسی بدرقہ کے ساتھ دیں۔

فوائد:۔ ضعف جگر۔ اسہال۔ کھانسی۔ بخار پرانا۔ چہرے و پاؤں کی سوجن کیلئے مجرب ہے۔ اگر مریض کا رنگ زرد ہو۔ چہرہ پہ سوجن ہو بخار

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



کھانسی اور دست آ رہے ہوں۔ تو اس کو ضرور استعمال کر کے تجربہ کریں۔

## اکسیر صرع

سم الفار سفید۔ آدمی کے سر کی ہڈی جلائی ہوئی۔ عاقرقرحا۔ ہینگ۔ عود صلیب اصلی۔ جدوار خطائی۔ ہر ایک ۱۱ ماشہ گندھک آملہ سار ۱۵ ماشہ۔ سونٹھ ۴ ماشہ شکر سفید ۴ ماشہ سب کو باریک پیس کر بھنگرہ بوٹی کے شیرہ میں تین روز مسلسل کھرل کر کے ایک ایک رتی کی گولیاں بنا دیں۔

ترکیب استعمال:۔ ایک ایک گولی روٹی کے بعد ہمراہ عرق منڈی ۴ تولہ کھلا دیا کریں۔ ہفتہ کے بعد ایک دو دن چھوڑ دیا کریں۔

## نسوار صرع

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تخم سرس | کشمیری پتہ | ٹیڈا اک | اکرکرا | نمک چکنی | کافور |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | | ۲ تولہ | ۴ ماشہ |
| عاقرقرحا | کالی مرچ | تخم تمباکو | پوٹاس پرمیگنیٹ | | |
| ۶ ماشہ | ۱۶ ماشہ | ۱ تولہ | ۱۰ ماشہ | | |

اسطوخودوس ۶ ماشہ نوشادر ۲ ماشہ سب کو نہایت باریک پیس کر رکھ لیں۔

ترکیب استعمال:۔ جب بیمار کو مرگی کا دورہ واقع ہو تو اس کے ناک میں بطور نسوار دیں۔ فوراً دورہ رک جائے گا۔ وقفے کی حالت میں روزانہ استعمال کریں۔

فوائد:۔ مرگی کے لئے مجرب اور خاص چیز ہے۔ ہر وقت مطب میں تیار رہنی چاہیئے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

## کحل الجواہر

| سرمہ سیاہ | سنگ بصری | مروارید ناسفتہ | مامیران چینی | مرجان |
|---|---|---|---|---|
| ۳ تولہ | ۲ تولہ | ۱ تولہ | ۶ ماشہ | ۱ تولہ |

ورق طلا ۳ ماشہ سوائے ورقوں کے باقی دوائیں پیس کر چار روز ہلیلہ زرد کے پانی میں کھرل کریں۔ پھر چار روز عرق گلاب میں کھرل کریں پھر ورق سونا ملا کر کھرل کریں۔ جب سرمہ کی طرح باریک ہو جائے تو رکھ لیں۔
ترکیب استعمال:۔ بطور سرمہ آنکھ میں لگائیں۔ فوائد:۔ نظر کی کمزوری کے لئے مجرب ہے۔

## بھپارہ

| گل بنفشہ | گل خطمی | مکوہ خشک | پوست خشخاش | سب کو گائے |
|---|---|---|---|---|
| ۱ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۶ ماشہ | کے آدھ سیر دودھ |

میں جوش دیں۔ اور اس کی بھاپ کان کو پہنچائیں۔
فوائد:۔ کان کے ورم اور درد کو تسکین دینے کے لئے بارہا آزمایا ہوا نسخہ ہے۔

## شربت ضیق

تخم حلبہ (یعنی میتھے) گل بنفشہ، السی۔ پوست خشخاش۔ تخم خطمی ہر ایک ڈیڑھ تولہ۔ بیدانہ۔ گل نیلوفر ہر ایک ۶ ماشہ۔ پرسیاؤشان۔ زوفا خشک۔ ہر ایک اڑھائی تولہ۔ خشخاش سفیدہ ۵ تولہ انجیر زرد ۱۰ عدد۔ مویز منقیٰ ۱۵۰ دانہ عناب

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



۵۰ دانہ لسوڑیاں ۵۰ دانہ سب چیزوں کو رات کے وقت پانی میں بھگو دیں۔ صبح جوش دے کر صاف کر کے کھانڈ یا شہد پاؤ پختہ ملا کر شربت بنا دیں۔
ترکیب:۔ ۲ تولہ صبح ۲ تولہ شام پانی یا عرق ملا کر پی لیں اگر معجون کے ہمراہ کھائیں۔ تو بہت مفید ہے۔

## شیاف چشم

| پھٹکڑی | افیون | رسوت مصفیٰ | زعفران | نیم کے پتے |
|---|---|---|---|---|
| ۲۸ ماشہ | ۳ ماشہ | ½ تولہ | ۵ رتی | ۵ عدد |

سب کو باریک پیس کر لوہے کی کڑاہی میں لوہے کے دستہ سے ذرا ذرا پانی ڈال کر خوب گھوٹیں۔ پھر آگ پر رکھ کر پکائیں۔ جب گاڑھا ہو جائے تو اتار کر شیاف بنا لیں۔
ترکیب استعمال:۔ تقریباً ۱ رتی پانی میں گھس کر پپوٹوں پر لیپ کریں۔ ایک دو قطرہ آنکھ میں بھی ڈالیں۔
فوائد:۔ آنکھوں کی سرخی۔ سبل درد سے پانی آنا۔ کیلئے مجرب ہے۔ جب آنکھ آئی ہوئی ٹھیک نہ ہو تو یہ دوا ضرور استعمال کریں

## دوائی سیلان گوش

| زرد کوڑی جلائی ہوئی | کندر | مرکی | انزروت | دم الاخوین |
|---|---|---|---|---|
| ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۲ ماشہ | ۲ ماشہ |

گل ارمنی ۳ ماشہ۔ اقاقیہ ۳ ماشہ مازو سبز ۳ ماشہ کف دریا ۳ ماشہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

گیرزرد ۲ ماشہ سہاگہ بریاں ۲ ماشہ پھٹکڑی بریاں ۲ ماشہ باریک پیس کر رکھ لیں۔

**ترکیب استعمال:۔** پہلے کان کو شہد اور نیم کے جوش دیئے ہوئے پانی سے کان کو صاف کریں یا ہائیڈروجن پر آکسائڈ سے صاف کرکے اس دوائی کو کان میں ڈال کر اوپر روئی رکھ دیں۔

**فوائد:۔** جن مریضوں کے کان سے رطوبت بہتی ہو اور کسی دوائی سے بند نہ ہو۔ ان کو یہ نسخہ استعمال کرائیں۔ مجرب ہے۔

## روپے توڑ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| زنجفر | کشتہ جست | توتیا سبز | ہیراکسیس | پھٹکڑی | سوہاگہ |
| ا تولہ | ا تولہ | ½ تولہ | ۹ ماشہ | ۹ ماشہ | ۹ ماشہ |

شنگرف۔ سفیدہ کاشغری۔ زنگار۔ مرداسنگ۔ شورہ قلمی۔ گندھک آملہ سار۔ کافور ہر ایک ۹ ماشہ گوند کیکر ۶ ماشہ سب کو پیس کر پانی کے ہمراہ بتیاں بنا دیں۔

**ترکیب استعمال:۔** پلکوں کو الٹا کر ککروں پر بتی مل دیں پھر گرم پانی سے دھو دیں۔ دھدر چنبل پر گھس کر لگا دیں۔ ناسور میں بتی بنا کر رکھیں۔

**فوائد:۔** ککروں۔ دھدر۔ چنبل۔ خارش۔ ناسور کیلئے مجرب ہے۔

## سفوف شادنج

شادنج مغسول۔ سنگجراحت۔ گل ارمنی۔ گیلک ایسڈ۔ ٹیکیم بیکٹیٹ۔ ہر ایک ۲ تولہ باریک پیس کر رکھ لیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



**ترکیب استعمال:۔** ۴ ماشہ صبح دوپہر شام ہمراہ شربت انجبار ۲ تولہ دیں۔

**فوائد:۔** ہر جگہ کا خون بند کرنے کے لئے مفید ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

## معجون عاقرقرحا

عاقرقرحا ۵ تولہ لے کر باریک پیس لیں پھر سرکہ خالص ۵ تولہ ملا کر کھرل کریں۔

**ترکیب استعمال:۔** ۳ ماشہ سے ۴ ماشہ تک گرم پانی کے ساتھ کھلا دیں۔

**فوائد:۔** مرگی و اختلاق الرحم کے لئے مجرب ہے۔

ایک مریضہ کو حمل کی حالت میں ہسٹریا کے شدید دورے ہو رہے تھے۔ میں نے یہی معجون استعمال کرایا۔ مریضہ کو فوراً ہوش آگئی اور بالکل تندرست ہو گئی۔ پھر اس کا کئی جگہ تجربہ کیا گیا۔ نہایت مفید ثابت ہوا۔

**نوٹ:۔** اگر مریض اس کی زیادہ تیزی محسوس کرے تو اور شہد ملا دیں۔

## سیمابی سرمہ

جست ۲ تولہ لے کر پگھلا دیں۔ پھر اتار کر پارہ ۲ تولہ ملا دیں اور کھرل کریں پھر سرمہ سفید ۲ تولہ سمندر جھاگ ۲ تولہ بورک ایسڈ ۲ تولہ سرد چینی ا تولہ ست لیموں ا تولہ مصری کالپی ا تولہ۔ ست پودینہ ۸ ماشہ مشک کافور ۲ تولہ

ملا کر چار روز خوب کھرل کر کے سرمہ بنا دیں۔

**ترکیب استعمال:۔** بطور سرمہ آنکھوں میں صبح و شام لگایا کریں۔

**فوائد:۔** جالا۔ پھولا۔ دھند، غبار۔ پڑبال۔ ککروں۔ پڑتا۔ کیلئے

**جنیظر:۔** ہر مطب میں تیار ہونا چاہیئے۔

## ضماد مقوی

جند بیدستر۔ عاقرقرحا۔ لونگ۔ فرفیون سورنجاں کوہی دارچینی ہر ایک ۶ ماشہ شراب تیز میں پیس کر ۳، ۴ ماشہ کی گولیاں بنا دیں۔

**ترکیب:۔** ا گولی لے کر شہد میں پیس کر نیم گرم عضو مخصوص پر ضماد کریں۔ صبح گرم پانی سے دھو دیں۔

**فوائد:۔** باہ کو طاقت دینے کے لئے مجرب ہے۔

عضو مخصوص کی کمزوری و لاغری دور کرنے کے لئے خاص تحفہ ہے۔

## عطیہ از حکیم ملک اللہ رکھا صاحب طبیب خاندانی گھاس منڈی منٹگمری

## حب امساکین

| بہمن سرخ | بہمن سفید | الائچی خورد | پوست خشخاش | بیج بند |
|---|---|---|---|---|
| ۳ تولہ | ۳ تولہ | ۳ تولہ | ۳ تولہ | ۳ تولہ |

پنیر مایہ سنا اعرابی ۲ تولہ جدوار ۲ تولہ ثعلب مصری ۲ تولہ اقاقیا ۲ تولہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



بیدانہ۔ تخم بھنگ سب کو باریک پیس کر بڑ کا دودھ ۱۵ تولہ ملا کر گولیاں
۲ تولہ ۲ تولہ ۱ جنگلی بیر کے برابر بنا دیں۔

**خوراک:۔** ایک گولی صبح و شام ہمراہ دودھ۔

**فوائد:۔** جریان۔ سرعت۔ احتلام جو کسی دوا سے نہ جاتا ہو۔ ان گولیوں کے استعمال سے قطعاً دور ہو جاتا ہے۔ میری بارہا کی مجرب و بے خطا گولیاں ہیں۔

## عرق النساء یعنی رینگن وائی کا مجرب و بے خطا علاج

سورنجان شیریں ۱ ماشہ بوزیدان ۱ ماشہ پیس کر معجون سورنجاں ۷ ماشہ میں ملا کر کھائیں۔ اوپر سے تخم خیارین ۳ ماشہ تخم خربزہ ۳ ماشہ پانی میں سردائی کی طرح پیس کر کپڑے میں چھان کر شربت بزوری ۴ تولہ ملا کر پلا دیں۔ یہ ایک خوراک ہے۔ ایسی ایک ایک خوراک صبح و شام پلاتے رہیں۔ رات کو سوتے وقت روزانہ یہ گولیاں کھلاتے رہیں۔

## حب عرق النساء

| سورنجاں شیریں | سقمونیاں ولایتی | غاریقون اصلی | صبر سقوطری |
|---|---|---|---|
| ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۱۲ ماشہ |

باریک پیس کر عرق گلاب میں گوندھ کر چنے کے برابر گولیاں بنا دیں اور تین گولی رات کو کھلاتے رہیں۔ اور مندرجہ ذیل تیل کی مالش کریں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

## روغن عرق النساء

سورنجاں تلخ ۵ تولہ مہندی کے پتے ۵ تولہ تخم کرفس ۳ تولہ ۲ سیر پانی میں جوش دیں۔ جب آدھ سیر پانی رہ جائے تو میٹھا تیل ا پاؤ ملا دیں جب پانی اور کچھ دوائیں جل جائیں تو صاف کر کے رکھ لیں۔ اور نیم گرم مالش کیا کریں۔ ہفتہ کے بعد ۵ تولہ کسٹرائیل پلا کر جلاب دیں پھر سابقہ نسخہ شروع کریں۔ اور سات دن بعد دوسرا جلاب دیں۔ جلابوں کے بعد پھر وہی نسخہ پلاتے رہیں اور مالش کرتے رہیں۔ عام مریضوں کو پہلے ہی ہفتہ میں آرام آجایا کرتا ہے۔ اور تخفیف دو تین روز میں شروع ہو جاتی ہے۔ میں نے اس علاج کو بہت سے مریضوں پر آزمایا ہے۔ کبھی خطا نہیں کرتا۔ فرما آزمائیں۔

## نسخہ ورم گردہ

چھان گندم ۔ جو مقشر ۔ تخم خطمی ۔ مکوہ خشک ۔ بابونہ ۔ اکلیل الملک
۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ

ڈیڑھ سیر پانی میں جوش دے کر صاف کر کے اس میں کپڑا بھگو کر گردہ پر ٹکور کریں۔ پھر یہ ضماد لگا دیں۔

## ضماد ورم گردہ

گل بنفشہ ۔ گل خطمی ۔ اکلیل الملک ۔ مکوہ خشک ۔ جو کا آٹا
۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ ۶ ماشہ ا تولہ

مکوہ سبز کے پانی میں پیس کر نیم گرم لیپ کریں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



اندرونی طور پر حسب حال علاج کریں۔

ورم میں تسکین دینے اور درد بند کرنے کے لئے فوری طور پر مؤثر ہے۔ جب بیمار کو ورم گیر جے گردہ میں درد ہوتا ہے۔ تو خدا کی پناہ۔ مریض مچھلی کی طرح تڑپتا ہے۔ یہ دونوں نسخے بے نظیر ہیں۔ اگر آپ اسے استعمال کریں گے تو آپ کی شہرت کو چار چاند لگ جائینگے

## نسخہ درد شکم مزمن

یعنی پرانا

زرشک پوست ترپھلہ کیکر کے پتے آلو بخارا املی انار دانہ
۵ تولہ ۵ تولہ ۵ تولہ ۴۰ دانہ پاؤ بھر ۷ تولہ

سرکہ پاؤ بھر۔ پانی ۲ سیر ملا کر سب دوائیں بھگو کر رکھیں۔ روزانہ صبح ایک پاؤ پانی پلا دیا کریں۔

**فوائد:** یہ عجیب و غریب نسخہ پرانے درد شکم کے لئے شافی ہے۔ میں نے اس نسخہ سے ایسے ایسے مایوس مریضوں کا علاج کیا ہے۔ جو اکثر بڑے بڑے ڈاکٹروں و حکیموں سے علاج کراتے کراتے تھک چکے تھے۔ اس کے استعمال سے قبض بھی۔ پیاس درد شکم۔ یرقان قطعاً دور ہو جاتا ہے۔ بھوک خوب لگتی ہے۔

## خون صفا پاؤڈر

گندھک آملہ سار مصفیٰ پوست بلیلہ زرد پوست بلیلہ پوست آملہ
۳ تولہ ۲ تولہ ۱۰ تولہ ۱۰ تولہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

بلیلہ سیاہ   سریھوکہ   ملٹھی مقشر   صندل سُرخ   شاہترہ   گیرو
۱۰ تولہ   ۱۰ تولہ   ۱۰ تولہ   ۱۰ تولہ   ۱۰ تولہ   ۱ تولہ

گلِ سُرخ ۱ تولہ نیلوفر ۱ تولہ کوٹ چھان کر سفوف بناویں

ترکیب استعمال :۔ ۴ ماشہ صبح و شام کسی خون صفا شربت یا عرق کے ساتھ استعمال کریں۔

فوائد :۔ خون کو صاف کرنے کے لئے۔ اور تمام خون کی خرابیوں کو دور کرنے کے لئے مجرب ہے۔

## کحل چشم



قلمی شورہ   چاکسو   طباشیر اعلیٰ   سمندر جھاگ۔ زنک اوکسائیڈ
۵ تولہ   ۵ تولہ   ۲ تولہ   ۵ تولہ   ۵ تولہ

بورک ایسڈ   پھٹکڑی سُرخ   نمک شیشہ   ست لیموں   نیلا تھوتھا
۵ تولہ   ۵ تولہ   ۲۰ تولہ   ½ تولہ   ۱ تولہ

مشک کافور ۲ ماشہ ست پودینہ ۲ ماشہ پہلے مشک کافور ست پودینہ کو ملا کر رکھ لیں۔ پھر باقی تمام دوائیں نرسل کے پتوں کے پانی ۲ بوتل میں کھرل کریں۔ اور سرمہ کی مانند پیس لیں پھر ست و کافور ملا کر رکھ لیں۔

ترکیب استعمال :۔ رات کو بطور سرمہ آنکھوں میں لگایا کریں۔

فوائد :۔ آنکھوں کی خارش۔ دھند، جالا۔ پھولا۔ ٹچا کے لئے اکسیر ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



## اکسیر سوزاک

بیروزہ خشک   سنگجراحت   سرمہ سیاہ   کشتہ بیکہ   رال سفید
۵ تولہ   ۲ تولہ   ۲ تولہ   ۲۰ تولہ   ۲ تولہ

ماجو ۲ تولہ کتھ ۲ تولہ باریک پیس کر روغن صندل ۵ تولہ ملا کر رکھ لیں۔

ترکیب استعمال :۔ ۶ ماشہ صبح ۶ ماشہ شام ہمراہ گھی گرم شدہ ۵ تولہ کھا لیا کریں۔ اگر گھی کسی صورت نہ پی سکیں تو دودھ ملا لیا کریں

فوائد :۔ سوزاک کے لئے تیر بہدف ہے۔ ایک ہی دن میں جلن۔ پیپ اور درد ختم ہو جاتا ہے۔ پرانے قرعہ کے لئے بھی نہایت مفید و مجرب ہے۔



## حب سنگرہنی

گندھک آملہ سار مصفیٰ   پارہ صاف شدہ   تخم دھتورہ سیاہ   شنگرف مدبر
۱ تولہ   ۱ تولہ   ۱ تولہ   ۱ تولہ

میٹھا تیلیہ مدبر   افیون
۱ تولہ   ۱ تولہ

پہلے گندھک اور پارہ کو کھرل کرکے کجلی بنا دیں۔ پھر افیون کو ادرک کے پانی میں حل کرکے خشک کریں۔ پھر باقی دوائیں باریک پیس کر ملا دیں اور ادرک کے پانی میں چنے کے برابر گولیاں بنا لیں

ترکیب استعمال :۔ ۱ گولی صبح ۱ شام ہمراہ جوشاندہ گردسک ۶ ماشہ

فوائد :۔ سنگرہنی کے لئے بارہا کا مجرب ہے۔ دستوں کو فوراً بند کر دیتا ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

## تریاق سنگرہنی

ماجو ۱ ماشہ، مائیں خورد ۱ ماشہ، پوست انار ۱ ماشہ، حب الآس ۱ ماشہ، کندر ۱ ماشہ، گلنار ۱ ماشہ، سماق ۱ ماشہ
مصطگی رومی ۱ ماشہ، گوندکیکر ۳ ماشہ، سپاری کاٹھی ۳ ماشہ، افیون ۳ ماشہ باریک پیس کر

ایک ایک ماشہ کی قرص بنا دیں۔
خوراک :- ا قرص ہمراہ شربت حب الآس ۲ تولہ
فوائد :- پرانے اسہال یعنی سنگرہنی کے لئے خاص تحفہ ہے۔

## نسخہ آزمودہ سنگرہنی

انوشدارو سادہ ۲ ماشہ کشتہ منورارتی یعنی خبث الحدید کھا کر اوپر سے سونف ۳ ماشہ حب الآس ۳ ماشہ دانہ الائچی ۳ ماشہ کلاں پانی میں پیس چھان کر شربت انار ۲ تولہ ملا کر پلا دیں۔ صبح شام ایسی ایک ایک خوراک دیں۔
فوائد :- پرانے اسہال کے لئے مجرب ہے۔ پہلے ہی روز فائدہ محسوس ہوتا ہے۔ معدہ کو طاقت دیتا ہے۔ اس کے ساتھ سنگرہنی کی گولیاں بھی دیں۔

## حب نیم

مغز تخم نیم ۲ تولہ، مغز تخم بکائن ۲ تولہ، کالی ہرڑ ۲ تولہ، چاکسو ۲ تولہ، ریوند چینی ۲ تولہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



کشتہ فولاد ۲ تولہ۔ رسوت اصلی ۲ تولہ سب کو باریک پیس کر پہلے مولی کے پاؤ بھر پانی میں کھرل کرکے پھر گیندا کے پانی میں۔ پھر گوکھڑو پڑی (اگرونڈا) کے پانی میں کھرل کرکے گولیاں جنگلی بیر برابر بنا دیں۔
خوراک :- ایک گولی صبح ایک گولی شام ہمراہ پانی یا شربت انجبار۔
فوائد :- بواسیر خونی کے لئے مفید ہے۔

## طلاء کچلہ

سم الفار ۲ تولہ، میٹھا تیلیہ پاؤ پختہ، کچلہ پاؤ پختہ، لونگ ادھ سیر، زردی انڈا مرغ ۵۰ عدد

تمام دوائیں پیس کر انڈوں کی زردی ملا کر خوب کھرل کرکے گولیاں بنا دیں اور آتشی شیشی کے ذریعہ تیل کھینچیں۔
ترکیب استعمال :- حشفہ و سیون چھوڑ کر دو چار قطرہ کی مالش کریں۔ اور اوپر ارنڈ یا پان کا پتہ گرم کرکے باندھ دیں۔
فوائد :- نہایت مختصر کم خرچ اور بہترین طلا ہے۔ جو عضو مخصوص کی کمزوری دور کرنے کیلئے مجرب ہے۔



## حب ہیضہ

میٹھا تیلیہ مدبر ۱ تولہ، افیون ۱ تولہ، شنگرف ۱ تولہ، عاقرقرحا ۱ تولہ، گمہاں ۱ تولہ، سہاگہ ۱ تولہ، لونگ ۱ تولہ
کالی مرچ ۱ تولہ سب کو باریک پیس کر ادرک کے پانی میں چنے برابر گولیاں بنا دیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

**ترکیب استعمال:**۔ ایک ایک گولی تین تین گھنٹہ بعد عرق پودینہ یا بنا شب بدرقہ کے ساتھ دیں۔ تین چار دفعہ دیں۔

**فوائد:**۔ ہیضہ وبائی کے لئے نہایت مفید ہے۔ خصوصاً جب کہ مریض کا بدن سرد ہو رہا ہو اور دست کسی صورت سے بند نہ ہوتے ہوں۔ ان گولیوں کو استعمال کرا کر قدرت خداوندی کا تماشہ دیکھیں کئی مریضوں پر فوری اثر ہوتا ہے۔ وبا ہیضہ کے دنوں میں تیار رکھیں

## آیوڈو فارم پاؤڈر

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| کندر | صبر زرد | انزروت | دم الاخوین | بورک ایسڈ | آیوڈو |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۲ تولہ | ۱ تولہ |

فارم۔ باریک پیس کر رکھ لیں۔

**ترکیب استعمال:**۔ زخم پر چھوڑک دیا کریں۔

**فوائد:**۔ گندے اور خراب زخموں کے لئے مفید ہے۔ خون بند کرتا ہے۔ پیپ کا نشان تک اڑا دیتا ہے۔ زخم کو بھرتا ہے۔ میں نے اس نسخہ کو بہت جگہ استعمال کر کے بے نظیر فوائد دیکھے ہیں۔

## روغن آہک

چونے کا پانی ۵ تولہ روغن کنجد ۵ تولہ۔ کاربالک ایسڈ ۱ قطرہ سب کو ملا کر رکھ لیں۔

**ترکیب استعمال:**۔ ململ کا کپڑا بقدر زخم لے کر اس تیل سے تر کر کے اوپر رکھ دیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



**فوائد:**۔ ✱ جلے ہوئے زخم اس کے استعمال سے بہت جلد درست ہو جاتے ہیں۔ چیچک کے آبلوں کے لئے مفید ہے۔ گندے زخموں کو پیپ وغیرہ سے صاف کر دیتا ہے۔



## معجون مقوی

درونج عقربی۔ جند بیدستر ہر ایک ۲۔ ماشہ بالچھڑ۔ الائچی کلاں۔ اگر مائیں۔ گوند کیکر ہر ایک ۵ ماشہ پنیر مایہ شتر اعرابی۔ گاؤزبان بادرنجبویہ۔ زرنباد خشک۔ ریگ ماہی۔ مغز سر گنجشک نر۔ مغز چلغوزہ مغز نارجیل۔ مغز بادام۔ مغز پستہ۔ مغز فندق ہر ایک ۷ ماشہ۔ بوزیدان۔ سورنجان۔ تودری سرخ۔ تودری سفید۔ بہمن سرخ۔ بہمن سفید زنجبیل۔ پودینہ خشک۔ خار خشک دودھ میں بھگو کر خشک کیا ہوا خشخاش سفید۔ کنجد سفید مقشر۔ تخم گندنا۔ ثعلب۔ کھوپرا مصطگی رومی۔ جائفل۔ جاوتری۔ قسط شیریں۔ مغز تخم خربوزہ ہر ایک ۶ ماشہ۔ اندرجو۔ دارچینی۔ لونگ۔ الائچی خورد ہر ایک ۱۴ ماشہ خولنجان۔ شقاقل مصری۔ ثعلب مصری۔ اجوائن خراسانی ہر ایک ۱۔ تولہ کوٹ چھان کر رکھ لیں۔ پھر تین گنا شہد لیکر اس میں پانی ڈالکر قوام کریں۔ آخر قوام میں مشک خالص ۲۔ ماشہ عنبر ۴ ماشہ۔ زعفران ۱۰۔ ماشہ عرق سونف میں کھرل کر کے ملا دیں۔ پھر اتار کر باقی پسی ہوئی دوائیں ملا دیں اور ورق چاندی چار ماشہ حل کر کے رکھ لیں۔

**ترکیب استعمال:**۔ ۷ ماشہ صبح ۷ ماشہ شام ہمراہ دودھ کھا لیا کریں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

فوائد :۔ بہترین مقوی باہ ہے مغلظ منی ہے۔ گردے دل ودماغ کو طاقت دیتا ہے۔ شہوت کو برانگیختہ کرنے کے لئے مخصوص ہے



## حبِ نزلہ

سونٹھ۔ کالی مرچ۔ لونگ۔ کمان۔ پیلا مول۔ براہمی بوٹی۔ عاقر قرحا پھوکر مل۔ پوست چترا۔ کاکڑا سنگی ہر ایک ۲ تولہ۔ میٹھا تیلیہ مدبر ۲ تولہ۔ شنگرف مصفیٰ۔ گندھک آملہ سار۔ پارہ ہر ایک ۲ تولہ پہلے پارہ اور گندھک کی کجلی بنا دیں۔ پھر شنگرف ملا کر کھرل کریں۔ پھر باقی دوائیں باریک پیس کر ملا دیں اور پان کے پتوں کے پانی میں ایک دن کھرل کرکے کالی مرچ برابر گولیاں بنا دیں۔

ترکیب استعمال :۔ ایک ایک گولی صبح و شام ہمراہ عرق سونف یا اور مناسب دواؤں کے ساتھ ان گولیوں کو بھی استعمال کراتے ہیں

**فوائد** :۔ ایسے بلغمی مزاج کے مریض جن کو کھانسی۔ نزلہ زکام اور پرانا بخار ہو۔ یہ گولیاں استعمال کرادیں۔ اور ساتھ ساتھ دوسرے شربت، عرق وغیرہ پلاتے رہیں۔ انشاء اللہ عجیب و غریب فوائد ظہور پذیر ہوں گے۔ کئی مایوس مریض اس سے تندرست ہو گئے

## طلاء سائیں بخش

| | | | |
|---|---|---|---|
| بیر بہوٹی | لوبان کوڑیہ | گنڈوئے خشک | عاقر قرحا |
| ۵ تولہ | ۵ تولہ | ۵ تولہ | ا تولہ |



| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ہڑتال ورقیہ | جائفل | جاوتری | لونگ | مغز پستہ | مغز بادام |
| ا تولہ | ا تولہ | ا تولہ | ا تولہ | ۵ تولہ | ۵ تولہ |
| شنگرف | پارہ | گندھک آملہ سار | سہاگہ | سم الفار | |
| ا تولہ | ا تولہ | ا تولہ | ا تولہ | ا تولہ | |
| تخم دھتورہ سیاہ | مالکنگنی | قسط تلخ | اکوڑی کیٹھ | | |
| ا تولہ | ۵ تولہ | ا تولہ | | | |
| بھلانوہ کلاہ دور کردہ | میٹھا تیلیہ | پھٹکڑی | زہر بلدیہ | | |
| ا تولہ | ا تولہ | ا تولہ | ا تولہ | | |
| کچلہ | کالے تل | ہلدی | جند بیدستر | | |
| ا تولہ | ا تولہ | ا تولہ | ا تولہ | | |

سب کو کوٹ پیس کر ۲۵ انڈوں کی زردی۔ کیلا کچا ا عدد۔ دودھ بقدر ضرورت ملا کر گولیاں بنا دیں۔ اور پتال جنتر کے ذریعہ تیل کھینچیں۔

ترکیب استعمال :۔ حشفہ وسیون چھوڑ کر چار پانچ قطرہ کی مالش کریں۔ اوپر ارنڈ یا پان کا پتہ گرم کرکے باندھ دیں۔ صبح گرم پانی سے دھویا کریں۔ اگر دانے نکل آئیں تو مالش بند کرکے گرم گھی لگایا کریں۔ جب دانے ٹھیک ہو جائیں۔ پھر مالش کریں اسی طرح تین دفعہ کریں



### ★ فوائد ★

سب طلاؤں کا سردار ہے۔ رگوں و پٹھوں کی کمزوری دور کرکے سختی پیدا کرتا ہے۔

## سنیاسی سرمہ

| نمک لاہوری | ہلدی | کیلوبل | چاکسو بیج | کشتہ جست |
|---|---|---|---|---|
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۵ تولہ |

| زعفران | مغزرس | قلمی شورہ | طوطیا بریاں | کافور | سرمہ سیاہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ ماشہ | ۲ تولہ | ۱ تولہ | ۱ ماشہ | ۱ ماشہ | ۲ تولہ |

سب کو سرمہ کی مانند باریک پیس لیں۔

ترکیب استعمال:۔ سرمہ کی مانند آنکھوں میں لگایا کریں۔

فوائد:۔ ککروں، دھند جالا کے لئے اکسیر ہے۔

## علاج اپنڈے سائٹس (لینی)

### ورم زائدہ دودیہ

مکوہ سبز کے پتے۔ سونئے کے سبز پتے کوٹ کر آدھ پاؤ پانی نکالیں اور کپڑے میں صاف کرکے آگ پر رکھیں۔ جب پھٹ جائے تو کپڑے میں دوبارہ صاف کرکے شربت دینار ۲ تولہ ملا کر صبح شام پلاویں۔ رات کو جب تنکار جس کا نسخہ اسی بیاض میں درج ہے۔ تین عدد ہمراہ عرق سونف ۵ تولہ کھلایا کریں۔ درد کی جگہ مندرجہ ذیل ماش کی روٹی باندھیں۔

## نسخہ روٹی ماش

ماش کا آٹا پاؤ پختہ لے کر بکری کے دودھ میں گوندھیں۔ اور نمک طعام ۶ ماشہ تخم سویا ۶ ماشہ۔ سونٹھ ۶ ماشہ۔ ہینگ ۶ ماشہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



باریک پیس کر ملا کر روٹی پکاویں۔ ایک طرف سے کچی رہے۔ کچی طرف کسٹرائل سے چپڑ کر گرم گرم درد کی جگہ باندھیں۔

فوائد:۔ اگر مریض کو آنتوں میں ورم ہو یا اپنڈے سائٹس کی وجہ سے درد ہو۔ یا ریح کی وجہ سے گردہ یا پیٹ میں درد ہو تو یہ ٹکیہ ضرور استعمال کرکے فائدہ اٹھاویں۔ فوری فائدہ دیتی ہے

## دادگولی

| گندھک آملہ سار | گوگل | مولی کے بیج | توتیا سبز |
|---|---|---|---|
| ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۱ تولہ |

سب کو باریک پیس کر مولی کے پانی میں کھرل کرکے گولیاں بناویں

ترکیب استعمال:۔ گولی کو پانی میں گھس کر داد پر لگاویں۔ نئی داد اور دھدری کے لئے مجرب ہے۔



## نسوانی

| طباشیر اصلی | دانہ الائچی خورد | گل سپاری | گل پستہ سوختہ |
|---|---|---|---|
| ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۳ تولہ |
| بائیکارب | موصلی سفید | موصلی سیاہ | مصطگی رومی |
| ۲ تولہ | ۳ تولہ | ۳ تولہ | ۲ تولہ |
| ورق چاندی | سوچرس | کشتہ بیضہ مرغ | کشتہ قلعی |
| ۶ ماشہ | ۲ تولہ | ۵ تولہ | ۲ تولہ |

کشتہ فولاد ۱ تولہ

کوٹنے والی دوائیں کوٹ چھان کر کشتہ جات و ورق چاندی

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

کھرل کرکے ملاویں

ترکیب استعمال:۔ ۲ ماشہ صبح ہمراہ مکھن ۲ ماشہ شام ہمراہ دودھ استعمال کیا کریں۔

عورتوں کے سیلان الرحم وکمزوری رحم کے لئے نہایت مفید وآزمودہ نسخہ ہے۔



## جلاب بواسیری

مربہ ہرڑ ۱ عدد پہلے کھائیں اور پھر یہ نسخہ پلاویں۔ ریشہ خطمی بھگو کر لعاب نکالیں اور گل سرخ ۱ تولہ۔ گل بنفشہ ۱ تولہ۔ تخم کاسنی ۱ تولہ مغز بادام ۹ دانہ مغز کدو ۶ ماشہ۔ سونف ۱ تولہ سناء مکی ۱ تولہ تخم خیار ۶ ماشہ گلقند ۴ تولہ پانی میں پیس چھان کر شربت وردمکرر ملا کر پلادیں۔

فوائد:۔ اگر مریض کو بواسیری سخت تکلیف ہو۔ قبض شدید ہو تو اس نسخہ کو استعمال کرکے اس کا حیرت انگیز اثر ملاحظہ فرمائیں۔ یقیناً آپ خوش ہوں گے۔

## نسخہ قبض دائمی وبواسیر

ریشہ خطمی ۶ ماشہ بھگو کر لعاب نکالیں۔ اور سونف ۱ تولہ تخم خیارین ۶ ماشہ پانی میں سردائی کی طرح پیس کر شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر اسغول سلم ۷ ماشہ کھا کر پی لیں۔

فوائد:۔ دائمی قبض۔ بواسیری قبض کے لئے مجرب المجرب ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



## حب دیدان

| سنٹونین۔ | بھنگ | افسنتین | کمیلہ | صبر سقوطری |
|---|---|---|---|---|
| ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ |

باریک پیس کر سفوف بنادیں۔

ترکیب استعمال:۔ ۲ رتی سے ۴ رتی تک روزانہ عرق سونف کے ساتھ دے دیا کریں۔ ہفتہ بعد کسٹر آئیل پلا دیا کریں۔ یہاں تک کہ بالکل کیڑے خارج ہوجائیں۔ بچوں کو آدھی دیں۔

فوائد:۔ پیٹ کے کیڑوں کیلئے میرا کئی دفعہ کا آزمایا ہوا نسخہ ہے۔

## تریاق نفث الدم

| گل سرخ۔ | طباشیر۔ | گل ارمنی۔ | گل مختوم۔ | تخم خرفہ | شادنج مغسول |
|---|---|---|---|---|---|
| ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ |

| گلنار فارسی | کہربا شمعی | تخم خشخاس | رب السوس | اقاقیا |
|---|---|---|---|---|
| ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ |

عصارہ لحیۃ التیس ۳ ماشہ گوند کیکر ۳ ماشہ۔ افیون ۳ ماشہ کوٹ چھان کر اسبغول سلم ۳ ماشہ ملا کر رکھ لیں۔

ترکیب استعمال:۔ ۶ ماشہ صبح وشام شربت انجبار ۲ تولہ یا حب الآس ۲ تولہ کے ساتھ دیں۔

نفث الدم یعنی منہ سے خون آنے کیلئے مجرب واکسیر ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

# اکسیر شری یعنی چھپاکی

شاہترہ ۔ چرائتہ ۔ سرپھوکہ ۔ منڈی ۔ برہمنڈنڈی ۔ عناب ۔ ہلیلہ سیاہ
۳ ماشہ ۳ ماشہ ۳ ماشہ ۳ ماشہ ۵ دانہ ۵ ماشہ

حشبہ مغربی ۔ برادہ صندل سرخ ۔ برادہ صندل سفید ۔ برادہ چوب
۳ ماشہ ۳ ماشہ ۲ ماشہ ۳ ماشہ

چینی ۔ نیل کنٹھی ۔ بابڑنگ ۔ برادہ شیشم ۔ دھمایا پانی میں
۲ ماشہ ۳ ماشہ ۳ ماشہ ۲ ماشہ

جوش دیکر صاف کرکے شہد ملاکر پی لیں۔

فوائد:۔ شری یعنی چھپاکی پرانی جو کسی علاج سے نہ جاتی ہو۔ اس لاجواب نسخہ سے قطعاً اور ہمیشہ کے لئے دور ہوجاتی ہے۔ میں نے اس نسخہ سے سات سات سال کے پرانے مریضوں کا بھی علاج کیا ہے۔

اگر مریض کو اس وقت بھی چھپاکی نکلی ہوئی ہو تو حسب مادہ مالش وغیرہ بھی کریں۔ ہفتہ ہفتہ بعد جلاب کرتے رہیں۔

خاکسی ۵ تولہ کو روغن گل ۱۰ تولہ میں پیس کر ملنا۔ دھپڑوں میں فوری تسکین دیتا ہے۔ اور خارش کو آرام آجاتا ہے۔

## دوائے پائیوریا

ٹنکچر آیوڈین ۔ یوکلپٹس آئیل ۔ ٹنکچر ایکونائٹ ملاکر شیشی
۱ تولہ ۱ تولہ ۱ تولہ
میں رکھ لیں

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



ترکیب استعمال:۔ ایک سلائی پر ذرا سی روئی لگاکر دانتوں کی جڑوں پر لگادیں

فوائد:۔ پائیوریا ۔ دانتوں کا ہلنا ۔ بدبو آنا ۔ دانتوں سے پیپ و خون خارج ہونے کیلئے مفید ہے۔

# شربت روح افزا

گل گاؤزبان ۔ گل نیلوفر ۔ گل سیوتی ۔ ابریشم خام مقرض ۔ دھنیاں
۱۰ تولہ ۵ تولہ ۵ تولہ ۱۰ تولہ ۲۰ تولہ

صندل سفید ۔ خس تازہ ۔ الائچی چھوٹی کوٹی ہوئی ایک رات
۲۰ تولہ ۲۰ تولہ ۲۰ تولہ) دن ۱۶ سیر پانی میں بھگو کر ۱۲ بوتل عرق کھینچیں پھر اس عرق میں ۱۰ سیر کھانڈ ملاکر شربت بنالیویں پھر بحساب فی بوتل روح بیدمشک ۲۰ تولہ روح کیوڑہ ۲۰ تولہ رنگ سرخ یا سنگترہ ملاکر رکھ لیں۔

ترکیب استعمال:۔ ۴ تولہ شربت میں برف ملاکر پی لیں

فوائد:۔ روح ۔ دل اور پیاس کو تسکین دینے۔ گرمی کو دور کرنے کے لئے خاص تحفہ ہے۔

## خوبصورتی

سرسوں سفید ۔ زیرہ سیاہ ۔ تل کالے ۔ لودھ پٹھانی ۔ ناگرموتھا
۱ تولہ ۱ تولہ ۱ تولہ ۱ تولہ ۱ تولہ

صندل سرخ ۲ تولہ ۔ مسور کا آٹا ۲ تولہ ۔ جو کا آٹا ۲ تولہ کافور ۱ تولہ بجھا ہوا تولہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

بڑی ۳ تولہ ۔ مغز بادام ۶ تولہ ۔ سونٹھ یا ٹیلاب ۳ تولہ
زعفران ۶ ماشہ ۔ زنک اوکسائیڈ ۶ تولہ ۔ مغز گلاب ۸ تولہ
روغن کاسٹرائل ۵ تولہ گلیسرین ۵ تولہ ۔ خشک دوائیں باریک
پیس کر کپڑ چھان کر لیں ۔ پھر روغن و گلیسرین ملا کر خوب گھوٹیں ۔
مکھن کی طرح بن جائے گا ۔

ترکیب استعمال :۔ پاخانہ سے فارغ ہو کر نیم گرم پانی سے دھو کر مسوں میں
لگائیں ۔ فوائد :۔ بواسیر کے لئے بہترین ہے ۔ ورم و سوجن دور کر کے رنگ کو
نکھارتا ہے ۔ جلد کو نرم کرتا ہے ۔ مجرب ہے ۔

## بواسیر کا نایاب علاج سیف قاطع

| ہڑتال ورقیہ | ہڑتال زرد | پھٹکری سفید | پھٹکری سرخ | [illegible] |
|---|---|---|---|---|
| ۵ تولہ | ۵ تولہ | ۲۰ تولہ | ۲۰ تولہ | ۵ تولہ |

مرکسیدہ یعنی چونا سفید ۱۵ تولہ ۔ سرکہ خالص ولایتی ۱ بوتل ۔ تمام
دوائیں کو مٹی کی ہنڈیا میں ڈالکر رکھ چھوڑیں ۔ چالیس روز تک روزانہ
کسی چمچ سے ہلا دیا کریں ۔ چالیس روز کے بعد ایک مٹی کی ہنڈیا میں
ڈالکر دوسری ہنڈیا اس کے اوپر رکھ دیں ۔
دونوں کے منہ بالکل ملے ہوئے ہوں ۔ پھر گوندھا ہوا آٹا لیکر
منہ بالکل سب طرف سے اچھی طرح بند کر دیں ۔ اور خشک کر کے آگ
پر رکھ دیں ۔ آگ نرم نرم جلائیں اندر سے ایک خاص قسم کی آواز پیدا ہوتی
ہے ۔ جب آواز نکلنی بند ہو جائے تو آدھ گھنٹہ اور رکھ کر اتار لیں ۔
سبز رنگ کی زردی مائل دوائی تیار ہو گی ۔ جو دوائی اوپر کی ہنڈیا
میں چوبر کی شکل میں لگی باقی ہے ۔ وہ الگ رکھ لیں ۔ برف جیسے

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



والی دوائی کام میں لاویں ۔

فوائد :۔ بواسیر کے مسوں کو قطع کرنے کے لئے ایک بے
مثال نسخہ ہے ۔ جس کو حاصل کرنے کے لئے طبیب ہزاروں
روپے پیش کرتے رہتے ۔ مگر ہمارے خاندان نے کبھی کسی کو یہ راز
نہ بتایا ۔ بواسیر کے علاج کیلئے دہلی تک کے لوگ ہمارے
ہاں آیا کرتے تھے ۔ اور ہم نے ہزارہا روپیہ صرف اس ایک
نسخہ کی بدولت کمائے تھے اور کما رہے ہیں ۔ صرف دنیا کو فائدہ
پہنچاتے ہوئے آج یہ نسخہ پبلک کے سامنے پیش کیا جا رہا ہے ۔
مگر تمام طبیب اس سے فائدہ اٹھائیں مجھے معلوم ہوا ہے کہ بہت
سے ہمارے خاندان کے آدمی خصوصاً حکیم بشیر احمد صاحب
بسمل مجھ سے سخت ناراض ہوں گے ۔ مگر [illegible] کے انقلاب نے
مجبور کر دیا کہ کسی نسخہ کو چھپانا گناہ عظیم ہے

بواسیر کے مسے چھوٹے ہوں یا بڑے خونی ہوں یا خشک صرف
ایک ہفتہ دوائی لگانے سے جڑ سے اکھڑ جاتے ہیں ۔ اور پھر کبھی
زندگی تک نہیں ہوتے ۔ شرطیہ اور بھروسہ کا علاج ہے ۔

ترکیب استعمال :۔ تھوڑی سی دوائی لے کر سرکہ میں ملا کر یا ویسے
ہی خشک لے کر مسوں پر سرے لیکر جڑ تک لگا دیں اور اسی طرح
صبح و شام دونوں وقت چھ سات روز تک لگا دیں پہلے روز مسوں
سے پانی نکلے گا ۔ اور وہ ذرا پھول جائیں گے ۔ پھر وہ سخت اور سیاہ
ہو جائیں گے ۔ ساتویں روز تک بالکل مردہ و بے جان ہو جائیں گے
اگر آپ ایک سوئی لے کر اس میں چبھو دیں گے تو مریض کو بالکل
محسوس نہیں ہو گا ۔

نوٹ :۔ مسے عموماً اندر ہوتے ہیں ۔ ان کو ختم لانے کی یہ ترکیب ہے

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

کر مریض کو اونچی جگہ پر بٹھا کر کہیں کہ وہ اسی طرح زور لگائے جس طرح ٹٹی کے وقت لگاتا ہے۔ اس طرح وہ مسّے باہر آجاتے ہیں۔ آپ کسی دوسرے آدمی کی مدد سے مقعد کا ایک کنارہ کھچوائیں۔ دوسرا کنارہ خود کھینچیں اور مسّوں کو انگوٹھے کے زور سے باہر کھینچ کر دوائی لگائیں ایک دو دفعہ دوائی لگنے سے مسّے باہر آجائیں گے۔ اور باہر ہی رہیں گے۔ پھر اندر نہیں جائیں گے۔ روزانہ پہلی دوائی خوب صاف کرکے دوسری دوائی لگایا کریں۔ جب سات دن دوائی لگ جائے تو پھر دوائی بند کردیں۔ اور یہ پلٹس اوپر باندھیں۔

## نسخہ پلٹس

آٹا ایک پاؤ۔ گھی ۵ تولہ اور پانی اکٹھے ملا کر آگ پر رکھدیں۔ جب حلوے کی طرح پک جائے۔ تو اتار کر مسّوں پر باندھیں۔ گھی بھی لگاتے رہیں۔ دن رات میں چار یا پانچ دفعہ پلٹس باندھا کریں۔ ایک ہفتہ کے اندر اندر تمام مسّے گر جائیں گے۔ جب مسّے گر جائیں تو صرف گھی جلا کر لگاتے رہیں۔ پانی گرم میں بورک ایسڈ ملا کر یا نیم کے پتے جوش دے کر پاخانہ کے بعد ہاتھ صاف کیا کریں۔ زخم جلد درست ہوجائیگا

## سیف قاطع نمبر ۲

سم الفار سفید ۲ تولہ۔ رس کپور ۲ تولہ جو کوٹ کر کے ایک پیالہ میں ڈالکر دوسرا پیالہ اوپر دے کر دونوں کا منہ گوندھے ہوئے آٹے سے اچھی طرح بند کردیں اور آگ پر رکھدیں۔ آگ نہایت معمولی نرم ہوتی

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



چاہیئے۔ اوپر والے پیالے پر کپڑا بھگو کر رکھتے ہیں۔ تقریباً دو گھنٹے میں جوہر اڑ کر اوپر والے پیالہ پر لگ جائیگا۔ اتار کر ٹھنڈا کرکے اوپر والے پیالہ سے جوہر اتار کر رکھ لیں۔

**ترکیب استعمال:۔** ۱ رتی جوہر لے کر کڑوے تیل میں ملا کر مسّوں پر لگاویں پھر آگ پر بیٹھ کر سینک دیں۔ اسی طرح صبح و شام لگاتے رہیں۔ ایک ہفتہ کے بعد وہی آٹا والی پلٹس جس کا ذکر نمبر ۱ میں آیا ہے۔ باندھیں اسی طرح مسّے گرنے کے بعد گھی جلا کر لگاتے رہیں۔ زخم درست ہوجائینگے
بھگندر پھوڑا میں جوہر مذکور کو تیل میں ملا کر سوراخ میں داخل کریں۔ ایک دو روز میں منہ کھل جائے گا۔ ایک ہفتہ میں بالکل سیاہ و مردہ ہوجائیگا۔ پھر آٹا والی پلٹس باندھیں۔ پانچ سات روز میں سب بھگندر گر جائیگا۔ پھر گھی جلا کر لگاتے رہیں۔ زخم درست ہوجائیں گے۔

**فوائد:۔** بواسیر کے مسّے جب صرف باہر ہی ہوں تو یہ جوہر استعمال کرنا چاہیئے۔ ناسور و بھگندر و بواسیر کے لئے جس طرح سیف قاطع نمبر ۱ مفید و مجرب و بے مثال ہے اسی طرح یہ جوہر بھی لاثانی ہے۔
ایک ہفتہ لگانے سے مسّے بالکل سیاہ و مردہ ہوکر گر جاتے ہیں۔ بھگندر چاہے کتنا بڑا، خراب ہو۔ بشرطیکہ گر جاتا ہے۔ بھگندر کے سوراخ میں سلائی کے ساتھ دوائی اندر داخل کردیں۔ اور اوپر بھی لگادیں۔ ہزارہا بار آزمایا ہوا نسخہ ہے۔ سورج مشرق کی بجائے مغرب سے نکل سکتا ہے۔ مگر یہ دونوں نسخے خدا کے فضل سے کبھی خطا نہیں کرتے۔

**نوٹ:۔** بواسیر و بھگندر کے دوران علاج میں مریض کو رات کے وقت کوئی قبض کشا دوائی دیتے رہیں۔ تاکہ پاخانہ سخت نہ آوے

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



# تکمید مجلوق

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| برادہ دندان فیل | مغز نارجیل | مالکنگنی | انبہلدی | تیل سیاہ |
| ۱تولہ | ۱تولہ | ۱تولہ | ۱تولہ | ۱تولہ |
| مغز بنولہ | مغز گھونگچی سفید | گندوے یعنی خراطین خشک | | |
| ۱تولہ | ۱تولہ | ۱تولہ | | |
| عاقرقرحا | اجوائن خراسانی | تخم کسنبہ | پوست جڑکیکر سفید | |
| ۱تولہ | ۱تولہ | ۱تولہ | ۱تو | |
| بسطانیلہ | بیر بہوٹی | برادہ کچلہ | ناگیسر | لونگ |
| ۱تولہ | ۱تولہ | ۱تولہ | ۱تولہ | ۶ماشہ |
| تخم سویا | دارچینی | ہالون | کلونجی | مغز تخم کونچ | مایہ شتر اعرابی |
| ۶ماشہ | ۶ماشہ | ۶ماشہ | ۶ماشہ | ۶ماشہ | ۶ماشہ |

کوٹ چھان کر ایک ایک تولہ کی پوٹلیاں بنا دیں۔ کپڑا ململ کا ہونا چاہیئے۔

**ترکیب استعمال:۔** دو پوٹلی روزانہ لے کر بھیڑ یا بھینس کے ابلتے ہوئے دودھ میں ڈال دیں اور ایک ایک پوٹلی لے کر عضو مخصوص پر ٹکور کریں جب پوٹلی سرد ہو جائے۔ تو دوسری لے لیں۔ اسی طرح آدھ گھنٹہ ٹکور کریں دس روز ٹکور کرنے کے بعد طلاء مجلوق استعمال کریں جو کہ اسی کتاب میں درج ہے۔ پھر طلاء سائیں بخش استعمال کریں۔

کھانے کے لئے اگر مریض کا ہاضمہ خراب اور قبض وغیرہ ہو۔ تو پہلے اس کا علاج کریں۔ اگر ہاضمہ درست ہو اور مریض کو جریان و احتلام ہو۔ تو پہلے سفوف احتلام یا کوئی اور نسخہ اسی کتاب میں سے دیکھ کر دیں۔ اس

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

کے بعد بہار جوانی یا دوسرا مقوی معجون و گولیاں دیں۔ مجلوق کا خطرناک علاج ہے۔ اور گئے گزرے نامردوں کے لئے آبحیات ہے۔

## بچھو کاٹے کا مجرب علاج

ست لیموں۔ پوٹاش پرمیگنیٹ دونوں کو الگ الگ پیس کر الگ شیشی میں رکھیں۔ بوقت ضرورت تھوڑی تھوڑی دوا ڈنگ پر چھڑکیں۔ اگر جگہ خشک ہو۔ تو ذرا سا پانی ملا کر ڈنگ پر لگا دیں۔

**فوائد:۔** بچھو کے کاٹے کا مجرب علاج ہے۔

## سفلس پلز

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بلیلہ سیاہ | شنگرف رومی | توتیا گجراتی | جمالگوٹہ مدبر | سم الفار سفید |
| ۲تولہ | ۲تولہ | ۳تولہ | ۳تولہ | ۱تولہ |
| سم الفار زرد | رسکپور | دار چکنا | ہڑتال ورقیہ | دانہ الائچی |
| ۶ماشہ | ۱تولہ | ۱تولہ | ۱تولہ | ۱تولہ |
| خوردہ | لونگ | کتھ سفید | | |
| | ۱تولہ | ۱تولہ | | |

تمام دواؤں کو نہایت باریک پیس کر دو صد لیموں کے پانی میں کھرل کر کے دو دو رتی کی گولیاں بنا دیں۔

**ترکیب استعمال:۔** ایک ایک گولی صبح و شام حلوا میں رکھ کر نگل لیں۔ گھی حلوا میں خوب ہونا چاہیئے۔ گولی کھانے سے پہلے بھی حلوا کھا لیں گولی چنے کے برابر ہوتی ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

فوائد:۔ آتشک کے لئے خاص چیز ہے۔ اس کے علاوہ دصدر۔ چنبل خارش۔ جذام اور تمام سوداوی امراض میں مفید ہے۔

نوٹ:۔ گولیوں کے دوران استعمال میں کھٹی و تیل والی چیزیں و گوشت نہ کھائیں۔ گھی کا استعمال زیادہ رکھیں۔

ایک ہفتہ کے بعد ایک دن گولیاں چھوڑ دیں۔ دو ہفتہ میں مکمل صحت ہو جاتی ہے۔

## نئی جوانی — مفرح سائیں بخش — نئی طاقت

مروارید ناسفتہ ۹ ماشہ، یاقوت ۹ ماشہ، مرجان ۹ ماشہ، کہربا ۹ ماشہ، زمرد سبز ۹ ماشہ، عقیق سرخ ۹ ماشہ

یشب سبز ۹ ماشہ، لاجورد مغسول ۹ ماشہ سب کو عرق کیوڑہ عرق بید مشک میں کھرل کر کے باریک سفوف بنا دیں۔

گاؤزبان ۱۰ تولہ، گل گاؤزبان ۱۰ تولہ، بہمن سرخ ۱۰ تولہ، بہمن سفید ۱۰ تولہ، ابریشم مقرض ۱۰ تولہ

شقاقل مصری ۱۰ تولہ، ثعلب مصری ۱۰ تولہ، لونگ ۱۰ تولہ، مصطگی رومی ۱۰ تولہ، تودری سفید ۱۰ تولہ

تودری سرخ ۱۰ تولہ، دارچینی ۱۰ تولہ، تخم سردالی ۱۰ تولہ، چوب چینی ۴ تولہ، صندل سفید ۹ ماشہ

صندل سرخ ۹ ماشہ، چھلکا ۹ ماشہ، تخم خشخاش سفید ۹ ماشہ، مغز پستہ ۹ ماشہ

تخم ہلیون ۹ ماشہ تمام دوائیں باریک پیس کر پہلی دوائی میں ملا دیں

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



پھر زعفران ۱۰ تولہ مشک خالص ۳ ماشہ عنبر اشہب ۲ ماشہ روح کیوڑہ میں باریک کھرل کر کے الگ رکھیں۔ پھر ترنجبین ۵۰ تولہ شہد خالص ۵۰ تولہ کھانڈ کا پانی ملا کر قوام کریں۔ جھاگ اچھی طرح اتار دیں۔ آخر قوام میں زعفران و مشک والی دوائی ملا دیں۔ پھر اتار کر باقی تمام دوائیں ملا دیں۔ اور ورق نقرہ ۶ ماشہ۔ ورق سونا ۲ ماشہ ایک ایک کر کے ملا دیں پھر روغن چرس اضافہ کر کے رکھ دیں۔

ترکیب استعمال:۔ ۳ ماشہ صبح ہمراہ دودھ کھائیے۔

فوائد:۔ میں نے بہت سے رؤسا کو یہ نسخہ تیار کر کے دیا ہے۔ عجیب و غریب چیز ہے۔ دل، دماغ۔ گردہ۔ مثانہ و اعصاب کو طاقت دیتا ہے۔ قوت باہ کے لئے خاص اور بے نظیر نسخہ ہے۔ امساک کے لئے خاص تحفہ ہے۔ تفریح بھی پیدا کرتا ہے۔ اور امساک کو بھی طاقت دیتا ہے۔ اور مستی بھی عجیب قسم کی پیدا کرتا ہے۔ صحیح چیز تو یہ ہے کہ اس کے فوائد وہی شخص سمجھ سکتا ہے۔ جس نے کبھی یہ نسخہ کھایا ہو۔ روغن چرس کی ترکیب ذیل میں درج ہے۔

## ترکیب نسخہ روغن چرس جواس مفرح

میں شامل ہوتا ہے۔ چرس ۱۰ تولہ لے کر دو سیر دودھ میں حل کر کے جوش دیں۔ پھر ذرا ٹھنڈا کر کے جامن لگا کر دہی جما دیں صبح مکھن نکالیں اور گرم کر کے گھی نکالیں۔ یہی روغن چرس ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

# اکسیر ضیق

| قند سیاہ | تمباکو کڑوا | نمک سونچر | نمک سینڈھا | نوشادر | سہاگہ |
|---|---|---|---|---|---|
| پاؤ پختہ | پاؤ پختہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ |

آک کے آدھ سیر زرد پتے۔ پتوں کے علاوہ باقی تمام دواؤں کو پانی میں پیس کر پتوں پر لیپ کریں۔ اور ایک مٹی کے برتن میں گل حکمت کرکے جلالیں۔

ترکیب استعمال:۔ ۱ رتی معجون دمہ ۶ ماشہ میں ملاکر شربت دمہ ۲ تولہ کے ساتھ صبح و شام کھالیا کریں۔

فوائد:۔ بلغمی دمہ و کھانسی بلغمی پرانی کے لئے نہایت مفید ہے۔

## معجون زرقی

| تخم کاسنی | گلسرخ | ملٹھی مقشر | رب السوس | مغز خیار |
|---|---|---|---|---|
| ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ |

| عصارہ افسنتین | پوست ہلیلہ زرد | مازریون مدبر | ترنجبین | کھانڈ |
|---|---|---|---|---|
| ۳ تولہ | ۷ تولہ | ۵ تولہ | ادھ سیر | ادھ سیر |

مغز املتاس ۲۰ تولہ۔ پہلے املتاس و ترنجبین گرم پانی میں حل کرکے چھاننی میں چھان لیں۔ پھر کھانڈ ملا کر قوام کریں۔ پھر اتار کر باقی دوائیں کوٹ چھان کر ملا دیں۔

ترکیب استعمال:۔ ۶ ماشہ صبح و شام شربت ورد ۲ تولہ کے ساتھ دیں۔ شربت ورد اس طرح بنا دیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



ایک سیر گل سرخ لے کر رات کو بھگو کر صبح جوش دے کر صاف کرکے تین پاؤ کھانڈ ملا کر شربت بنا دیں۔



## نقوع ملین

| آلو بخارا | املی | پوست ہلیلہ زرد | تخم کاسنی | گل سرخ |
|---|---|---|---|---|
| ۲۰ دانہ | ۱۰ تولہ | ۴ تولہ | ۵ تولہ | ۱۰ تولہ |

ان کو گرم پانی میں بھگو رکھیں۔ صبح ملکے تین حصہ کریں اور صبح دوپہر ۴ بجے کھانڈ ملا کر مریض کو پلا دیں۔

فوائد:۔ یرقان زرد میں صفرا کو نکالنے قبض کو دور کرنے اور سدہ کھولنے کے لئے بارہا کا مجرب ہے۔ اس کے بعد شربت سرد و سرد نقوع اور سدہ کو کھولنے والی دوائیں دیں۔ ۳ پاؤ کھانڈ ملا کر شربت بنا دیں۔ فوائد استسقاء زقی:۔ کہ وہ مریض جن کا رنگ زرد پھیکا و گرمی کی زیادتی ہو۔ یا مریض کو بخار آتا ہو۔ اس نسخہ کے استعمال سے یقیناً تندرست ہو جاتے ہیں۔ کئی مریضوں پر تجربہ کیا ہوا نسخہ ہے۔

استسقاء زقی حار کے لئے قابل اعتماد چیز ہے۔

یہ نسخہ میرے چچا حکیم جگشیر علی خانصاحب نے خاص طور پر عطا کیا ہے

## کشتہ حجر الیہود عربی

سنگ یہود ۲ تولہ لے کر باریک کریں۔ اور ایک مٹی کی کلیہ میں ۱ تولہ بچھا دیں۔ اوپر دو عدد بچھو بڑے بڑے رکھ دیں۔ اگر سیاہ ہوں تو بہت بہتر ہے۔ باقی ۱ تولہ حجر الیہود اوپر بچھا دیں۔ اور گل حکمت کرکے

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

پانچ سیر اوپلی کی آگ دیں۔ دوائی تیار ہے۔

ترکیب استعمال:۔ ارتی دوائی بالائی میں ملا کر کھالیں۔ اوپر سے پوست خربوزہ ۵ تولہ جوش دے کر صاف کر کے کھانڈ ملا کر پی لیں۔

سنگ گردہ و مثانہ وریت اور درد گردہ کو ہمیشہ کے لئے ختم کرنے کے واسطے نہایت مجرب و اکسیر ہے۔ درد گردہ کو اسی وقت بند کر دیتا ہے۔ کنکرے وریت تمام خارج ہو جاتے ہیں۔

## عرق مصفیٰ خون

گل منڈی۔ مہندی کے پتے۔ پوست ہلیلہ زرد۔ افسنتین۔ برگ بانسہ چرائتہ۔ برگ نیم۔ انبر بیل۔ ہلیلہ سیاہ۔ شاہترہ۔ گلو۔ کوڑ۔ صندل سفید صندل سرخ۔ گل سرخ۔ سونف۔ تخم کاسنی۔ پوست ہلیلہ۔ پوست آملہ۔ کشنیز۔ خشک ہر ایک ۵ تولہ پوست نیم ادھ سیر ایک رات دن بھگو کر صبح دس بوتل عرق کھینچیں۔

ترکیب استعمال:۔ ۲ تولہ صبح و شام شربت عناب یا مصفیٰ خون ملا کر صبح و شام پلاویں۔

خون کو صاف کرنے کیلئے بہترین عرق ہے۔ پرانے بخار کے لئے مجرب ہے۔

## سفوف کتھ

کتھ سفید ۳ ماشہ
دانہ الائچی کلاں ۳ ماشہ
طباشیر ۳ ماشہ
ندہدہ ۳ ماشہ
زیرہ گل سیوتی ۳ ماشہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



ناگر موتھا ۳ ماشہ
کباب چینی ۳ ماشہ
کالی ہڑ ۳ ماشہ
ابلخائن کا چھل ۳ ماشہ
سیاہی تج ۶ ماشہ

مغز المتاس ۸ ماشہ۔ خشک باریک پیس کر منہ میں چھڑکا کریں۔

فوائد:۔ پرانے قلاع (یعنی منہ میں دانے پھنسیاں وغیرہ کا نکل آنا) کے لئے مجرب ہے۔ پوست درخت کچنال اتولہ پوست درخت سرس اتولہ پوست درخت جنگلی بیری اتولہ پوست خشخاش ۵ عدد جوش دے کر کلیاں کرنا۔ رسکپور سے منہ آنے کے لئے مجرب ہے۔



## جواہر مہرہ

مشک خالص ۳ ماشہ
ورق چاندی ۳ ماشہ
ورق سونا ۳ ماشہ
عنبر اشہب ۳ ماشہ
موسیائی خالص ۶ ماشہ
زمرد سبز ۶ ماشہ
کہربا شمعی ۱ تولہ
ابریشم جلایا ہوا ۱ تولہ
مروارید ناسفتہ ۱ تولہ
یاقوت رمانی ۱ تولہ
جدوار خطائی ۱ تولہ
یشب سبز ۱ تولہ
دندان فیل سوختہ ۲ تولہ
بارہ سنگھا جلایا ہوا ۶ ماشہ

مرجان ۲ تولہ۔ نارجیل دریائی ۲ تولہ سب کو الگ الگ پیس کر روح کیوڑہ سے خوب کھرل کریں۔ پھر مشک و عنبر ملا کر کھرل کریں۔ پھر ورق ملا کر اتنا کھرل کریں کہ سرمہ کی مانند ہو جائے۔

ترکیب استعمال:۔ ۲ چاول سے ارتی تک دواء المسک ۲ ماشہ میں ملا کر دیں۔

فوائد:۔ دل دماغ روح اور حرارت غریزی کو طاقت دینے کیلئے خاص

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

تحفہ ہے۔ خفقان وحشت، غشی۔ بیماریوں کے بعد کی کمزوری کیلئے اکسیر ہے۔ باہ کو طاقت دیتا ہے۔ اور اتنی مقوی چیز ہے کہ اگر مرتے ہوئے انسان کو ایک خوراک دیدی جائے تو وہ ایک دفعہ ضرور باتیں کرنے لگتا ہے ہر مطب میں تیار رہنا چاہیئے۔

## ضماد ورم پستان

مویز منقیٰ ۲ تولہ کشمش ۲ تولہ مغز بادام ۲ تولہ پانی کے ساتھ پیس کر نیم گرم پستان پر لیپ کریں۔

فوائد:- پستان میں ورم ہوتے ہی ایک دو روز میں اگر اس لیپ کو استعمال کیا جائے تو فوراً ورم کو تحلیل کر دیتا ہے۔ کئی عورتوں پر آزمایا ہوا ہے۔

## شربت السی

السی ایک پاؤ لے کر کوٹ کر رات کو پانی میں بھگو دیں۔ صبح جوش دیکر صاف کرکے ۳ پاؤ کھانڈ ملا کر شربت بنا دیں۔

ترکیب استعمال:- ۲ تولہ تھوڑا سا پانی ملا کر پلا دیں۔

فوائد:- قے جو سخت آ رہی ہو اور کسی صورت سے بند نہ ہو تو یہ شربت استعمال کرنے سے قے رک جاتی ہے۔ درد کو بھی مفید ہے۔

## نسخہ قے

| سونف | پودینہ | آلو بخارا | لونگ | نیم کی باریک شاخیں | دانہ الائچی |
|---|---|---|---|---|---|
| ۶ ماشہ | ۳ ماشہ | ۵ دانہ | ۱ ماشہ | ۷ عدد | ۳ ماشہ |

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



گلقند ۲ تولہ جوش دے کر صاف کرکے سکنجبین سادہ ۲ تولہ یا کھانڈ ملا کر پلانا قے کو فوراً روکتا ہے۔

## حب ہیضہ

| کافور | پوست جرال | کالی مرچ | لیموں کاغذی کے بیج | عنبر زرد |
|---|---|---|---|---|
| ۶ ماشہ | ۵ دانے | ۳ تولہ | ۳ تولہ | ۳ تولہ |
| ہینگ خالص | پپیتہ ولایتی | نارجیل دریائی | مرکی | زعفران |
| ۳ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۱ تولہ | ۶ ماشہ |

ست پودینہ ۶ ماشہ سب کو پیس کر آب ادرک میں ملا کر گولیاں چنے کے برابر بنا دیں۔

ترکیب استعمال:- ہر اسہال کے بعد ایک گولی عرق گلاب کیساتھ دیں۔ ہیضہ وبائی کے دنوں میں میں نے یہ گولیاں بکثرت استعمال کیں اور نہایت مفید ثابت ہوئیں۔



## حب ملار

| آکھ کی کلیاں | کالی مرچ | نمک طعام | لونگ | جواہر نوشادر |
|---|---|---|---|---|
| ۶ تولہ | ۳ تولہ | ۲ تولہ | ۹ ماشہ | ۹ ماشہ |

چونا ان بجھا (ایک آب زار سیدہ) ۳ ماشہ افیون ۱ ماشہ سب کو پیس کر ادرک کے پانی میں ۱۲ گھنٹہ کھرل کریں۔ پھر ۲۴ گھنٹہ لیموں کے پانی میں کھرل کرکے چنے کے برابر گولیاں بنا دیں۔

ترکیب استعمال:- دو دو گولی چار چار گھنٹہ کے فاصلے سے دو دفعہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

دیں۔ ہمراہ عرق گلاب ۵ تولہ

فوائد:۔ ہیضہ کی آخری حالت میں جب کہ بدن سرد ہو۔ تشنج ہو رہا ہو اور دست وقے کسی صورت میں بند نہ ہوں۔ یہ گولیاں استعمال کریں۔

## عرق فولاد

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سبز گھیکوار | ادرک سبز | برادہ فولاد | پرانا گڑ | کالی مرچ | گمیاں |
| ۳ سیر | پاؤ پختہ | پاؤ پختہ | ۱ سیر | ۳ تولہ | ۳ تولہ |
| چھوٹی الائچی | جائفل | ناگرموتھا | دارچینی | بالچھڑ | اذخر |
| ۳ تولہ | ۳ تولہ | ۳ تولہ | ۲ تولہ | ۳ تولہ | ۳ تولہ |
| (کھری) تخم کرفس | انیسوں | اجوائن | آب مکوہ سبز مروق | آب | |
| ۳ تولہ | ۳ تولہ | ۳ تولہ | ۱ سیر | | |
| کرچھٹی سبز مروق | آب مولی سبز مروق | آب کاسنی سبز مروق | | | |
| ۱ سیر | ۱ سیر | ۱ سیر | | | |
| آب کسونڈی سبز مروق | عرق گلاب | عرق مکوہ | | | |
| ۱ سیر | ۲ سیر | ۲ سیر | | | |

} سب دوائیں کوٹ کر بعد

عرق و دیگر پانیوں کے ایک مٹی کے پرانے مٹکے میں ڈالیں۔ اور زمین میں دبادیں۔ دس روز بعد نکالیں۔

ترکیب استعمال:۔ روزانہ اس میں سے ۲ تولہ سے ۴ تولہ لیکر پی لیا کریں۔

فوائد:۔ ضعف جگر۔ استسقا۔ سوء القنیہ کے لئے بہت مفید ہے زرد رنگ کو سرخ کر دیتا ہے۔ غذا خوب ہضم کرتا ہے۔ اس کے استعمال

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



سے بھوک زیادہ لگتی ہے۔ جسم کو طاقت دیتا ہے۔ استسقا کے بعض مریضوں میں تو انتہائی مفید ثابت ہوا ہے۔

## حب طحال

| | | | |
|---|---|---|---|
| نوشادر | سہاگہ | نوڑبھی | ہیرا کسیس |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ |

سب کو پیس کر مویز منقی میں ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنا دیں

ترکیب استعمال:۔ ایک ایک گولی صبح و شام دیں۔

فوائد:۔ چھوٹے بچوں کو جو کڑوی دوائی نہیں پیتے یہ گولیاں استعمال کرادیں۔ تلی بڑھی ہوئی کو اصلی حالت پر لے آتی ہیں۔ تاپ تلی کے مریض بچوں کے لئے مجرب ہیں۔

## حب اطھراء

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| کالی مرچ | سہاگہ | ہلدی | کرفس | اجوائن خراسانی | ادرک سبز |
| ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ |
| چنے بھنے ہوئے | چھوارے | حرمل | تخم کشوث | گندھک آملہ سار | |
| ۳ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ |
| اندر جو شیریں | تخم سروالی | پوست ہلیلہ | پوست ہلیلہ زرد | پوست آملہ | |
| ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۱ ماشہ | ۱ ماشہ | ۱ ماشہ | |
| گندی ورچ | نمک سیاہ | نمک طعام | تج | افیون | زعفران |
| ۱ ماشہ | ۱ ماشہ | ۱ ماشہ | ۱ ماشہ | ۵ ماشہ | ۱ تولہ |

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

باریک پیس کر دانہ مونگ برابر گولیاں پانی کی مدد سے بنا دیں۔

**ترکیب استعمال**:۔ ایک گولی روزانہ صبح ہمراہ پانی حمل کی حالت میں کھلا دیا کریں۔ جب بچہ پیدا ہو۔ تو چوتھا حصہ گولی کا بچہ کو دو ماہ تک دیں۔

**فوائد**:۔ جن عورتوں کی اولاد مر جاتی ہو۔ اور بچے زندہ نہ رہتے ہوں ان کے لئے یہ گولیاں میری آزمودہ ہیں۔

میں نے کئی ایسی عورتوں پر یہ گولیاں تجربہ کی ہیں۔ جن کے کئی بچے مختلف بیماریوں میں مبتلا ہو کر فوت ہو گئے تھے۔ ان گولیوں کے استعمال کے بعد خدا کے فضل سے وہ صاحب اولاد ہیں۔ اور دعائیں دے رہی ہیں غرضیکہ اٹھرا کے لئے بہترین تحفہ ہے۔ چاول۔ دال ماش و مسور کی دال بینگن۔ گوبھی۔ ساگ سرسوں۔ دہی استعمال نہ کریں۔

## علاج مصفّی خون

| ہلیلہ سیاہ | عناب | برہم ڈنڈی | منڈی | سرپھوکہ | چرائتہ | شاہترہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۶ ماشہ | ۵ دانہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ |

عشبہ مغربی ۶ ماشہ رات کو گرم پانی میں بھگو کر صبح صاف کر کے شربت عناب ۴ تولہ ملا کر پلا دیں۔ پندرہ روز تک یہ نسخہ پلا کر مندرجہ ذیل جلاب دیں

## جلاب نمبر ۱

| کٹائی خورد معہ جڑ پھل پتے پوست | جوزتر | پوست پھنال | پھلی کیکر |
|---|---|---|---|
| ۱۰ تولہ | ۱۰ تولہ | ۱۰ تولہ | ۱۰ تولہ |

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



| | | |
|---|---|---|
| جڑ نیم ۱۰ تولہ | گڑ پرانا ۱۰ تولہ | سب کو تین سیر پانی میں جوش دیں۔ جب چوتھا حصہ رہ جائے تو صاف کر کے اس کے سات حصہ کریں |

ایک حصہ روزانہ صبح پلا دیا کریں۔ خوب اسہال ہوں گے۔

**فوائد**:۔ خون کی تمام خرابیوں کے لئے اکسیر علاج ہے۔ اگر خون کسی صورت ٹھیک نہ ہو اور پھوڑے پھنسیاں۔ داد۔ چنبل۔ خارش آتشک وغیرہ جانے کا نام لیں۔ تو یہ علاج ضرور کریں۔ جلاب ختم ہونے کے بعد کوئی مصفی خون عرق و شربت پلا دیں۔ انشاء اللہ خون بالکل صاف ہو جائے گا۔ اگر کوئی جلدی مرض ہو۔ تو ساتھ ہی مناسب طلاء جلد پر لگا دیں۔



## حدیدی

ضعف جگر کا یہ وہ نایاب نسخہ ہے۔ جس سے ہزارہا مایوس مریض صحت یاب ہو چکے ہیں۔ یہ وہ نسخہ ہے۔ جس کو ہمارا خاندان تین پشتوں سے استعمال کر رہا ہے۔ بہت سے لوگوں نے بیحد کوشش کی کہ کسی طرح منڈور تیار کرنے کی یہ ترکیب معلوم ہو جائے۔ مگر ان کو سوائے مایوسی کے کچھ ہاتھ نہ آیا۔ طبیب حیران ہوتے تھے کہ ۲ ماشہ سے لیکر ۱ تولہ تک کشتہ خبث الحدید کس طرح استعمال کرتے ہیں۔ لیجئے آج حاضر ہے وزن کے حساب سے ہم یہ تیار کرتے ہیں۔ اور سینکڑوں مریضوں کو استعمال کراتے ہیں۔ ضعف جگر کی بنیاد جڑ سے اکھیڑ دیتا ہے۔

خبث الحدید:۔ یعنی منڈور لے کر اوپلوں میں رکھ کر جلائیں۔ سرخ ہو جائیگا پھر نکال کر پانی سے دھو کر کوٹ کر مٹی کے برتن میں ڈال دیں۔ اور

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

غلطوں کا پانی ۔ جامن کا پانی ۔ لیموں کا پانی ۔ ہاتھی سنڈی بوٹی کا پانی ۔ کچی لسّی ۔ سرکہ ۔ ترپھلا کا پانی ۔ جو چیز ان میں سے ملے ۔ اور جس چیز کا موسم ہو ۔ اس کوٹے ہوئے سنور میں ڈالتے رہیں ۔ ایک سال کے بعد اس سنور میں سے جتنا ضرورت ہو نکال لیں ۔ اُسے پھر ایک لوہے کی کڑاہی میں ڈال دیں ۔ اور لوہے کے گول بٹے یا مضبوط پتھر کے بڑے سے دہی ڈال کر صبح سے شام تک رگڑتے رہیں ۔ جب دہی کم ہونے لگے ۔ تو اور ڈال دیں ۔ چار روز اسی طرح رگڑتے رہیں ۔ یہاں تک کہ وہ سرمہ کی مانند ہو جائے پھر ایک روز گو وہ گھیکوار میں رگڑیں ۔ پھر ایک دن سرکہ خالص میں رگڑیں پھر کڑاہی کو آگ پر رکھ دیں ۔ اور ہلاتے رہیں ۔ جب بالکل خشک ہو جائے تو ۲ گھنٹے اور کڑاہی آگ پر رکھیں پھر اُتار کر خوب باریک پیس کر رکھ لیں ۔

**ترکیب استعمال** :۔ ۳ ماشہ سے شروع کریں اور ۶ ماشہ تک پہنچائیں ۔ صبح ۶ ماشہ لے کر مکھن میں مریض کو کھلا دیں اور آدھ گھنٹہ ٹھہر کر دہی کا توڑ لیں ادھر ڈ کا آدھ سیر پلا دیں ۔ شام کو ترپھلا بھگو کر دوسرے دن شام کو صبح پی لیا کریں ۔ اور اسی وقت پھر بھگو دیا کریں ۔

**فوائد** :۔ ضعف جگر ۔ جو ۔ تلخستون ۔ مولد خون دواؤں اور دیگر تمام دواؤں کو فیل کر چکا ہے ۔ اس کے استعمال سے دور ہو جاتا ہے ۔ زرد رنگ سُرخ ہو جاتا ہے ۔ دل کا دھڑکنا ۔ سانس پھولنا چکر آنا ۔ بدن کی سوجن ۔ ہونٹوں کی سفیدی وغیرہ و ضعف جگر کے تمام عوارضات دور ہو جاتے ہیں ۔ قوت باہ کی کمزوری اور سرعت جو اس مرض کو لازم ہوتا ہے ۔ دور ہو کر وہ طاقت پیدا ہوتی ہے ۔ جو مریض کو تندرستی کی حالت میں بھی میسر نہیں تھی ۔ اگر اس میں کشتہ چاندی

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



| کشتہ عقیق | کشتہ مرجان | کشتہ فولاد | کشتہ سونا | کشتہ قلعی بھی |
|---|---|---|---|---|
| ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۱ ماشہ | ۱ تولہ |

ملائیں تو حیرت انگیز طور پر مفید ثابت ہوگا ۔

**نوٹ** :۔ ایک مریض کو آدھ سیر کشتہ دینا چاہیے ۔ اگر معمولی مرض ہو تو پاؤ کافی ہے ۔ میں تو مریضوں کو رگڑنے کے بغیر ہی دے دیا کرتا ہوں ۔ اور ساتھ ہی مریض کو رگڑنے کا طریقہ بتا دیتا ہوں ۔

## یہ تین نسخے بھی حکیم سید حیدر علیشاہ صاحب کے عطا کردہ ہیں ۔

## مرہم داد

| الکتھی رول | بورک آئنیٹ منٹ | زنک آئنیٹ منٹ |
|---|---|---|
| ½ اونس | ۲ ڈرام | ۲ ڈرام |

تینوں کو ملا کر رکھ لیں اور چنبل پر لگا دیں ۔

**فوائد** :۔ چنبل کے لئے مفید ہے ۔

الحمد

## برتھ کنٹرول

سپٹون ایک انگریزی گولیاں ہوتی ہیں ۔ اگر ایک گولی عورت جائے مخصوص میں داخل کر کے دو گھنٹہ بعد مرد کے پاس کے پاس جائے تو حمل نہیں ٹھہرے گا ۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

## حب فاسفورس

| | | | |
|---|---|---|---|
| گولڈ کلورائیڈ | ایکسٹریکٹ دامیانہ | کونین سلفاس | الکوحل |
| ۱ ٹیوب | ۳ ڈرام | ۳ ڈرام | ۲ ڈرام |
| پل فاسفورس | سٹرکنیا | فرائی سلفاس | مشک خالص |
| ۳ ڈرام | ۲۰ گرین | ۱ ڈرام | ۱ ماشہ |
| مروارید ناسفتہ | زعفران کشمیری | میگنیشیا کارب حسب ضرورت | |
| ۱ ماشہ | ۳ ماشہ | سب کو نہایت باریک پیس کر | |

گولیاں چنے برابر بنا دیں۔

خوراک:۔ ایک گولی روٹی کے بعد ہمراہ دودھ

فوائد:۔ قوت باہ میں ہیجان پیدا کرنے کیلئے مجرب و لاثانی ہے۔ اتنا جوش پیدا ہوتا ہے۔ کہ برداشت کرنا مشکل ہوتا ہے۔

### یہ پانچ نسخے میرے دوست ڈاکٹر نبی بخش صاحب

ایم۔ ڈی۔ ایچ۔ چوک لیاقت منٹگمری مہاجر فیروزپوری نے عطا کئے ہیں

| | | |
|---|---|---|
| چونا ان بجھا | مجی سہاگہ | تیزاب گندھک اتنا ملا دیں۔ کہ جس میں دونوں |
| ۱ ماشہ | ۱ ماشہ | تر ہو کر مرہم کی شکل اختیار کر لیں۔ |

ترکیب:۔ ذرا سا روئی کے ساتھ لگا کر مسوں پر لگا دیں۔ احتیاط رہے کہ دوائی صرف مسے پر لگے۔ دوسری جگہ نہ لگے۔

فوائد:۔ ان مسوں کیلئے جو چہرے یا ہاتھ پاؤں یا بدن پر نکل آتے ہیں۔ اکسیر اور مجرب المجرب نسخہ ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



## نسوار بجلی

چاول ساٹھی ایک پاؤ لے کر آک کے دودھ میں اتنا تر کریں۔ کہ دو انگلی دودھ اوپر رہے۔ پھر گل حکمت کرکے جلا لیں۔ پھر پوٹاس پرمیگنیٹ ۱ تولہ ملا دیں اور حفاظت سے رکھیں۔

ترکیب استعمال:۔ بطور نسوار لیں۔

درد شقیقہ کے لئے مخصوص نسخہ ہے۔ نزلات دماغی کو خارج کرکے سر ہلکا کرتی ہے۔ زکام کے لئے مجرب ہے۔ غلیظ بلغم کو سر سے نکالنے کے لئے بہترین تحفہ ہے۔

## مرہم سبز

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بہروزہ تر | زنگار | نیلا تھوتھا بریان | مردار سنگ | رال | مشک کافور |
| ۲۰ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱۰ تولہ | ۶ ماشہ |

پہلے بہروزہ کو گرم کرکے کپڑا میں چھان لیں۔ پھر باقی دوائیں باریک پیس کر اس میں ملا دیں۔ اور یکصد بار پانی سے دھو ڈالیں۔ مرہم تیار ہے۔

ترکیب استعمال:۔ پھاہے کے ساتھ لگا دیں۔

فوائد:۔ پھوڑے پھنسیوں ہر قسم کے لئے نہایت مفید مرہم ہے۔

## کالی مرہم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| پارہ | گندھک کو کھرل کرکے کجلی بنا دیں پھر رال | مشک کافور | سیندھور | |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ |

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

| نیلا تھوتھا بریاں | زنگار | رسکپور | کتھ سفید | سپاری جلائی ہوئی |
|---|---|---|---|---|
| ۱۰ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۱۰ ماشہ | ۲ تولہ |

سب کو باریک پیس کر کپڑ میں ملا دیں۔ پھر موم ۱۰ تولہ۔ بہروزہ خشک ۵ تولہ روغن ۲۰ تولہ۔ پہلے موم بہروزہ و روغن زرد کو گرم کر کے تیل بنا دیں۔ پھر باقی باریک شدہ دوائیں ملا کر مرہم تیار کریں۔

ترکیب استعمال:۔ بطور مرہم کپڑا پر لگا کر پھوڑے پر لگا دیں۔

فوائد:۔ ہر قسم کے پھوڑے پھنسی زخم کے لئے مجرب ہے۔ آتشکی زخموں کے لئے بھی مفید ہے۔

## دھدرین

| ایسڈ سیلی سلک | ایسڈ کرائی سوفونک | نیلا تھوتھا | بورک ایسڈ |
|---|---|---|---|
| ۱۰ گرین | ۵ گرین | ۱۰ گرین | ۱ ڈرام |

| کاربالک ایسڈ | ایسٹک ایسڈ (تیزاب سرکہ) | موم ۲ تولہ | ویزلین |
|---|---|---|---|
| ۳۰ منم | ۳۰ منم | | ۵ اونس |

ملا کر مرہم تیار کریں۔

فوائد:۔ داد۔ چنبل۔ خارش کے لئے تیر بہدف و مجرب ہے۔

## حب افسنتین

| افسنتین | نوشادر | مرچ سیاہ | سوڈا بائیکارب | بھنگ |
|---|---|---|---|---|
| ۱ تولہ | ۶ ماشہ | ۲ تولہ | ۱ تولہ | ۶ ماشہ |

سب کو باریک کر کے عرق سونف یا پانی کی مدد سے چنے برابر گولیاں بنا دیں

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



ترکیب استعمال:۔ دو دو گولی روٹی کے بعد ہمراہ پانی۔

فوائد:۔ جسم کو ریح سے خارج کرنے کے لئے خاص تحفہ ہے۔ جسم میں جگہ جگہ ریح کی دردیں اس سے دور ہو جاتی ہیں۔ ضعف جگر ہضم کی خرابی۔ نفخ کیلئے مجرب ہے۔

## اکسیر سانپ گزیدہ

ریٹھا کا چھلکا ۱۰ ماشہ لے کر سردائی کی طرح گھوٹ کر بغیر چھانے پلا دیں فوراً قے اور اسہال کے ذریعہ زہریلا مادہ خارج ہونا شروع ہو جائیگا۔ پندرہ منٹ بعد اسی طرح ۱۰ ماشہ چھلکا ریٹھہ پانی پاؤ بھر میں پیس کر پلا دیں اور یہ عمل اس وقت تک جاری رکھیں۔ جب تک کہ مریض سردائی کو کڑوا نہ محسوس کرے۔ جب کڑوا معلوم ہو۔ تو پھر مریض خوب گھی کا استعمال کرے

فوائد:۔ سانپ کی زہر دور کرنے کیلئے مجرب ہے۔ نہایت مفید و تجربہ شدہ نسخہ ہے۔

## روغن مغربی

| آئل آف کلوویز | آئیل آف کجوپٹ | آئیل آف جونیپر | ایرومیٹک |
|---|---|---|---|
| ۵ بوند | ۵ بوند | ۵ بوند | |

سلفیورک ایسڈ ۱۰ بوند۔ سپرٹ ایتھرس ۳۰ بوند سب کو ملا کر رکھیں ہیضہ کے لئے اکسیر ہے۔

ترکیب:۔ ایک ڈرام ایک اونس پانی میں ملا کر ہر آدھ گھنٹہ بعد دیں لیکن آٹھ خوراک سے زیادہ نہ دیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

بہت بری و شدید قسم کے ہیضہ میں آدھا آدھا ڈرام آدھے اونس پانی میں ملا کر ہر پندرہ منٹ بعد دیں۔

فوائد:۔ ہیضہ غذائی و وبائی بدہضمی کے لئے اکسیر سے کم نہیں۔ معمولی قے واسہال جو بدہضمی میں ہو جاتے ہیں۔ ایک ہی خوراک میں ٹھیک ہو جاتے ہیں۔ ہر طبیب کو اپنے مطب میں رکھنا چاہیے۔

## ضماد مجلوقاں

| | | | |
|---|---|---|---|
| سم الفار زرد | سم الفار سرخ | سم الفار سفید | ہرتال ورقیہ |
| ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ |
| پارہ | شنگرف | مینجل | سب کو آک کے دودھ میں کھرل کرکے |
| ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۱۰ تولہ |

گولیاں بنا دیں۔ ایک گولی پانی میں گھس کر چھوٹی انگلی کے برابر پٹی پر لگا کر عضو کے پچھلی طرف تھوڑی سی جگہ چھوڑ کر لگا دیں۔ حشفہ و سیون بچا کر لگا دیں۔ جب زخم ہو جائے تو پھر یہ تیل لگا دیں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| میٹھا تیل | لونگ | جائفل | جاوتری | باریک پیس کر میٹھا تیل میں |
| ۵ تولہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ملا کر زخم پر لگا دیں۔ |

فوائد:۔ مجلوقین اور ان نامردوں کے لئے جن کو کسی دوائی سے آرام نہ ہو۔ ان کیلئے اکسیر ہے۔



## پوٹلی آنکھ

پوست ہلیلہ زرد ۱ ماشہ۔ پوست بہیڑا ۱ ماشہ پوست آملہ ۱ ماشہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| پھٹکڑی بریاں | انبہ ہلدی | سیدہ لکڑی | لودھ پٹھانی | کافور |
| ۱ ماشہ | ۱ ماشہ | ۱ ماشہ | ۱ ماشہ | ۱ ماشہ |

سب کو پیس کر گودہ گھیکوار میں ملا کر پوٹلی بنا دیں۔ اور پوست خشخاش کو بھگو کر اس پانی میں پوٹلی تر کرکے آنکھوں پر پھیرتے رہیں۔

فوائد:۔ آئی ہوئی آنکھ کی سرخی و درد و پانی کم کرنے کے لئے نہایت آزمودہ ہے۔

## حب آشوب چشم

| | | | |
|---|---|---|---|
| پھٹکڑی بریاں | رسوت | افیون | سب کو پیس کر لوہے کی کڑاہی |
| ۳ تولہ | ۱۰ ماشہ | ۱۶ ماشہ | میں ڈال کر آگ پر رکھیں۔ |

جب گاڑھا ہو جائے تو اتار کر گولیاں بنا دیں۔ ایک گولی گھس کر آنکھ پر لیپ کریں۔ ایک دو قطرہ آنکھ میں بھی ٹپکائیں۔

فوائد:۔ آنکھ دکھنے کے لئے مجرب ہے۔ سرخی۔ درد۔ سوجن جلد ختم ہو جاتے ہیں۔



## معجون مصفیٰ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| پوست ہلیلہ زرد | پوست ہلیلہ کابلی | ہلیلہ سیاہ | آملہ خشک | ملٹھی مقشر |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ |

| | | |
|---|---|---|
| شاہترہ | گل منڈی | کوٹ چھان کر ہلیلہ جات کے پوست کو |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | گھی سے چرب کرکے آدھ سیر کھانڈ کا قوام کرکے ملا دیں |

ترکیب استعمال:۔ ۱-۱ تولہ صبح و شام ہمراہ دودھ یا عرق شاہترہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

کھالیا کریں۔

فوائد:۔ پرانے آشوب چشم اور بار بار آنکھ آنے کیلئے مجرب ہے۔

**یہ تین نسخہ جات میرے دوست حکیم محمد رمضان حسن صاحب صابری سند یافتہ طبیہ کالج دہلی منٹگمری رشید حکیم محمد احمد صاحب و حکیم فرید احمد صاحب نے عطا کئے ہیں۔ عباسی**

## سفوف مراق

| | | | |
|---|---|---|---|
| نمک برگ کیر | کریم آف ٹارٹار | ست گلو خانہ ساز | نمک مرگانگ |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱۰ تولہ | ۹ ماشہ |
| لاجورد مغسول | کشتہ ابرک سیاہ | الائچی خورد | چھوٹی چندن |
| ۱۰ تولہ | ۹ ماشہ | ۱۰ تولہ | ۲ تولہ |
| طباشیر اصلی | افیون | زعفران | کشتہ سنگ یشب |
| ۲ تولہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۲ تولہ |

سفوف بناویں۔

**ترکیب استعمال**:۔ ۱ ماشہ سے ۲ ماشہ تک صبح آدھ پاؤ دودھ کا ماءالجبن تیار کرکے شربت احمد شاہی ۲ تولہ ملاکر پلادیں دودھ روزانہ ۲،۲ تولہ بڑھاتے رہیں۔

تنقیہ ضرور کریں۔ اور ۲۱ روز ماءالجبن کریں۔ مالیخولیا مراقی کے لئے مجرب ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



## سفوف دمہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سنکھیا سفید | نمک چرچٹہ | نمک تمباکو | تخم چھار اجوائن | ہلدی |
| ۱ تولہ | ۱۹ ماشہ | ۹ ماشہ | ۳ تولہ | ۱ تولہ |

ایک جنگلی کبوتر لے کر اجوائن کو ملکوب کریں۔ اور کبوتر کا شکم چاک کرکے اس میں آدھی اجوائن بھر دیں۔ پھر آدھی ہلدی ڈال دیں۔ پھر نمک چرچٹہ و نمک تمباکو ملاکر اس ڈلی پر رکھ دیں۔ اور پھر باقی ہلدی و اجوائن اسی ترکیب سے اس پر ڈالیں پھر مٹی کے برتن میں گل حکمت کرکے آدھ سیر اوپلوں کی آگ دیں اور سرد ہونے پر نکالیں۔

**ترکیب استعمال**:۔ ۱ رتی سے ۲ رتی تک مناسب بدرقہ کے ساتھ دیں۔ دمہ کے لئے مجرب ہے۔



## حب جریان

| | | | |
|---|---|---|---|
| تخم کرسی سفید | عصارہ برگ برگد | کشتہ شنگرف | کشتہ مرگانگ |
| ۵ تولہ | ۲ تولہ | ۱۰ تولہ | ۱ تولہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جند بیدستر | تخم بھنگ | کندر | جفت بلوط | سلاجیت اصلی |
| ۵ ماشہ | ۲ تولہ | ۱۰ تولہ | ۱۰ تولہ | ۱۹ ماشہ |

ان سب کو باریک پیس کر شیر برگد ۲۰ تولہ میں کھرل کرکے جنگلی بیر برابر گولیاں بنادیں۔ مناسب بدرقہ سے استعمال کریں۔

**ترکیب استعمال**:۔ دو گولی صبح و شام۔ جریان کے لئے مجرب ہے۔ آزمائش شرط ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

حکیم صاحب فرماتے ہیں۔ کیونکہ یہ نسخہ جات عرصہ دراز سے میرے اور میرے بزرگوار حکیم حافظ محمد شاہ نواز صاحب ننگری کے معمولات سے ہیں اور جن امراض کے لئے یہ دیئے جاتے ہیں ان کیلئے از حد مفید ہیں یہ تقریباً چالیس کے عرصے تجربہ ہو رہے ہیں ان میں سے دو نسخے میری اولادوں کا نچوڑ ہیں۔ تجربہ ان کی اصلیت کو خود عیاں کرے گا۔

## دوائے سوزاک

| ماجو | کتھ سفید | لوبان کوڑیا | مرجان باریک پیسکر | روغن صندل ملاکر |
|---|---|---|---|---|
| ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۱ ماشہ | ۴ تولہ |

رکھ لیں۔

**ترکیب استعمال:۔** ۶ ماشہ صبح ۶ ماشہ شام ہمراہ شوربہ گوشت جو مندرجہ ذیل ترکیب سے بنایا ہوا ہو۔ دیا کریں۔

گوشت پاؤ چھٹانک کر ۱ تولہ گھی میں بریان کریں۔ لہسن پیاز و مرچ سرخ نہ ڈالیں۔ نمک حسب ضرورت شامل کریں۔ پھر پانی ڈال کر شوربا بنا دیں اور پلا دیں۔ جب مریض کو صحت ہو جائے تو شربت انجبار ۴،۴ تولہ صبح و شام دیا کریں۔ ایک بوتل شربت کی ختم کریں۔

سوزاک کے لئے جادو ہے۔

پہلے ہی روز بہت سا فائدہ ہو جاتا ہے۔

## نسخہ درد دندان

پوست ریٹھہ ۱۰ دانہ نمک طعام ۲ تولہ کچور ۶ ماشہ پھٹکڑی ۶ ماشہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



کالی مرچ ۶ ماشہ۔ چھلکے ریٹھہ دانہ باریک کرکے مٹی کے آبخورہ میں ڈالیں اور اس پر دودھ آک ڈالکر خوب تر کریں اور گل حکمت کرکے جلالیں۔ پھر باقی دوائیں باریک پیس کرلیں۔

**ترکیب استعمال:۔** بطور منجن دانتوں پر ملا کریں۔

**فوائد:۔** وہ مریض جن کو بعارضہ درد دانت ہوتا ہو تو یہ منجن استعمال کریں دانت پھر درد نہیں کرے گا۔ روزانہ استعمال کریں۔

## نسخہ حمی مزمن

| گاؤزبان | خطمی مقشر | برگ بانسہ | تخم بالنگ | تخم بالنگو | گل گاؤزبان |
|---|---|---|---|---|---|
| ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۳ ماشہ |
| تخم خربزہ | مالٹے کے بیج | گل کنول | گل نیلوفر | چرائتہ | |
| ۶ ماشہ | ۳ عدد | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۳ ماشہ | |
| افسنتین | کوڑ | منقیٰ عدد ۱۰ دانہ | رات کو گرم پانی میں بھگو | | |
| ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۶ ماشہ | | | |

کر صبح مل صاف کرکے شربت بنفشہ ۲ تولہ یا بزوری ۲ تولہ ملا کر آب کدو مشوی ۵ تولہ اضافہ کرکے پلا دیں۔

**فوائد:۔** ایسے مریض جن کا بخار بہت پرانا ہو گیا ہو۔ اور دق کا شبہ ہو رہا ہو۔ یہ نسخہ استعمال کرائیں۔ پرانے ملیریا اور تپ دق دونوں کیلئے مفید ہے۔ معیادی بخار جب زیادہ طویل ہو جائے اور خطرہ ہو کہ کہیں دق نہ ہو جائے۔ تو یہ نسخہ دیں۔ زیادہ گرمی کی صورت میں بیلاذ ۳ ماشہ بڑھا دیں

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

# تحفہ عیاشاں

| عاقرقرحا | طباشیر | برادہ فولادی ریچھ | ڈنگ بچھو | مشک خالص |
|---|---|---|---|---|
| ۱ماشہ | ۲ماشہ | ۳ماشہ | ۲عدد | ۳رتی |

زعفران ۲ ماشہ دارچینی ۲ ماشہ تمام اجزاء کو باریک پیس کر عطر حنا عطر چنبیلی عطر موتیا عطر گلاب بقدر ضرورت میں ملا کر مرہم سی بنا دیں۔

**ترکیب استعمال:۔** آدھ گھنٹہ کار خاص سے پہلے عضو مخصوص پر مالش کریں اور پھر مشغول ہو دیں۔

**فوائد:۔** اس کے فوائد استعمال کے بعد ہی معلوم ہو سکتے ہیں۔ مختصر لفظوں میں صرف اتنا لکھنا کافی ہے۔ کہ یہ عیش کیلئے ایک قابل تحفہ ہے۔ آزمائش شرط ہے۔

## فیور پاؤڈر

| ست گلو خانہ ساز | طباشیر اصلی | دانہ الائچی خورد | زہر مہرہ خطائی |
|---|---|---|---|
| ۱تولہ | ۱تولہ | ۱تولہ | ۱تولہ |
| کونین سلفاس | فناسیٹین | کشتہ ابرق سفید | کشتہ ہڑتال گئودنتی |
| ۶ماشہ | ۱تولہ | ۱تولہ | ۱تولہ |

باریک پیس کر سفوف بنا دیں۔

**ترکیب استعمال:۔** ۲رتی صبح دوپہر شام شربت بنفشہ ۲ تولہ وغیرہ کے ہمراہ کریں۔ اگر دوائی کڑوی معلوم ہو تو کیپ شول میں بند کر کے دیں ملیریا بخار و دیگر تمام بخاروں کے لئے مجرب ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



# بچہ پاؤڈر

| ناگرموتھا | نارجیل دریائی | طباشیر کبود | دانہ الائچی خورد | کاکڑا سنگی |
|---|---|---|---|---|
| ۱تولہ | ۱تولہ | ۱تولہ | ۱تولہ | ۱تولہ |
| انیسون | زہر مہرہ خطائی | فلفل دراز | کھانڈ | |
| ۱تولہ | ۱تولہ | ۹ماشہ | ۲تولہ | |

نہایت باریک پیس کر سفوف بنا دیں۔

**ترکیب استعمال:۔** ۲رتی سے ۱ماشہ تک کسی مناسب شربت میں ملا کر انگلی کے ساتھ تالو کر چٹاتے رہیں۔

اس دوائی کو پانی یا اور کسی چیز میں حل کر کے بچے کے حلق میں ہرگز نہ ٹپکائیں بلکہ ہمیشہ انگلی سے چٹائیں

**فوائد:۔** ننھے بچوں کی تمام تکالیف کیلئے مجرب ہے۔ مثلاً قے۔ دست۔ بخار۔ کھانسی۔ اس کے استعمال سے دانت باآسانی نکل آتے ہیں۔ اگر پیٹ میں خرابی ہو تو پہلے کسٹرائل سے پیٹ صاف کر لیں۔

## مرہم داخلیون

تخم خطمی۔ تخم کنوچہ۔ تخم میتھی۔ السی } رات کو گرم پانی میں بھگو کر صبح لعاب
۲ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ } غلیظ نکالیں۔ پھر مردار سنگ ۱۲ تولہ باریک پیس کر رکھ لیں۔ اور روغن زیتون کو لوہے کی کڑاہی میں ڈال کر آگ پر رکھیں اور مردار سنگ تھوڑا تھوڑا (ذرہ ذرہ) ملا کر ہلاتے رہیں۔ تاکہ مردار سنگ بیٹھ نہ جائے۔ آگ نرم ہونی چاہیئے۔ نیچے اتار کر لعاب مذکورہ ملا کر پھر کڑاہی آگ پر رکھ دیں۔ جب گاڑھا ہو جائے۔ تو اتار لیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

**ترکیب استعمال:-** مرہم ایک تولہ پیس کر اس میں روغن گل ۱ تولہ ہری مکوہ کا پانی ملا کر رکھ لیں۔ اور صاف روئی لتھیڑ کر نم رحم میں رکھیں۔

**فوائد:-** ورم رحم کے لئے بہت مشہور و مجرب دوائی ہے۔ خصوصاً پرانے ورم رحم کے لئے بہت مشہور و مجرب ہے۔ پرانے ورم کے لئے تو ایک تحفہ ہے۔

آپ کے پاس بہت سی ایسی عورتیں آتی ہوں گی۔ جنکو کمر میں درد اور رطوبت کا آنا۔ پنڈلیوں میں کھچاوٹ۔ حیض کا کھل کر نہ ہونا یا درد سے آنا وغیرہ عوارضات ہوتے ہیں۔ ایسی عورتوں کو اگر دائی یا لیڈی ڈاکٹر کو دکھایا جائے تو عموماً ورم رحم ہوتا ہے۔ انکو یہ مرہم استعمال کرائیں جب ورم دور ہو جائے اور حیض کے دن شروع ہو جائیں گے تو عجیب بتیاں استعمال کریں۔ ماہواری کھل کر آ جائیگی۔

اگر ورم زیادہ ہو۔ درد شدید ہو رہا ہو اور بخار ہو تو اس مرہم کیساتھ ساتھ کھانے کیلئے سلفا ڈائیزین دو دو گولی شربت دینار ۲ تولہ کیساتھ دن میں تین بار دیں۔ پہلے ہی روز ورم بخار درد کافی نرم ہو جائیگا۔ اگر آپ پنسلین کا ٹیکہ کرا سکیں تو اسی روز ورم وغیرہ کافور ہو جائیگا۔

## میرے محترم دوست حکیم محمد ابراہیم صاحب ساکنہ کوٹلیشاہ زیرین ڈاکخانہ نور شاہ ضلع منٹگمری نے عطا کئے ہیں

## ذر بین

سہاگہ ۱ تولہ شنگرف ۲ ماشہ پوست بیخ مدار ۲ تولہ کر ڈسک ۱ تولہ۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



| افیون | نمک سیاہ | فلفل سیاہ |
|---|---|---|
| ۳ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ |

سب کو باریک پیس کر عرق سونف میں چنے کے برابر گولیاں بنا دیں۔

**ترکیب استعمال:-** ایک گولی صبح ایک شام ہمراہ خمیرہ بادیان ۶ ماشہ نبات سفید ملا کر پلا دیں۔

**فوائد:-** پرانے اسہال، سنگرہنی کے لئے لاجواب تحفہ ہے۔ سینکڑوں مریضوں پر حکیم صاحب کا خود اور ان کے استاد صاحب کا آزمودہ ہے۔

## یہ نسخہ میرے دوست حکیم وزیر علی صاحب زینالہ خورد نے عطا کیا ہے۔

# حب آتشک

| شنگرف | رسکپور | گوگل | مغز جمالگوٹہ خام |
|---|---|---|---|
| ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۹ ماشہ | ۲۱ عدد |

سب کو ایک بیضہ مرغ جس کی سفیدی نکال لی گئی ہو۔ بھر کر اوپر گوندھا ہوا آٹا لگا دیں۔ اور اپلوں کی آگ میں دبا دیں۔ جب آٹا سرخ ہو جائے۔ تو نکال لیں اور مٹی کے کورے پیالہ میں ڈالکر خوب کھرل کریں۔ جتنا زیادہ کھرل ہوگا اتنا ہی زیادہ مفید ہوگا۔ پھر چنے برابر گولیاں بنا لیں۔ صبح ایک گولی دودھ کی بالائی میں رکھ کر نگل لیں۔ گولی دانت کو ہرگز نہ لگے۔ اس کے ڈیڑھ گھنٹہ بعد پیاس محسوس ہوگی۔ دودھ پی لیں۔ دودھ کے پون گھنٹہ بعد بکرے یا مرغ کے گوشت کا شوربا جسمیں خوب مصالحہ گھی پڑا ہوا ہو۔ روٹی کے ساتھ کھلائیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

اسی طرح سات یوم کریں۔ آٹھویں روز حب راحت کا جلاب دیں۔
**فوائد:۔** آتشک کے لئے اس سے بہتر نسخہ ملنا محال ہے۔ سینکڑوں مریضوں پر آزمایا ہوا اور تیر بہدف ہے۔ نئے و پرانے آتشک کی بنیاد اکھیڑ دیتا ہے۔ ترش و میٹھی چیزوں سے سخت پرہیز رکھیں۔ ورنہ منہ آ جانے کا خطرہ ہوتا ہے۔ گوشت و گھی زیادہ استعمال کریں۔

**یہ تینوں نسخے حکیم محمد ابراہیم صاحب سکنہ کوٹ لشیاہ ضلع منٹگمری نے بیاض سائیں بخش کیلئے بھیجے ہیں شکریہ کے ساتھ درج کئے جاتے ہیں۔**

| مازو | اقاقیا | داڑھی برگد (ریش برگد) | کشتہ بیضہ مرغ | کہربا شمعی |
|---|---|---|---|---|
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۶ ماشہ |

باریک پیس کر رکھ لیں۔
**ترکیب استعمال:۔** ۱ ماشہ صبح ۱ ماشہ شام جوارش انارین میں ملا کر کھائیں۔ **فوائد:۔** عورتوں کے سیلان الرحم کیلئے مجرب و اکسیر ہے۔

## سفوف قبض کشا

| بادیان | سنا مکی | پوست ہلیلہ کابلی | پودینہ خشک | تربد سفید مقشر | سونٹھ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ تولہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۲ ماشہ |

نمک سیاہ ۳ ماشہ تمام چیزوں کو الگ الگ پیس کر ملا لیں۔
**ترکیب استعمال:۔** ۱ ماشہ سے ۲ ماشہ تک عرق سونف یا شیر مادر میں

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



دیں۔
**فوائد:۔** بچوں کی قبض کے لئے بہترین چیز ہے۔ بغیر تعین کے استعمال آ جاتے ہیں۔ ہاضم و مقوی معدہ بھی ہے۔

## طلاء

| عطر گلاب اصلی | پتہ مرغ | مشک خالص | عطر حنا | روغن جمالگوٹہ |
|---|---|---|---|---|
| ۶ ماشہ | ۲ عدد | ۱ ماشہ | ۳ ماشہ | ۴ قطرہ |
| کافور اصلی | روغن عاقرقرحا | | | |
| ۱ ماشہ | ۳ ماشہ | | | |

سب کو ملا کر ایک جان کر لیا۔ پھر آتشی شیشی میں ڈال کر پکے ہوئے چاولوں کے پلاؤ میں رکھ دیں۔ جب چاولوں کو دم دینے لگیں تو شیشی کا منہ بند کر کے دم دیں۔ پھر جب چاول ٹھنڈے ہو جائیں تو نکال کر شیشی میں ڈال دیں۔
**ترکیب استعمال:۔** دو قطرہ عضو مخصوص پر حشفہ چھوڑ کر لگا دیں۔ اور اس کے معجزہ نما اثر کو ملاحظہ کریں۔
**فوائد:۔** بہترین مقوی و ملذذ طلاء ہے اور بارہا آزمایا ہوا ہے۔

**یہ تین نسخے میرے دوست حکیم سوہن لال صاحب فیروزپور شہر مشرقی پنجاب نے بھیجے ہیں۔**

## کانول

کمیلہ ۶ ماشہ بورک ایسڈ ۶ ماشہ انزروت ۶ ماشہ گلیسرین تولہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

کھرل کرکے شیشی میں ڈال لیں۔

**ترکیب استعمال:۔** کان کو پہلے ہائیڈروجن پر اکسائیڈ سے صبح و شام صاف کرکے بتی لتھیڑ کر کان میں رکھیں۔

**فوائد:۔** کان کا زخم۔ ورم۔ کان بہنا۔ درد اس کے استعمال سے قطعاً دور ہو جاتے ہیں۔ سالوں کا بہتا ہوا کان و پرانا زخم جو کسی دوا سے ٹھیک نہ ہوتا ہو۔ اس کے استعمال سے ٹھیک ہو جاتا ہے۔

## نسخہ درد گردہ

| لیتھین سائٹراس | سوڈا خوراکی | اسپرین | ملا کر رکھ لیں |
|---|---|---|---|
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | |

**ترکیب استعمال:۔** ۲ ماشہ ایک چھٹانک پانی میں گھول کر پلا دیں۔ اگر ضرورت ہو۔ تو دو گھنٹے کے بعد ایک خوراک اور دیں۔

**فوائد:۔** درد گردہ کا دورہ روکنے کے لئے بارہا کا مجرب نسخہ ہے۔ جب مریض درد سے تڑپ رہا ہو اس کی ایک خوراک دیکر قدرت خداوندی کا کرشمہ دیکھیں۔

## نسخہ قلاع

تیزاب گندھک ۱ تولہ پانی سادہ ۱۰ تولہ ملا کر رکھ لیں

**ترکیب استعمال:۔** روئی اس میں بھگو کر منہ کے چھالوں میں لگائیں

**فوائد:۔** منہ کے چھالوں کے لئے حکیم صاحب کا مجرب و بے خطا نسخہ ہے۔ فوری اثر کرتا ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



## روغن مقوی

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| دارچینی | ہلدی | سیدہ سک | کالونجی | بھنگنی | کوٹھی کٹھ (قسط تلخ) |
| ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۳ تولہ | ۱ تولہ |
| سونٹھ | لونگ | میٹھا تیلیہ | زعفران | ناگرموتھا | بالچھڑ |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ |
| سم الفار سفید | گل بابونہ | جائفل | تخم دھتورہ | بیخ کنیر سفید | |
| ۶ ماشہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | |
| کچلہ | عاقر قرحا | بچ | کائپھل | ہڑتال ورقیہ | زعفران |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ |
| افیون | گھونگچی سفید | بچھناگ | | | |
| ۲ ماشہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | | | |

تمام چیزوں کو نیم کوٹ کرکے رات کو ۲ سیر پانی میں بھگو دیں صبح جوش دیں۔ جب تیسرا حصہ رہ جائے تو روغن کنجد (میٹھا تیل) ۲ پاؤ کسٹرائیل پاؤ پختہ ملا دیں۔ جب پانی جل جائے۔ اور صرف تیل رہ جائے تو اتار کر صاف کرکے بوتل میں ڈال لیں۔

**فوائد:۔** میرے تجربے میں اس سے بہتر تیل آج تک نظر نہیں آیا فالج۔ لقوہ۔ استرخا۔ تشنج۔ گنٹھیا۔ عرق النساء وغیرہ بلغمی و اعصابی بیماریوں کیلئے تیر بہدف و نہایت زود اثر و مجرب ہے۔ ہر طبیب کو یہ تیل مطب میں تیار رکھنا چاہیئے۔ اس میں اور دوائیں ملانے کیلئے یا دوسرے تیل کی ضرورت لاحق نہ ہوگی۔ قوت باہ کیلئے بھی اس کی مفیدگی ثابت ہوتی ہے

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

ترکیب استعمال :۔ بطور مالش استعمال کریں ۔ اور اوپر روئی یا گرم کپڑا باندھیں

## یہ دو نسخے میرے دوست حکیم محمد عبداللہ شاہ صاحب سکنہ بصیر پور ضلع منٹگمری نے ارسال کیے ہیں

## حب جریان

کوچیل برگد سرخ رنگ ۵ سیر بوہلی ادھ سیر خشک ان دونوں چیزوں کو آٹھ سیر پانی میں بھگو کر رکھیں ۔ پھر جوش دیں ۔ جب آدھ سیر رہ جائے ۔ تو صاف کر کے رکھ لیں ۔ اب طباشیر ۱ تولہ ۔ دانہ الائچی خورد ، ثعلب مصری ۱ تولہ موصلی سفید ۱ تولہ کشتہ قلعی ۱ تولہ باریک پیس کر اس پانی میں ملا دیں ۔ اور جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنا دیں ۔

ترکیب استعمال :۔ ایک گولی صبح ایک شام دودھ گاؤ سے کھا دیں ۔

فوائد :۔ جریان و احتلام و رعت کے لئے ایک آزمودہ اور لاجواب نسخہ ہے ۔



## سفوف بچگان

| طباشیر اصلی | الائچی خورد | سرد چینی | زہر مہرہ خطائی | ناریل دریائی |
|---|---|---|---|---|
| ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ |

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



سنگ جراحت شیریں ۳ ماشہ باریک پیس کر رکھ لیں ۔

ترکیب استعمال :۔ ۶ ماہ کے بچے کو نصف رتی ۔ ۶ ماہ سے ۲ سال تک ارتی عرق سونف یا ماں کے دودھ میں دیں ۔

فوائد :۔ بچوں کے اسہال قے ۔ تالو لٹکنا کے لئے اکسیر ہے ۔ ہر وقت مطب میں تیار رکھیں ؛



## سرمہ نور چشم

| نیلا تھوتھا | پھٹکڑی سفید | سونا مکھی | بیرا کسیس |
|---|---|---|---|
| ۲ ماشہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۴ تولہ |
| کشتہ جست | گوند کیکر | نمک پھٹکڑا | سرور سفید |
| ۴ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۴ تولہ |

سب کو باریک پیس کر آب لیموں ۴ تولہ میں کھرل کر کے رکھ لیں ۔

ترکیب استعمال :۔ ایک ایک سلائی آنکھ میں لگا دیں ۔

فوائد :۔ دھند جالا ککروں ۔ نظر کی کمزوری ۔ آنکھ سے پانی آنے کے لئے مجرب المجرب ہے ؛

## اکسیر شقیقہ

اجوائن خراسانی دس تولہ پانی میں رات کو بھگو کر صبح جوش دیں جب آدھا رہ جائے ۔ تو صاف کر کے رکھ لیں ۔ پھٹکڑی سفید ۲ تولہ لیکر توے پر رکھیں ۔ نیچے آگ جلا دیں ۔ اور اس پانی کو تھوڑا تھوڑا ٹپکاتے رہیں ۔ خشک ہونے پر اتار کر باریک پیس لیں ؛

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

**ترکیب استعمال**:۔ ۱ رتی سے ۲ رتی تک کھانڈ میں ملا کر دن میں دو تین بار دیں۔ کالی کھانسی کیلئے اس سے بہتر نسخہ آج تک ایجاد نہیں ہوا۔ گو کھانسی مکمل طور پر نہیں جاتی۔ مگر جتنا فائدہ یہ نسخہ کرتا ہے۔ کوئی انگریزی یا دیسی نسخہ نہیں کرتا۔ مجرب و بے خطا ہے۔

## حب سلیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| گندھک آملہ سار مدبر | رسوت مصفیٰ | پوست ریٹھ | جوکھار |
| ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ |

مغز تخم نیم ۲ تولہ کشتہ سونا مکھی ۱ تولہ سب کو ملا کر باریک پیس لیں۔

**ترکیب استعمال**:۔ ۲ رتی صبح مکھن رکھ کر کھائیں۔

**فوائد**:۔ بواسیر بادی و خونی کے لئے مجرب ہے۔

## تریاق باہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| دانہ الائچی خورد | ریوند خطائی | سورنجان شیریں | کشتہ فولاد شنگرفی |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۸ ماشہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مشک خالص | ورق سونا | ورق چاندی | کشتہ شنگرف | اکرکرا |
| ۳ ماشہ | ۲ ماشہ | ۲ ماشہ | ۸ ماشہ | ۱۰ ماشہ |

مارفیا ۱ ماشہ۔ سب کو کھرل کر کے شہد بقدر ضرورت ملا کر گولیاں موٹھ کے دانے برابر بنا دیں۔

**ترکیب استعمال**:۔ ایک گولی صبح ایک شام غذا کے بعد دودھ کے ساتھ دیں۔ گھی خوب استعمال کریں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



**فوائد**:۔ امساک اور طاقت کے لئے یہ نسخہ میرا سینکڑوں مریضوں پر آزمایا ہوا ہے۔ طاقت میں ایک ہیجان پیدا کر دیتا ہے۔

## پت یعنی گرمی دانوں کا مجرب علاج

قلمی شورہ ۴ تولہ، جوا کھار ۱ تولہ، نمک خوردنی ۲ تولہ } سب کو باریک پیس کر دہی ایک پاؤ میں ملا دیں۔

**ترکیب استعمال**:۔ پہلے جسم کو صابن مل کر نہا لیں۔ پھر بدن خشک کر کے یہ دوائی مالش کریں اور آدھ گھنٹہ بعد نہا لیں۔ صبح و شام ایسا کریں تمام پت صاف ہو جائیگی اور جسم ریشم کی مانند نرم ہو جائیگا۔ نہایت مجرب و بے خطا نسخہ ہے۔ ضرور آزمائیں۔ گرمیوں کے لئے تحفہ ہے۔

## روغن داد

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| برادہ ٹاہلی | چھلکا ناریل | گندھک آملہ سار | کالی مرچ | باؤچی |
| ۱ سیر | پاؤ پختہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۱ تولہ |

ہلدی ۲ تولہ، نوشادر ۲ تولہ، میٹھا تیل ۲۰ تولہ } بذریعہ پتال جنتر تیل نکالیں۔

**ترکیب استعمال**:۔ روئی کے ساتھ چنبل و داد کی جگہ لگا دیں۔

**فوائد**:۔ داد چنبل کے لئے لاثانی نسخہ ہے۔ اس کے ہوتے ہوئے دوسرے نسخہ کی ضرورت نہیں رہتی۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

# علاج ملیریا یعنی موسمی بخار

اگر مریض کو ہر وقت بخار رہتا ہو۔ اور کبھی وقت نہ اترتا ہو۔ قبض ہو۔ پیاس زیادہ ہو۔ تو یہ نسخہ دیں۔ اس سے بخار نرم ہو جائیگا اور دو چار پاخانے بھی آجائیں۔

## نقوع آلو بخارا

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| گلسرخ | گل نیلوفر | آلو بخارا | املی | تخم کاسنی | سنا مکی | } ایک سیر |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱۰ دانہ | ۳ تولہ | ۷ ماشہ | ۶ ماشہ | } پانی |

میں بھگو رکھیں۔ اور جب پیاس لگے۔ تھوڑا تھوڑا پانی صاف کر کے شربت بنفشہ ۵ تولہ یا صندل ۵ تولہ ملا کر پلاتے رہیں۔

**نوٹ:۔** اگر مریض کے سر میں درد ہو۔ تو اسی میں مغز کدو ۶ ماشہ مغز بادام ۹ دانہ کی سردائی بنا کر ملا دیں۔ ساتھ ہی مریض کو بخار روکنے والی دوائیں دیدیں۔ تاکہ جب بخار اتر جاتے تو فوراً مریض یہ دوائیں شروع کر دے۔

**ضروری نوٹ:۔** اگر مریض کو ایک دفعہ سنا مکی استعمال کرنے سے کھل کر پاخانے آجائیں۔ تو پھر سنائی نکال کر باقی نسخہ استعمال کرتے رہیں۔

اگر مریض کو بخار بہت تیز ہو۔ پیاس سخت ہو۔ مریض بے چین اور قے کرتا ہو۔ سر میں درد ہو۔ قبض ہو۔ اور مریض سخت گھبراہٹ کر رہا ہو۔ اور دل کمزور ہو۔ تو نقوع مفرح دیں:

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



## نقوع مفرح

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| گل سرخ | گل نیلوفر | گل بنفشہ | آلو بخارا | املی | تخم کاسنی | سنا مکی |
| ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۹ دانہ | ۳ تولہ | ۷ ماشہ | ۹ ماشہ |
| زرشک | تخم خرفہ | پوست الائچی چھوٹی | زہر مہرہ پسا ہوا | | | |
| ۹ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | | | |

اسبغول ۶ ماشہ سب دواؤں کو ایک سیر پانی میں بھگو دیں اور مغز کدو ۶ ماشہ مغز خیارین ۶ ماشہ۔ مغز بادام ۹ دانہ سردائی کیطرح پیس کر اضافہ کر دیں اور شربت نیلوفر۔ شربت بنفشہ یا سکنجبین سادہ ملا کر پلاتے رہیں یہاں تک کہ مریض کو دو تین اجابتیں ہو جانے پر بخار۔ پیاس۔ سردرد وغیرہ عوارضات کم ہو جائیں۔

**فوائد:۔** بڑا ہی عجیب و غریب نسخہ ہے۔ بخار کو نرم کرتا ہے۔ پیاس قے۔ سردرد۔ قبض دور کرتا ہے۔ اور مریض کو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ مجھے کسی نے بہشت میں پھینک دیا ہے۔ ساتھ ہی مریض کو بخار روکنے والی دوائیں مناسب حالات دیں۔ جن کا ذکر آرہا ہے۔

اگر مریض کو سخت قے ہو۔ پیاس ہو۔ بخار ہو۔ اور کسی صورت قے نہ رکھے تو پھر یہ جوشاندہ پودینہ دیں۔ فوراً رک جائیگی۔ اور مریض کو تسکین ہو جائیگی۔

## جوشاندہ پودینہ

آلو بخارا ۹ دانہ املی ۲ تولہ زرشک ۹ ماشہ زیرہ سفید ۳ ماشہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

پودینہ خشک — پوست الائچی چھوٹی — مویز منقیٰ } جوش دیکر صاف کرکے سکنجبین سادہ چار تولہ
۳ ماشہ — ۱ تولہ — ۹ دانہ

ملا کر یا ویسے ہی کھانڈ ۲ تولہ ملا کر ایک ایک گھونٹ ذرا ٹھہر ٹھہر کر پلاتے رہیں۔ **فوائد**:۔ یہ نسخہ قے کو روکنے کیلئے اکسیر سے کم نہیں فوراً ہی مریض کی قے روک کر گھبراہٹ و متلی دور کر دیتا ہے۔ پیاس کو کم کرتا ہے۔ مجرب و بے خطا ہے۔

اگر مریض کو بخار کی حالت میں۔ خون کے اسہال و خونی قے بکثرت آ رہے ہوں۔ تو ان کو روکنے کے لئے نقوع قرطم استعمال کریں۔ فوراً آرام آ جائیگا۔ لاکھ روپے کا نسخہ ہے۔ بے حد مفید و مجرب ہے۔

## نقوع قرطم

گلسرخ — گل نیلوفر — آلو بخارا — املی — تخم کسنبہ کوفتہ — زرشک
۶ ماشہ — ۶ ماشہ — ۹ دانہ — ۲ تولہ — ۱ تولہ — ۶ ماشہ

الائچی خورد کوفتہ — تخم خرفہ — زہر مہرہ پسا ہوا — اسبغول
۶ ماشہ — ۶ ماشہ — ۶ ماشہ — ۶ ماشہ

سبکو ایک سیر پانی میں بھگو رکھیں۔ اور مغز تربوز ۶ ماشہ مغز کدو ۶ ماشہ سردائی کیطرح پیس کر اسی نسخہ میں ملا دیں۔ جب پیاس لگے تو ذرا ٹھہر ٹھہر کر سکنجبین سادہ ۴ تولہ یا شربت نیلوفر ۵ تولہ یا شربت بنفشہ ۵ تولہ ملا کر پلاتے رہیں۔ ساتھ ہی مریض کو بخار روکنے کے لئے کوئی یونانی گولیاں و شربت دیں تاکہ بخار اترتے ہی مریض وہ استعمال کر سکے۔ مگر کونین یا اور انگریزی دوائی ہرگز نہ دیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



ہاں۔ بخار اترنے کے بعد انجکشن کونین کا کر سکتے ہیں۔ مگر ساتھ ہی لعاب بہدانہ یا اسبغول وغیرہ ٹھنڈی دوائیں بکثرت دیں۔ تاکہ پھر خون نہ آنا شروع ہو جائے۔ اگر مریض کو بخار تیز ہو۔ پیاس۔ گھبراہٹ۔ بے چینی و قے وغیرہ علامات سخت ہوں۔ اور ساتھ ہی دست بھی آ رہے ہوں۔ تو یہ سردائی دیں۔

## نسخہ سردائی

لعاب بہدانہ — لعاب اسبغول — شیرہ عناب — شیرہ مغز کدو — شیرہ
۳ ماشہ — ۵ ماشہ — ۵ دانہ — ۶ ماشہ

تخم خیارین — شیرہ زرشک — شیرہ کشنیز خشک (دھنیاں) — شیرہ مغز تربوز
۶ ماشہ — ۶ ماشہ — ۳ ماشہ — ۶ ماشہ

شیرہ صندل ۳ ماشہ } پانی یا عرق بید مشک ۵ تولہ عرق کیوڑہ ۵ تولہ میں پیس کر شربت صندل ۲ تولہ یا نیلوفر ۲ تولہ ملا کر پلا دیں۔

اگر دست قے زیادہ آ رہے ہوں۔ تو ساتھ ہی جوارش طباشیر دیں۔

**فوائد**:۔ مریض کے بخار۔ دست و قے وغیرہ میں زبردست تسکین ہو جائیگی۔ اگر مریض کو بخار ہو اور ساتھ ہی کھانسی ہو۔ قبض ہو۔ تو یہ نسخہ دیں۔

## نقوع معتدل

گل بنفشہ — گل نیلوفر — عناب — لسوڑیاں — خطمی — خبازی — گاؤزبان
۱ تولہ — ۱ تولہ — ۵ دانہ — ۹ دانہ — ۶ ماشہ — ۶ ماشہ — ۳ ماشہ

سنائی ۱ تولہ ملٹھی مقشر ۵ ماشہ سب کو بھگو کر بوقت پیاس شربت بنفشہ ۲ تولہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

بلاکر پلاتے رہیں۔ اگر سر میں زیادہ درد ہو اور بخار تیز ہو۔ تو اسی نسخہ میں شیرہ مغز کدو۔ شیرہ مغز تربوز۔ شیرہ مغز بادام اضافہ کر دیں

۶ ماشہ ۶ ماشہ ۹ دانہ

**فوائد**:۔ اس نسخہ سے مریض کو دو چار اجابتیں آکر بخار اتر جائیگا یا نرم ہو جائیگا۔ دوسرے روز سنا کی نکال دیں اور مریض کو بخار روکنے والی دوائیں اور نقوع پلاتے رہیں۔ کھانسی بخار سب دور ہو جائنگے۔ اگر کھانسی زیادہ ستائے تو ساتھ ہی لعوق سپستان خداداد الکلام بھی اگر مریض بخار کی حالت میں نقوع وغیرہ پینا مناسب نہ سمجھے اور آپ بخار کو کم کرنا چاہتے ہوں تو یہ عرق معرق پلا دیں۔ یہ ایک انگریزی نسخہ ہے جو بخار کو بھی کم کر دیتا ہے اور ایک دو پاخانے بھی لے آتا ہے؛

## عرق بخار ملیّن

ڈیکوار ایمونیا ایسی ٹے ٹس سپرٹس ایتھر نائٹروسائی۔ پوٹاسیائی
۱ ڈرام ۳۰ قطرہ

ایسی ٹیٹس پوٹاسیائی نائٹراس میگنیشیا سالٹ ایکوا کمفیوری
۱۰ گرین ۵ گرین ۱ ڈرام ۱ اونس

یہ ایک خوراک ہے مریض کو ایسی چھ خوراک بنا دیں اور تین تین گھنٹہ کے بعد ایک ایک خوراک پلاتے رہیں۔ جبتک کہ بخار نہ اُتر جائے۔

**فوائد**:۔ اس نسخہ کے استعمال سے بخار بھی اُتر جاتا ہے۔ اور مریض کو دو تین پاخانے بھی آجاتے ہیں۔ بخار اُترنے کے بعد بخار کو روکنے والا نسخہ دیں؛

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



اگر مریض کو بخار سخت تیز سر درد ہو۔ جیسا کہ بعض دفعہ بچوں اور جوانوں میں ایک سو چھ درجہ تک بھی بخار پہنچ جاتا ہے۔ تو بخار کو فوراً کم کرنے کے لئے یہ نسخہ دیں۔



## زوداثر

اسپرین فناسٹین کیفین سائٹراس باریک کر کے ملالیں۔
۲ تولہ ۱ تولہ ۶ ماشہ

اور ۲ رتی سے ۴ رتی تک مریض کو گرم پانی سے دیدیں۔ ۴ سال کے بچہ کو ۱ رتی کافی ہے۔

**فوائد**:۔ بخار کو فوری کم کر دیتا ہے۔ درد سر کو دور کرتا ہے۔ اور پسینہ بکثرت لاکر بخار اتار دیتا ہے۔

یہ تمام نسخے جو پہلے تحریر کئے گئے ہیں۔ اسوقت استعمال ہوتے ہیں جب بخار ہر وقت رہتا ہو یا جب مریض آپ کے پاس آئے۔ تو اس کو بخار چڑھا ہوا ہو۔ اب وہ نسخے تحریر کئے جاتے ہیں۔ جو بخار کو روکنے کیلئے استعمال کئے جاتے ہیں۔ اور اسوقت مریض کو دیئے جاتے ہیں۔ جب بخار اترا ہوا ہو۔ یا مریض کو بخار چڑھنے اترنے والا ہو

## انجکشن کونین

کونین کے ٹیکے دو قسم کے بازار میں ملتے ہیں۔ ایک دس گرین کے ہوتے ہیں۔ دوسرے پانچ گرین کے دو سال سے بارہ سال تک کے بچوں کو ۵ گرین کا ٹیکہ کرنا چاہیئے۔ اور اس سے بڑی عمر والوں کو ۱۰ گرین

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

کا ٹیکہ کرنا چاہیئے۔ ٹیکہ کونین ہمیشہ چوتڑوں پر کرا کرنا چاہیئے۔ اگر کوئی عورت یہ کہے کہ بازو پر لگا دو۔ تو ہرگز نہ لگاویں۔ چونکہ بازو کے سوجنے کا اندیشہ ہوتا ہے۔ انجکشن اسوقت کرنا چاہیئے۔ جب بخار اترا ہوا ہو یا خفیف ہو۔ اور انجکشن کرنے کیبعد مریض کو تقریباً پندرہ منٹ لیٹے رہنا چاہیئے۔ ہرگز اٹھنے نہ دیں۔ ٹیکہ کرنے سے پہلے مریض کو تھوڑا شربت دودھ پلا لینا چاہیئے۔ یا اور کوئی چیز کھلا دیں تاکہ مریض کو چکر نہ آ جائے۔ ٹیکہ کرنا بالکل آسان ہے۔ ضرور آپکو کسی سے سیکھنا چاہیئے۔ چونکہ ملیریا کو روکنے کیلئے تیر بہدف اور فوراً اثر کرتا ہے۔ اگر مریض گاؤں سے آیا ہو اور فوری جانا چاہتا ہو تو آپ مریض کو پہلے زود اثر دیکر بخار اتار دیں۔ پھر ٹیکہ کر دیں مریض کو اس دن ضرور بخار ہو جائیگا۔ مگر دوسرے دن بخار ہرگز نہ ہوگا ٹیکہ کر دینے کے بعد بھی مریض کو بخار روکنے کیلئے تین چار روز کیلئے کوئی دوائی دیدیں۔ جسکا ذکر آگے آ رہا ہے۔ مریض کی حالت کیمطابق کوئی ٹھنڈا شربت یا فقوع یا سردائی وغیرہ کا نسخہ بھی دیدیں۔ تو بہت بہتر ہوتا ہے۔ مریض گرمی و خشکی محسوس نہیں کرتا۔ عموماً ایک ہی ٹیکہ سے بخار نہیں ہوتا۔

## کونین مکسچر سادہ

| کونین سلفاس | سلفیورک ایسڈ ڈائیلیوٹ | میگنیشیا سالٹ |
|---|---|---|
| ۹ ماشہ | ۱۰ ماشہ | ۲۰ تولہ |

پانی ملا کر ایک بوتل بنا لیویں۔

**ترکیب استعمال:۔** جب بخار اترا ہوا ہو۔ تو کچھ کھلا کر مریض کو ۲ تولہ یہ مکسچر پلا دیں۔ تین گھنٹے کے بعد پھر اسی طرح ایک خوراک پلا دیں۔ بخار بھی

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



رک جائیگا۔ اور دو تین پاخانے بھی آ جائیں گے۔ کونین ہمیشہ پاؤڈر کی اصلی خریدنی چاہیئے۔ ملاوٹ والی و نقلی اصلاً فائدہ نہیں کرتی۔

## ملیریا توڑ

| کونین سلفاس پاؤڈر | سلفیورک ایسڈ ڈائیلیوٹ (یعنی تیزاب گندھک پانی ملایا ہوا) | جوکھار | میگنیشیا سالٹ | عرق مکوہ | عرق سونف |
|---|---|---|---|---|---|
| ۷ ماشہ | ۱۰ ماشہ | ½ تولہ | ۱۵ تولہ | ۱۵ تولہ | پاؤ ڈیڑھ |

عرق بیخ کاسنی ۵ تولہ اگر عرق نہ ملیں۔ تو پانی ملا کر ایک بوتل تیار کر لیں

**ترکیب استعمال:۔** مریض کا جب بخار اترا ہوا ہو۔ یا ہلکا سا ہو تو اس کو دودھ ڈبل روٹی یا دلیا یا صرف دودھ یا فروٹ۔ چاول وغیرہ کھلا کر ایک اونس یعنی ۲ تولہ دوائی پلا دیں۔ چار گھنٹے کیبعد دوسری خوراک پھر اسی طرح پلا دیں۔ اگر مریض کو دستوں کی شکایت ہو۔ تو سالٹ نکال دیں

**فوائد:۔** ملیریا کے لئے اکسیر ہے۔ نیا ملیریا ہو یا پرانا ہر حالت میں تیر بہدف ہے۔ ہزارہا مریضوں پر آزمائی ہوئی چیز ہے۔ کبھی خطا نہیں کرتا۔ ملیریا کے علاوہ تاپ تلی۔ ضعف جگر۔ قبض کیلئے بھی مجرب و لاجواب نسخہ ہے اسکے استعمال سے ملیریا و تاپ تلی خواہ کتنے پرانے کیوں نہ ہوں۔ یقیناً دور ہو جاتے ہیں میں نے اکثر ایسے مریض بھی دیکھے ہیں۔ جنکو پرانا ملیریا ہوتا ہے۔ تھوڑی سی یا زیادہ تلی بڑھی ہوئی ہوتی ہے۔ ساتھ ہی کھانسی بھی پرانی ہوتی ہے۔ تمام حکیم و ڈاکٹر مریض کو دق کا فتویٰ دے دیتے ہیں۔ حالانکہ اس کو ملیریا پرانا ہوتا ہے۔ ایسے مریضوں کو یہ نسخہ اس طریقہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

سے دیں۔

## صبح

گلو بیز یا خشک ۶ ماشہ ملٹھی مقشر ۶ ماشہ برگ بانسہ ۶ ماشہ نائے بسرم ناکھوبادو ۱۰ عدد } بھر گرم پانی میں بھگو دیں۔ صبح مل کر صاف کرکے شربت اعجاز ۲ تولہ ملا کر پلا دیں۔

## دوپہر

دوپہر کو روٹی کے بعد ایک خوراک ملیریا توڑ کی پلا دیا کریں۔

## شام و رات کو

لعوق سپستان ۲ تولہ یا اور کوئی کھانسی کا لعوق تھوڑا تھوڑا کھلاتے رہیں خدا کے فضل سے بخار۔ تاپ تلی۔ کھانسی چاہے کتنے پرانے ہوں۔ تین دن میں ختم ہو جائیں گے۔

اگر مریض زیادہ کمزور ہو تو ان کو کسی وقت ایک چمچہ ورمیاوہ واٹربری کمپونڈ کا ذرا پانی ملا کر پلا دیا کریں اگر اس علاج کے تین دن استعمال کرنے مریض کی حالت ٹھیک نہ ہو۔ تو شبہ کرنا چاہیئے کہ مریض کو تپ دق نہ ہو اس کو اگر آپ دیکھ سکتے ہوں تو آلہ سماع الصدر لگا کر دیکھئے۔ اگر آپ خود نہ دیکھ سکتے ہوں۔ تو دق کے ہسپتال میں دکھائیے۔

نوٹ:۔ اگر مریض کو نئے بخار کے ساتھ کھانسی ہو۔ تو مریض کو ملیریا غائب کے ساتھ کوئی جوشاندہ یا لعوق سپستان یا الفوول یا ذیلوبس وغیرہ انگریزی دوائی کے ہمراہ دیں یا کھانسی کا بیان دیکھیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



# اکسیر ملیریا مغربی

کونین سلفاس ۶ ماشہ
سلفیورک ایسڈ ڈائلیوٹ (یعنی تیزاب گندھک پانی ملا ہوا) ۱۰ ماشہ
میگنیشیا سالٹ ۱۵ تولہ
لائیکور آرسنک ہائیڈروکلورائیڈ ۴۰ قطرہ
سپرٹ کلوروفارم دو ڈرام۔ ایک بوتل میں ڈال کر عرق مکوہ یا پانی سے بھر لیں۔

**ترکیب استعمال:۔** ایک ایک اونس یعنی ۲ تولہ روٹی کھانے کے بعد دونوں وقت استعمال کیا کریں۔

اگر مریض کی تلی بڑھی ہوئی ہو۔ یا وہ گرمی محسوس کرے۔ تو سکنجبین بزوری صبح و شام یا شربت بزوری ۴-۴ تولہ پانی ملا کر پلا دیا کریں۔ اور اگر تلی زیادہ ہی بڑھی ہوئی ہو۔ تو تلی کی گولیاں بھی صبح و شام سکنجبین بزوری کے ہمراہ دیا کریں۔

**فوائد:۔** چوتھا بخار جو دو دن چھوڑ کر تیسرے دن آتا ہے کیلئے لاجواب بے خطا اکسیر و مجرب ہے۔ ہزارہا مریض جو کسی دوا سے ٹھیک نہ ہوتے تھے اور دو دو سال سے چوتھیا میں مبتلا تھے۔ اس نسخہ سے درست ہوگئے اس کے علاوہ پرانے ملیریا۔ تاپ تلی۔ ضعف جگر۔ ضعف ہضم۔ قبض کیلئے مجرب المجرب ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

# عرق طحال

| کونین سلفاس | ست لیموں | سالٹ میگنیشیا | ہیراکسیس |
| --- | --- | --- | --- |
| ٦ ماشہ | ٢ تولہ | ٢٠ تولہ | ٣ ماشہ |

عرق سونف یا پانی ملا کر بوتل سالم بنالیں۔

**ترکیب استعمال:-** ٢ تولہ صبح ٢ تولہ شام روٹی کے بعد پلادیا کریں اگر کافی نہ ہو۔ تو پھر یہ نسخہ پلادیں۔

**فوائد:-** تلی یا نیا ہو یا پرانا۔ تلی خواہ کتنی بڑھی ہوئی ہو۔ اس کے استعمال سے قطعاً آرام آجاتا ہے۔ تاپ تلی یعنی بڑھی ہوئی اسپلین کیلئے تو سیف قاطع ہے۔ جو تلی کسی دوائی سے حل نہ ہوتی ہو۔ اس نسخہ کے استعمال سے یقیناً ٹھیک ہوجاتا ہے۔

# سپلین کیور

| کونین سلفاس | سلفیورک ایسڈ ڈائیلیوٹ (تیزاب گندھک پانی ملا ہوا) |
| --- | --- |
| ٦ ماشہ | ٩ ماشہ |

| میگنیشیا سالٹ | فری سیٹ امونیا سائٹراس | امونیا کلورائیڈ |
| --- | --- | --- |
| ٢٠ تولہ | ١ تولہ | ١ تولہ |

پہلے کونین کو عرق سونف یا پانی میں ملا کر خوب ہلائیں۔ پھر سلفیورک ایسڈ پانی ڈیڑھ ملائیں۔ کونین حل ہوجائیگی۔ پھر سالٹ و امونیا و کسیس ملا کر رکھ دیں۔ جب خوب حل ہوجائیں تو پھر فری سیٹ امونیا سائٹراس ملادیں

**ترکیب استعمال:-** ٢ تولہ صبح ٢ تولہ شام روٹی یا دلیا یا چاول کھلا کر پلا

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



دیا کریں۔ دودھ۔ گھی۔ مکھن۔ دہی کا استعمال خوب کریں۔ خوراک اچھی رکھیں۔ **فوائد:-** پرانا تلی یا دبی ہوئی اسپلین کیلئے اکسیر ہے۔ ضعف جگر جسم کی سوجن۔ رنگ کی زردی۔ قبض۔ ہضم کی کمزوری کیلئے تیر بہدف مجرب ہے۔ ہزارہا مریض اسکے استعمال سے شفا حاصل کرچکے ہیں۔ غرضیکہ بےنظیر ولاجواب نسخہ ہے تلی کیلئے بشرطیکہ مفید و مجرب ہے۔

# حب کونین

بڑے ہاؤ ڈاکٹری بنی ہوئی پانچ پانچ گرین کی گولیاں ہوتی ہیں۔ جو انگریزی دوکانوں سے عام ملجاتی ہے۔ بخار کے مریض کو پہلے کوئی جلاب دیکر پیٹ صاف کرلیں۔ مثلاً حب راحت صاف مسہل کیمیکل ورکس دو گولی سے چار گولی تک دودھ کیساتھ دیں۔ یا ڈبی ٹیبل پلز دو تین گولی انکو کھا دیں یا کیسٹو فین (?) کی دو تین گولیاں دیدیں۔ جب پیٹ صاف ہوجائے۔ تو بخار چڑھنے سے پہلے دودھ کیساتھ اسی طرح ٢ گھنٹہ کے فاصلہ سے ایک ایک گولی تین دفعہ دیں۔ اسی طرح دو چار روز استعمال کریں۔ بخار یقیناً دور ہوجائیگا۔ اگر مریض گرمی محسوس کرے تو ساتھ کوئی شربت انجبار رہتا ہے۔

# کونین کے کیپ شول

کیپ شول ڈاکٹروں کی دکانوں میں تین روپیہ سیکڑہ کے حساب سے عام ملتے ہیں۔ ہر پانچ گرین کے خرید کر کونین سے بھرلیں۔ بخار چڑھنے سے پہلے تین تین گھنٹہ کے فاصلہ سے ایک ایک کیپ شول دودھ یا کسی مناسب شربت کے ساتھ دیں۔ مریض کو کہدیں کہ کیپ شول ایسے مریضوں کو استعمال

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

کرائیں۔ جو کڑوی دوائی نہیں پئیں اسکے علاوہ میرے تجربہ میں یہ بھی آیا ہے کہ
بعض مریضوں کا بخار کونین مکسچر سے نہیں اترتا۔
مگر جب کیپ شول کونین کے دیئے جاتے ہیں تو بخار فوراً دور ہو جاتا ہے
خصوصاً ایسے مریض جنکا ملیریا ملا جلا ہو اور تقریباً ہر وقت رہتا ہو انکے ساتھ
شربت بزوری یا شربت بزوری صندل بھی نہایت مفید رہتا ہے۔
اگر مریض کے بخار چڑھنے میں تھوڑا وقت باقی ہو۔ تو دو
کیپ شول اکٹھے کھلادیں۔ یا کونین کی ٹکیہ دو عدد یک وقت کھلادیں
بخار رک جائیگا۔

## پیلوڈرین

یہ بڑی سستی گولیاں ہیں۔ جو بازار میں عام بکتی ہیں۔ چھوٹی گولیاں ہوں
تو دو دو کسی شربت کے ہمراہ دیدیں۔ دن میں تین دفعہ دیں مگر بڑی
ٹکیہ ہوں تو ایک ایک ٹکیہ دیں۔ دو تین روز دینے سے بخار دور ہو جاتا ہے
حاملہ عورت کو بھی یہ ٹکیہ دے سکتے ہیں۔ کوئی نقصان نہیں کرتیں
حاملہ عورت کو کونین ہرگز استعمال نہیں کرنی چاہیئے۔ بلکہ یہ پیلوڈرین
یا یونانی گولیاں حب بخار کی دینی چاہیئے۔ حاملہ عورتوں کو بڑی گولی
آدھی آدھی صبح و شام کسی مناسب شربت کیساتھ دیں۔

## حب بخار

| | | | |
|---|---|---|---|
| کشتہ ابرک سیاہ | طباشیر اصلی | فلفل سیاہ | دانہ الائچی خورد یا کلاں |
| ۵ تولہ | ۵ تولہ | ۵ تولہ | ۵ تولہ |

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



| | | | |
|---|---|---|---|
| مغز کرنجوہ | انیس | ست گلو اصلی | سبکو باریک پیس کر عرق سونف |
| ۱۰ تولہ | ۱۰ تولہ | ۱۰ تولہ | کی مدد سے گولیاں |

چنے کے برابر بناویں۔

**ترکیب استعمال**:۔ دو دو گولی بڑے آدمی کو دن میں تین بار شربت
بنفشہ۔ یا نیلوفر یا صندل یا سکنجبین بزوری کے ہمراہ دیں۔ مگر ان گولیوں کے
استعمال سے پہلے کوئی جلاب ضرور لے لیں۔ تاکہ پیٹ صاف ہو جائے
حاملہ عورتوں کیلئے نیز ان بیماروں کیلئے جو کونین نہیں کھا سکتے یا جنکو کونین
نقصان کرتی ہے۔ نہایت مفید گولیاں ہیں۔ گرمیوں کے دنوں میں یہ استعمال کریں

## حب اتیس

یہ گولیاں ہر مطب میں تیار رہنی چاہیئے۔ ملیریا اور سب بخاروں کیلئے مجرب
ہیں۔ گو جتنی جلدی کونین فائدہ کرتی ہے۔ یہ گولیاں نہیں کرتیں۔ مگر اُن
لوگوں کیلئے جو کونین استعمال کرنا نہیں چاہتے۔ یہ نہایت مجرب و اکسیر ہیں
النسخہ و ترکیب استعمال اسی بیاض میں پہلے لکھ چکا ہوں۔ وہاں دیکھ لیں۔

## ایٹبرین

یہ بھی انگریزی گولیاں ہیں۔ بہت مہنگی بکتی ہیں۔ بعض مریض جن
کو پرانا ملیریا ہوتا ہے۔ اور ان کو معمولی کونین سے فائدہ نہیں ہوتا
اُن کو یہ گولیاں استعمال کرادیں۔

**ترکیب استعمال**:۔ ایک ایک ٹکیہ صبح دوپہر شام کسی شربت یا دودھ
کے ہمراہ استعمال کرادیں۔ اگر مریض کمزور ہو یا اسکو کھانسی ہو۔ یا بار بار

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

بخار اگر مریض کا رنگ سیاہ ہو گیا ہو۔ تو روٹی کھانے کے بعد دونوں واٹربری کمپونڈ ایک ایک چمچہ درمیانہ قدرے پانی ملا کر پلا دیا کریں۔ پھر بخار نہیں چڑھے گا۔

## میپاکرائن

یہ بھی بڑی سستی گولیاں ہیں۔ جن کا رنگ زرد ہوتا ہے۔ یہ بھی مطب میں رکھنی چاہیئے۔ ایک تو غریبوں کے لئے اچھی رہتی ہیں۔ دوسرے شاذ و نادر ایسے مریض بھی دیکھنے میں آئے ہیں۔ جنکا بخار کونین کے مرکبات سے دور نہیں ہوتا۔ مگر انکے استعمال سے تندرست ہو جاتے ہیں۔ اس لئے ہر قسم کی دوائیں موجود ہونی چاہیئے۔ تاکہ مریض آپکا ہی معتقد رہے اور آپ کے مطب کی کامیابی میں فرق نہ آئے۔

**ترکیب استعمال:۔** دو دو گولیاں کسی شربت کے ہمراہ صبح دوپہر شام دیں۔ ملیریا کیلئے مجرب ہیں۔

## کاموکین

یہ بھی زیادہ قیمت کی انگریزی گولیاں ہیں۔ جو کہ نئی ایجاد ہوئی ہیں۔ ملیریا بخار کے لئے بہترین چیز ہے۔ نہایت زود اثر و مجرب ہے۔

**ترکیب استعمال:۔** ایک ایک گولی صبح دوپہر شام کسی مناسب شربت کے ساتھ دیں۔

## ایسٹنز سیرپ وو کونین

یہ ایک انگریزی دوائی ہے۔ جو شیشیوں میں بند ہوتی ہے۔ ایک روپیہ چار

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



میں عام ملتی ہے۔ جن مریضوں کو بار بار بخار ہو جاتا ہو اور کسی طرح پیچھا نہ چھوڑتا ہو۔ تو انکو پہلے ملیریا توڑ۔ یا عرق طہبال یا سپیشل کیورے علاج کریں جب بخار اتر جائے اور تلی جگر خشک ہو جائے۔ تو پھر اس شربت کو استعمال کریں

**ترکیب استعمال:۔** چھوٹا چمچہ یعنی ٹی سپون آدھا صبح آدھا شام قدرے پانی ملا کر روٹی کے بعد دیا کریں۔ تین چار روز بعد ایک ایک چمچہ پورا دے دیا کریں۔ دودھ۔ گھی مکھن۔ پھل خوب استعمال کریں۔

## دوائے کافوری

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| طباشیر اصلی | ست گلو اصلی | دانہ الائچی خورد | گل گاؤزبان | کافور |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ |

کشتہ ابرق سفید ۱ تولہ نبات سفید ۵ تولہ باریک سفوف بنا دیں۔

**ترکیب استعمال:۔** ۳ ماشہ صبح ۳ ماشہ شام ہمراہ بزوری ۲ تولہ دیں۔ اگر کھانسی ہو تو شربت اعجاز ۲ تولہ کے ہمراہ دیں۔

**فوائد:۔** ایسے مریض جن کو ہلکا ہلکا بخار بہت پرانا ہو گیا ہو اور دق کا شک معلوم ہوتا ہو۔ مریض سخت گرم مزاج ہو۔ تو اسکو یہ نسخہ استعمال کرا دیں۔

## حب سائیں بخش

افتیمون اصلی آدھ سیر لکڑی تین روز پانی میں بھگو رکھیں۔ چوتھے روز آگ پر رکھ کر پکاویں جب ایک سیر رہ جائے۔ تو ہاتھ سے مل کر صاف کر لیں۔ اب اس صاف شدہ پانی کو دوبارہ آگ پر رکھیں۔ جب افیم کیطرح گاڑھا ہو جائے۔ تو اتار لیں جتنا یہ عصارہ ہو۔ اس کے برابر مغز کرنجوا اور کونین سلفاس پاؤڈر کی ملا کر

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

گولیاں چنے برابر بناویں۔

خوراک:۔ ۲ گولی صبح ۲ دوپہر ۲ شام ہمراہ شربت بزوری دیا کریں۔ یا اور کسی مناسب شربت یا دودھ کے ہمراہ۔

فوائد:۔ ملیریا کیلئے اکسیر اور نایاب نسخہ ہے۔ جس کی مثال ملنی مشکل ہے نیا بخار ہو یا پرانا دونوں میں یکساں مفید ہے۔ خصوصاً پرانے ملیریا کو تو بنیاد سے اکھیڑ دیتا ہے۔ بار بار حملہ کرنیوالا ملیریا اس سے کوسوں بھاگتا ہے۔ ہر دو مطب میں تیار رکھیں

نوٹ:۔ بچوں کو ایک ایک گولی دیں۔ بہت چھوٹے بچوں کو آدھی گولی دن میں تین بار دیں۔

# آسینوفیل

یہ بھی ایک انگریزی گولیاں ہیں جو اٹلی کی بنی ہوئی ہیں۔ جن کو کونین فائدہ نہ کرے یا بخار پرانا ہو گیا ہو۔ تو یہ استعمال کریں۔ بعض مریضوں کو یہ حیرت انگیز طور پر ٹھیک کر دیتی ہیں۔ طبیب کو ضرور یہ گولیاں اپنے ذہن میں رکھنی چاہیئے۔

ترکیب استعمال:۔ دو گولی صبح دو دوپہر، دو شام ہمراہ دودھ دیں دس بارہ سال کے بچے کو ایک ایک گولی دیں۔

# شربت افنتین

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| شاہترہ | افنتین | املی | گلِ سرخ | مویز منقیٰ | آلو بخارا |
| ۳ تولہ | ۳ تولہ | ۱۰ تولہ | ۱۰ تولہ | ۵۰ دانہ | ۵۰ دانہ |

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



بانکو بھگو کر صبح جوش دیکر صاف کر کے کھانڈ ۳ پاؤ ملا کر شربت بناویں

ترکیب استعمال:۔ ۲ تولہ صبح پانی ملا کر پلاویں۔ یا عرق مکوہ و کاسنی ملا کر پلاویں۔

فوائد:۔ پرانے ملیریا و ضعف جگر، سوء القنیہ کیلئے نہایت مفید ہے۔ صفرا کو خارج کرتا ہے۔ حاملہ عورتوں کو بھی دے سکتے ہیں۔ جبکہ حاملہ عورتوں کا رنگ زرد ہو جائے۔ بخار ہو۔ جہاں زیادہ ہو۔ جسم میں سوجن پیدا ہو جائے۔ تو یہ شربت ہیلوڈرین یا حب بخار کے ساتھ دیں۔ لیوجن بھی ساتھ دیں۔

# لیورجن

یہ ایک انگریزی دوائی ہے۔ جو پرانے ملیریا ضعف جگر۔ خون کی کمی سانس پھولنے اور دل دھڑکنے کیلئے نہایت مجرب اور میری معمول ہے پرانے ملیریا کے مریضوں کو حب ملیریا تو دیتا یا عرق مکوہ یا اسپلین کیور استعمال کراتا ہوں۔ تو صبح و شام ایک ایک دو دو چمچہ ذرا پانی ملا کر اسکو بھی پلایا کرتا ہوں۔ ایک تو مریض کا رنگ سرخ ہو جاتا ہے۔ دوسرے بخار نہیں لوٹتا ہے۔ اور طاقت بہت آجاتی ہے۔ اگر لیورجن نہ ملے تو لیوجن خرید لیں۔ یہ ولایت کی بنی ہوئی دوائی ہے۔ بغیر بخار کے صرف ضعف جگر کیلئے بھی اکسیر ہے۔ حاملہ عورتیں بھی استعمال کر سکتی ہیں

# انجکشن لیور ایکسٹریکٹ ساختہ پارک ڈیوس کمپنی

یہ خون پیدا کرنے کیلئے بہت مفید و مجرب انجکشن ہے۔ ۲ سی سی

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

روزانہ یا ایک دن چھوڑ کر ٹیکہ کریں۔ پرانے ملیریا کے مریضوں کو جب ضعف جگر ہو جاتا ہے۔ تو ان انجکشنوں کا استعمال بحد مفید ثابت ہوا ہے۔

## الوبین

یہ بھی خون پیدا کرنے والے انجکشن ہیں ترکیب استعمال سابقہ ہی ہوتی ہے۔ یہ پہلے ٹیکوں سے بھی زیادہ زود اثر و مفید ہیں۔

## شربت گلو

| گلو تازہ | گل سرخ | گل بنفشہ | افسنتین | نیلوفر |
|---|---|---|---|---|
| ۶ تولہ | ۳ تولہ | ۳ تولہ | ۳ تولہ | ۳ تولہ |

رات کو بھگو کر صبح جوش دیکر صاف کرکے تین پاؤ کھانڈ ملا کر شربت بنا دیں

**ترکیب استعمال:۔** ۲ تولہ صبح ۲ تولہ شام پانی ملا کر پلا دیں اسکے ساتھ حب سائیں بخش نہایت مفید ثابت ہوتی ہے۔ حاملہ عورت کے لئے بخار کو بہت مفید ہے۔ حاملہ عورتوں کو حب بخار یا پیلوڈرین کی گولیاں اس شربت کے ہمراہ دیں۔ قبض کا ہر حالت میں خیال رکھیں۔

## دوائے بخار مرکب

| گلو | چرائتہ | افسنتین | کوڑ |
|---|---|---|---|
| ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ |

رات کو بھگو کر صبح مل کر صاف کرکے ۲ تولہ شربت بزوری ملا کر پلایا کریں۔ پرانے بخار شطر الغب۔ غب غیر خالص

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



وغیرہ مرکب بخاروں میں یہ نسخہ نہایت مفید ثابت ہوتا ہے۔

## نسخہ تپ مرکب

اگر مریض بخار ملیریا یا شطر الغب یا غب غیر خالص کسی طرح ٹھیک نہ ہو تو نسخہ جس کا ذکر اسی کتاب میں پہلے آ چکا ہے۔ آٹھویں روز پلا کر شربت افسنتین مسہلی سے جلاب کرائیں۔ انشاءاللہ مریض تندرست ہو جائیگا۔

## ملیریا بخار کا بار بار لوٹنا

بعض مریض ایسے بھی ہوتے جن کو چند روز بخار چھوڑ جاتا ہے۔ مگر پھر ہو جاتا ہے۔ ایسے مریضوں کی تلی۔ جگر خراب ہو جاتے ہیں۔ رنگ زرد و سیاہ ہو جاتا ہے۔ اور باقی تمام طاقتیں بھی جواب دے جاتی ہیں۔ بعض کو ساتھ کھانسی بھی شروع ہو جاتی ہے ایسے مریضوں کو ملیریا توڑ۔ عرق طحال۔ سپلین کیور وغیرہ استعمال کریں۔ صبح و شام سکنجبین بزوری و شربت بزوری بھی دیں۔ اور جن بھی ساتھ ہی استعمال کرتے رہیں۔ جب مریض تندرست ہو جائے۔ تو پھر طاقت کے لئے واٹربری کمپاؤنڈ استعمال کریں دودھ گھی۔ مکھن۔ دہی و پھل ہر قسم بکثرت استعمال کرائیں۔ حب سائیں بخش بعد میں استعمال کرتے رہیں۔

## ضروری نوٹ

بعض مریض اس قسم کے بھی دیکھے ہیں کہ ان کو بخار ملیریا ہوتا ہے۔ کھانسی کیساتھ سینہ میں درد ہوتا ہے۔ اور ایسے معلوم ہوتا ہے جیسے مریض کو نمونیا

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

حالانکہ اس شخص کو پپ لگا کر دیکھا جائے۔ تو نمونیا نہیں ہوتا اس قسم کے مریضوں کے علاج میں اس طرح کرتا ہوں۔ ملاحظہ فرماویں۔

دس گرین کا ٹیکہ کونین کا مریض کو کر دیں اور ساتھ ہی دو گولی یا ایک گولی نمبر ۶۹۳ کی کھلا دیں۔ اور ساتھ اس کو اور گولیاں نمبر ۶۹۳ کی دیدیں۔ تاکہ تین تین گھنٹہ بعد ایک ایک گولی دو دفعہ کھا لیں۔ بیماری کا بخار۔ کھانسی۔ درد اس طرح غائب ہو جاتا ہے کہ لوگ حیران رہ جاتے ہیں۔

اگر مریض کو بخار زیادہ تیز ہونے کا خطرہ ہو تو ساتھ ہی ایک خوراک سلفا ڈائزین کی دیدیں اور مریض کو کہدیں کہ اگر بخار ٹیکے کی وجہ سے زیادہ تیز ہو جائے تو یہ خوراک کھا لینا ورنہ دکھانا۔ اور مجھے تو کبھی ضرورت ہی پیش نہیں آئی نمبر ۶۱۵ سے بھی بخار پسینہ آکر نرم ہو جاتا ہے۔ یہ ایک بے نظیر علاج ہے جو معجزہ کی طرح اثر دکھاتا ہے۔ اور شہرت کا باعث ہوتا ہے۔ ملیریا کا جو علاج میں ۱۵ سال سے استعمال کر رہا ہوں۔ بے دریغ شائع کر دیا ہے۔ اگر آپ اسے معمول بنائیں گے تو خدا کے فضل سے شہرت آپکے قدم چومیگی۔

نوٹ:۔ غب خالص۔ غیر خالص۔ شطر الغب۔ تنقیہ۔ ربع دائرہ لازمہ وغیرہ حقیقتاً ملیریا ہی ہوتا ہے۔ صرف موسم کا لحاظ ضروری ہے۔

## میعادی بخار

اس کو ٹائیفائیڈ۔ محرقہ۔ موتی جھرہ۔ بیل ماتا۔ مبارکی بھی کہتے ہیں۔ اس کا بہترین نسخہ جو عام اطبا کا معمولی ہے۔ یہ ہے

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



## جوشاندہ محرقہ

عناب ۵ دانہ، مویز منقی ۹ دانہ، خوبکلاں ۶ ماشہ — پانی میں جوش دیکر صاف کرکے شربت عناب ۴ تولہ ملا کر پلا دیں صبح و شام

اگر مریض کو بخار زیادہ تیز ہو۔ اور وہ گرمی محسوس کرتا ہے۔ تو پھر بجائے جوش دینے کے سردائی کیطرح پیسکر خوبکلاں اوپر چھڑک کر پلا دیں۔ اگر بیمار کو کھانسی ہو تو اسی جوشاندہ میں تخم خطمی ۶ ماشہ گاؤزبان ۴ ماشہ بڑھا دیں اور لعوق سپستان فدا فدا کھلاتے رہیں۔ اگر مریض کچھ کمزور ہو۔ تو خمیرہ مروارید بھی اس نسخہ کے ساتھ دیں۔ اگر بخار طویل ہو جائے اور مریض ٹھیک نہ ہو رہا۔ تو یہ نقوع دیں۔

## نقوع محرقہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| گلسرخ | گل نیلوفر | گل بنفشہ | شاہترہ | مویز منقی | سونف |
| ۴ ماشہ | ۴ ماشہ | ۴ ماشہ | ۴ ماشہ | ۹ دانہ | ۴ ماشہ |
| آملہ خشک | مہندی کے پتے | برادہ صندل سرخ | | | |
| ۴ ماشہ | ۴ ماشہ | ۴ ماشہ | | | |

رات کو گرم پانی میں بھگو کر صبح صاف کرکے شربت عناب ۴ تولہ ملا کر پلا دیں اگر قبض ہو تو بجائے شربت کے گلقند ۲ تولہ ملا دیں۔ اگر مریض ہذیان کرتا ہو۔ یا اس کے سر میں درد ہو تو اسی نسخہ کو تیار کرکے شیرہ مغز کدو ۶ ماشہ۔ شیرہ تخم کاہو ۶ ماشہ ملا کر پلا دیں۔ اور ساتھ ہی کمر دپٹی استعمال کریں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

# نسخہ سر دپٹی

| سرکہ | روغن گل | عرق گلاب |
| --- | --- | --- |
| ۱ تولہ | ۲ تولہ | ۵ تولہ |

ملا کر اس میں پٹی تر کرکے پیشانی و تالو پر رکھتے رہیں۔ اگر گرمیوں کا موسم ہو تو برف بھی اس میں ڈال دیں جب مریض کا بخار تیز ہو اور وہ ہذیان کرتا ہو اس پٹی کا استعمال نہایت مفید ثابت ہوتا ہے۔ بلکہ ساتھ ہی لخلخہ و پاشویہ بھی استعمال کریں۔ تو بہتر ہے۔ لخلخہ و پاشویہ کے نسخے اسی کتاب میں درج ہیں۔

اکثر دیہات میں جب اس بخار کو زیادہ دن ہو جاتے ہیں۔ تو گھی میں بادام یا گندم یا خشخاس جلا کر مالش کرتے ہیں۔ جو تجربہ میں مفید ثابت ہوئی ہے۔ اس لئے مالش بھی ضرور کرنی چاہیئے۔

اگر گرمیوں کے دن ہوں بخار سخت تیز ہو۔ مریض ہذیان کرتا ہو۔ پیاس و بے چینی کی شدت ہو۔ تو پھر دانوں کی پرواہ نہ کرتے ہوئے مریض کو تسکین دینے کیلئے یہ نسخہ دینا چاہیئے۔

# تبرید برائے ٹائیفائیڈ

| لعاب بہیدانہ | شیرہ عناب | شیرہ مغز کدو | شیرہ تخم کاہو | [illegible] |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۴ ماشہ | ۵ دانہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۳ ماشہ |

| عرق بید مشک | عرق کیوڑہ | عرق گاؤزبان یا پانی میں پیس کر |
| --- | --- | --- |
| ۵ تولہ | ۵ تولہ | ۱۰ تولہ |

چھان کر شربت عناب ۴ تولہ ملا کر پلا دیں۔ اور سر پر بھی سر دپٹی استعمال کریں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



مریض کی قبض کا خیال رکھیں۔ اس لئے کہ قبض کی صورت میں ہذیان و بخار تیز ہو جاتا ہے۔ مگر کوئی جلاب نہیں دینا چاہیئے۔ بلکہ ہلکی قبض کشا دوائیں دیں۔ تا کہ مریض کو اسہال نہ شروع ہو جائیں۔

# سفوف خشخاس

| پوست خشخاس | گوند کیکر بریاں | گلنار | غنچہ گلسرخ | طباشیر |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ |

| تخم حماض | زرشک | سماق | گل ارمنی |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ |

کوٹ چھان کر سفوف بنا دیں ۵ ماشہ صبح و شام خمیرہ تخم بارتنگ ۶ ماشہ شربت انجبار ۲ تولہ کے ہمراہ دیں۔

**فوائد:۔** چیچک بخار میعادی کے اسہال کو بند کرنے کیلئے مفید معمول ہے۔

# کلورومائیسٹین

یہ میعادی بخار کیلئے بہت اکسیر انگریزی دوائی ہے جس کے استعمال سے بخار نرم ہو جاتا ہے۔ اور جلد اتر جاتا ہے۔ ہوش و حواس ٹھیک رہتے ہیں۔ اور کسی قسم کی پیچیدگی پیدا نہیں ہوتی۔ یہ بہت مہنگی دوائی ہے۔ غریب استعمال نہیں کر سکتے۔

**ترکیب استعمال:۔** ایک ایک کیپ سول ہر چار گھنٹے کے بعد دیں



https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

# علاج نمونیا

پنسلین دس لاکھ کی ایک شیشی لے کر اس میں دس سی سی پانی ڈال دیں اور تین تین سی سی کا تین تین گھنٹے کے فاصلہ سے تین انجکشن کر دیں اور ساتھ ہی یہ جوشاندہ دیں۔

# جوشاندہ نمونیا

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| گل بنفشہ | گل نیلوفر | عناب | لسوڑیاں | خطمی | خبازی | ملٹھی مقشر |
| ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۵ دانہ | ۹ دانہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۴ ماشہ |
| جو مقشر | پرسیاؤشاں | انجیر زرد | مویز منقیٰ | | | |
| ۱ تولہ | ۵ ماشہ | ۲ دانہ | ۹ دانہ | | | |

جوش کر کے صاف کر کے شربت بنفشہ ۲ تولہ یا کھانڈ ملا کر پلا دیں۔ شام کو اسی کا ثفل پھر پکا کر پلا دیں۔

اگر بلغم اچھی طرح خارج نہ ہو۔ تو صبح و شام ۲-۲ ماشہ بادام روغن بڑھا دیں۔

اگر مریض کمزور ہو یا اسکو سانس جلد جلد آ رہا ہو۔ تو کورامین کا ایک ٹیکہ بھی کر دیں۔ یا کورامین لیکوئیڈ کی شیشی منگوائیں۔ اور ایک پیمانہ جو اس شیشی میں موجود ہوتا ہے۔ بھر کر ۴-۴ گھنٹے کے فاصلے سے دو تین بار دیں مریض کا سانس بھی درست ہو جائیگا اور طاقت بھی آ جائیگی اگر کھانسی زیادہ تنگ کر رہی ہو تو ساتھ ہی مریض کو لعوق سپستان یا لعوق خیار شنبر ۱ تولہ بھی چٹاتے رہیں۔ اگر مریض کو قبض ہو۔ تو انکو لعوق

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



خیار شنبر ۲ تولہ یا اطریفل ملین ۶ ماشہ یا ویجی ٹیبل پلز ۲ سے ۳ گولی تک یا کیسٹوفین ۲ عدد دے دیں

# اینٹی فلوجسٹین کے استعمال کی ترکیب

ایک ڈبہ لیکر کھول لیں پھر اس پر ڈھکنا دیکر ایک دیگچی میں رکھ دیں۔ اور اس میں اتنا پانی ڈالیں کہ منہ کھلا رہے۔ اب اس دیگچی کو آگ پر رکھ دیں پندرہ بیس منٹ بعد وہ ڈبے والی دوائی گرم ہو جائیگی۔ اس کو نکال کر ایک موٹے کپڑے پر جلدی سے پھیلا دیں اور گرم گرم درد کی جگہ لگا دیں۔ چوبیس گھنٹے کے بعد یہ لیپ اتار کر نیا پلستر کر دیں۔ کپڑا اتنا لیں جو درد کی جگہ آگے پیچھے سینہ پر آ جائے۔ یہ پلستر آپ کو ہر وقت مطب میں رکھنا چاہیئے۔ اور انجکشن کسی تجربہ کار ڈاکٹر یا کمپوڈر سے سیکھنے چاہئیں۔ بالکل آسان چیز ہے۔ مگر اس میں صفائی و احتیاط کی سخت ضرورت ہے۔ جو سیکھنے سے ہی آ سکتی ہے۔

یہ ایک دن کا علاج ہے۔ اور ایسا حیرت انگیز علاج ہے کہ آج کیا اور دوسرے دن ایسے معلوم ہوتا ہے۔ کہ مریض کو نمونیا ہوا ہی نہیں۔ صبح نہ تو بخار ہی اتنا ہوتا ہے اور نہ ہی درد صرف کھانسی اور ہلکا سا بخار رہ جاتا ہے پھر اگلے دن پنسلین دس لاکھ کی ایک شیشی لے کر اسی طرح دس سی سی پانی ڈال کر اس کے چار انجکشن کر لیں جو دو دو سی سی کرنے سے ہو جاتے ہیں۔ اور تین تین گھنٹے کے فاصلہ سے چاروں انجکشن کر دیں۔

بس اس روز کوئی تکلیف باقی نہ رہے گی پھر جوشاندے پلاتے رہیں مریض ٹھیک ہو جائیگا کھانسی کیلئے لعوق خیار شنبر یا لعوق سپستان دیں۔

بعض مریض ایسے بھی ہوتے ہیں جنکو زیادہ تکلیف ہوتی ہے انکو رات والا دیں

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

تین تین گھنٹے کے فاصلے سے دو دو لاکھ کے انجکشن کرتے رہیں۔ اگر مریض کو ابھی تکلیف باقی ہو۔ جو شاذونادر ہی کسی مریض میں ہوتی ہے۔ تو اس کو پھر انجکشن تیسرے و چوتھے روز بھی کریں۔ جب تک کہ آرام نہ آسکے کھانے کیلئے دودھ ڈیڑھ سیر رات دن میں دیدیں۔ دلیا بھی آپ دے سکتے ہیں پینے کیلئے ذرا گرم پانی دیا کریں۔ ان تین چیزوں کے علاوہ کوئی غذا نہ دیں۔ کمرہ کو آگ سے گرم رکھیں مگر دھواں نہ ہو ہوا کی آمد و رفت بھی جاری رہنی چاہیئے تاکہ تازہ ہوا اندر داخل ہوتی رہے دس بارہ سال کے بچے دو دو لاکھ کے انجکشن کرنے چاہئیں۔ اور دو سال کے نیچے کو ایک ایک لاکھ کے ٹیکے کرنے چاہئیں۔ بہرحال اگر مریض شدید ہو تو انجکشن کی طاقت زیادہ کر دیں اور اگر ہلکا مرض ہو۔ تو کم کر دیں۔ بہتر طریقہ تو یہ ہے۔ کہ ہر تین گھنٹے کے بعد انجکشن کیا جائے۔ اگر مرض خطرناک ہو تو ایسا ہی کرنا چاہیئے۔ اور اگر مریض کی حالت اچھی ہو تو مذکورہ طریقہ ہی کافی ہوتا ہے۔ اور میں نے تو سینکڑوں مریضان نمونیا کا علاج اسی طرح سے کیا ہے۔ اور جتک کوئی مریض ناکامیاب نہیں ہوا۔

## پنسلین

یہ دو قسم کی ہوتی ہے ایک تو تین تین گھنٹے کے فاصلے سے بطور ٹیکہ استعمال کرنی پڑتی ہے۔ دوسرے جلد پنسلین ہوتی ہے۔ اس کے چار لاکھ کے یونٹ کے ٹیکے ہوتے ہیں ایک ٹیکہ بارہ گھنٹے کے بعد لگانا پڑتا ہے۔ جس کی وجہ سے مریض کو زیادہ تکلیف نہیں ہوتی یہ نمونیا میں اسی طرح ہی فائدہ کرتی ہے۔ دوسری پنسلین کے ایک ایک لاکھ سے بلکہ دس لاکھ یونٹ تک کے انجکشن بنے بنائے ملتے

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



ہیں انکا طریقہ استعمال کسی ڈاکٹر سے سیکھ لینا چاہیئے۔ یہ دنیا کی بہترین دوائی ہے۔ ہر جگہ کے ورم و پیپ۔ پھوڑے پھنسی۔ سوزاک کو دور کرنے کیلئے اس سے زیادہ مفید دوائی آجتک دیکھنے میں نہیں آئی۔

نمونیا ہو یا ورم رحم۔ ورم معدہ یا ورم امعا سوزاک ہو یا اور جگہ ورم گھنٹوں میں دور کر دیتی ہے۔ انجکشن آپ کو پنسلین کے کرنے چاہیئے اور باقی علاج ہر مرض کے مطابق یونانی کر لینا چاہیئے۔ سوزاک میں آپ اس کے ٹیکے کریں اور خدا کی قدرت و شان ملاحظہ فرماویں۔ چوبیس گھنٹے میں تمام تکالیف جڑ سے اکھڑ جاتی ہیں۔ ورم رحم سے چلاتی ہوئی عورتوں کو آپ پنسلین کے ٹیکے کریں۔ فوراً مریضہ آرام سے سو جائیگی۔ زیادہ تکلیف دور ہونے کے بعد بقایا تکلیف کو رفع کرنے کیلئے یونانی دوائیں حسب حال دیتے رہیں۔ نمونیا کیطرح باقی ورموں میں بھی اسی طرح ٹیکہ کریں۔

## نمونیا کا یونانی طریقہ کا علاج

جو کہ میرا مجرب ہے اور میں نے کئی سال اسی طریقہ سے نمونیا یعنی ذات الریہ اور ذات الجنب کا علاج کیا ہے۔ اور وہ یہ ہے۔

اگر مریض کو نمونیا ہوئے تین دن سے زیادہ نہ گزرے ہوں۔ تو جس طرف درد ہوتا ہے اسکے دوسری طرف کی باسلیق کی فصد کھلوا لیں اور مریض کی طاقت کو مدنظر رکھتے ہوئے آدھ سیر تین پاؤ خون نکال لیں۔ پھر یہ جوشاندہ دیں۔ مگر مریض تین دن کے بعد آئے تو درد کی جانب والی باسلیق کی فصد کریں۔

### نسخہ جوشاندہ

گل بنفشہ ۶ ماشہ عناب ۵ دانہ۔ لسوڑیاں ۹ دانہ خطمی ۶ ماشہ خبازی ۶ ماشہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

گاؤزبان ۳ ماشہ ملٹھی مقشر ۵ ماشہ بہدانہ ۳ ماشہ جوش دیکر صاف کرکے
شربت بنفشہ ملا کر دیں۔ اگر کھانسی زیادہ ہو تو لعوق خیارشنبر ۲ تولہ یا
لعوق سپستان ۲ تولہ کھلاتے رہیں قبض ہو تو لعوق خیارشنبر ۲ تولہ یا
اطریفل ملین دیں۔ یا گلیسرین کی پچکاری کریں یا اسی جوشاندہ میں بادام روغن
۶ ماشہ و مغز املتاس ۵ تولہ بڑھا دیں۔ نہایت مفید ثابت ہوتا ہے۔ سینہ پر
درد کی جگہ یہ قیروطی لگادیں۔

## قیروطی نمونیا

یہ یونان کی بہترین قیروطی ہے۔ جس کا استعمال نمونیا میں عام ہوتا ہے
اور بڑی مفید چیز ہے۔ اگر درد زیادہ ہو۔ تو اس میں عنبر ۱ ماشہ زعفران ۱ ماشہ
پیس کر بڑھا دیں۔ اس کا نسخہ اسی کتاب میں پہلے درج ہے۔ وہاں دیکھیں
دو تین روز بعد وہ جوشاندہ دیں جس کا ذکر ہم نے پنسلین کے ساتھ کیا
ہے۔ اور صحت تک یہی جوشاندہ پلاتے رہیں۔ اگر درد زیادہ ہو
اور مریض طاقتور ہو تو ساتھ ہی 693 کی گولیاں ایک دن میں تین بار دیں
اگر آپ دیکھیں کہ مریض کی بلغم اچھی طرح خارج نہیں ہوتی تو جوشاندہ میں
بادام روغن صبح و شام تین ماشہ ملا دیا کریں۔ فصد کے بعد بھی مریض
کو اگر درد زیادہ ہو تو یا تو اینٹی فلوجیسٹین کا پلستر لگادیں اور اگر مریض
کی طاقت کافی ہو تو درد کی جگہ پچھنوں کے ساتھ سنگیاں لگوادیں۔
درد فوراً بند ہو جائیگی

## قیروطی ملین

جب بلغم اچھی طرح خارج نہ ہو۔ تو یہ قیروطی سینہ پر مالش کریں گل بنفشہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



۲ تولہ گل خطمی ۲ تولہ و تخم السی ۲ تولہ ۲ سیر پانی میں جوش دیں جب آدھ سیر رہ
جائے تو مل کر صاف کرکے روغن گل ۸ تولہ ملادیں اور آگ پر رکھ دیں۔
جب پانی جل جائے اور تیل باقی رہ جائے تو موم ۲ تولہ ملا کر اتار لیں اور
گرم کرکے سینہ پر مالش کریں۔ بادام روغن ۲ تولہ بھی آپ بڑھا سکتے ہیں۔
**نوٹ:۔** 693 یا 760 یا سلفا ڈائیزین کی ٹکیہ دیتے وقت
سوڈا بائیکارب ہم وزن ملا لینا چاہیئے۔
یونانی علاج کیساتھ ناصرف دلیا دینا چاہیئے۔ پینے کیلئے گرم پانی دیں۔
اگر 693 وغیرہ آپ دے رہے ہوں تو گوشت ہرگز نہ دیں۔ اگر یہ
گولیاں استعمال نہ کر رہے ہوں تو چوزہ کا گوشت پاؤ بھر لے کر ایک سیر پانی
اور حسب ضرورت نمک ملا کر جوش دیں۔ جب آدھ پاؤ پانی رہ جائے تو
بغیر روٹی کے پلا دیں۔ اس یونانی علاج کیساتھ اگر آپ کورامین لیکوئیڈ بھی
دن میں دو تین بار دیں۔ تو نہایت مفید ثابت ہوتی ہے۔ مریض کی
طاقت بھی قائم رہتی ہے۔ اور سانس بھی درست رہتا ہے۔ اگر یونانی
علاج کے ساتھ آپ دیکھیں کہ مریض ٹھیک نہیں ہو رہا۔ تو فوراً پنسلین
استعمال کریں۔ دوائی کیا ہے۔ جادو ہے۔ جو منٹوں میں مرض کو
روک دیتا ہے۔

## علاج کھانسی

اگر گرم نزلہ کی وجہ سے کھانسی ہو تو یہ جوشاندہ دیں۔

| گل بنفشہ | عناب | سوڑیاں | خطمی | خبازی | گاؤزبان |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲ ماشہ | ۵ دانہ | ۹ دانہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۳ ماشہ |

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



| | |
|---|---|
| ملٹھی مقشر | بہیدانہ |
| ۵ ماشہ | ۳ ماشہ |

جوش دے کر صاف کر کے شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر پلا دیں اس کے ساتھ لعوق سپستان تھوڑا تھوڑا چاٹتے رہیں اگر کھانسی بہت سخت ہو تو۔

| | | |
|---|---|---|
| لعوق سپستان | لعوق معتدل | عرق گاؤزبان یا پانی |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱۰ تولہ |

میں جوش دے کر بغیر صاف کئے پلا دیں۔

**فوائد**:۔ نزلہ زکام جو گرمی کی وجہ سے ہو۔ بخار نزلی۔ نزلی کھانسی کے لئے نہایت مفید و مجرب ہے۔ اگر مریض کو نزلہ کی وجہ سے تیز بخار ہو۔ پیاس و سر درد ہو۔ تو ایسی جوشاندہ میں تیاری کے بعد شیرہ مغز کدو ۶ ماشہ شیرہ تخم کاہو ۶ ماشہ بڑھا دیں۔ قبض کا خیال رکھیں۔

یہ انگریزی نسخہ بھی اسی قسم کے نزلہ کھانسی و بخار کے لئے مجرب اور نہایت زود اثر ہے۔

## انگریزی نسخہ

| | |
|---|---|
| لائیکوار امونیا ایسی ٹیٹس | سپرٹ ایتھر نائٹروسائی |
| ۲ ڈرام | ۳۰ قطرہ |
| وائینم ایپکاک | ٹنکچر کیمفوری کمپاؤنڈ |
| ۷ قطرہ | ۲۰ قطرہ |

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



ایکوا کیمفوری ۱ اونس۔ یہ ایک خوراک ہے ایسی ایک ایک خوراک ہر ۳ گھنٹہ بعد ایک گھونٹ گرم پانی ملا کر پلا دیں۔ سخت کھانسی کو فوراً روکتا ہے۔ سینہ کی جکڑان و سوزش کو بند کرتا ہے۔ بلغم کو گاڑھا کر کے بآسانی خارج کرتا ہے۔ بخار اتارتا ہے۔

## علاج نزلہ زکام و کھانسی بارد

اگر سردی کی وجہ سے نزلہ کھانسی ہو تو یہ جوشاندہ دیں۔ نہایت مجرب ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سونف | ملٹھی مقشر | گاؤزبان | انجیر زرد | مویز منقی | زوفا خشک |
| ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۴ ماشہ | ۳ دانہ | ۹ دانہ | ۵ ماشہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| السی | اسطوخودوس | تخم خطمی | } جوش دے کر صاف کر کے |
| ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | } کھانڈ ۲ تولہ ملا کر پلا دیں۔ |

بوڑھوں، بچوں۔ بلغمی مزاج والوں کے لئے مجرب ہے۔ سردی کا نزلہ زکام، کھانسی بہت جلد رفع کر دیتا ہے۔ کھانسی زیادہ ہو تو لعوق سپستان ۲ تولہ یا لعوق ۲ تولہ معتدل بھی کھلاتے رہیں۔

## نسخہ لعوق معتدل

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ملٹھی مقشر | مویز منقی | انجیر زرد | پرسیاؤشاں | سونف | زوفا |
| ۶ ماشہ | ۹ دانہ | ۵ دانہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ |

تخم میتھی۔ پودینہ خشک۔ السی، بہیدانہ، پوست خشخاش، تخم خطمی ہر ایک ۶ ماشہ ان کو ۲ سیر پانی میں بھگو کر صبح جوش دے کر صاف کر کے شہد خالص ۱ سیر داخل کر کے قوام کریں۔ آخر قوام میں شیرہ تخم خشخاش ۱ تولہ شیرہ مغز بادام ۶ ماشہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

شیرہ مغز کدو ۶ ماشہ اضافہ کرکے قوام کرکے اتار لیں۔ پھر گوند کیکر گوند کتیرا۔ تخم بالنگو ہر ایک ۶ ماشہ باریک پیس کر ملا دیں۔ اور خوب گھوٹیں۔

**خوراک:۔** ۶ ماشہ سے ۲ تولہ تک۔ کھانسی۔ نزلہ اور بلغم کو گاڑھا کرکے نکالنے میں مفید و مجرب ہے۔

## نسخہ لعوق سپستان

| لسوڑیاں | عناب | ملٹھی مقشر | تخم خطمی | تخم خبازی | تخم خیارین |
|---|---|---|---|---|---|
| ۵۰ دانہ | ۲۰ دانہ | ۱ تولہ | ۴ ماشہ | ۴ ماشہ | ۴ ماشہ |

بیلدانہ ۳ ماشہ پوست خشخاش ۲ تولہ سکورات پانی میں بھگو دیں۔ صبح جوش دیکر صاف کرکے تین پاؤ کھانڈ ملا کر قوام کریں۔ آخر قوام میں شیرہ جو ۱ تولہ شیرہ مغز بادام ۱ تولہ شیرہ تخم خشخاش ۱ تولہ اضافہ کرکے قوام کریں۔ اور اتار لیں۔ پھر گوند کیکر ۲ ماشہ گوند کتیرا ۲ ماشہ رب السوس ۲ ماشہ باریک پیس کر ملا دیں۔ اور خوب گھوٹیں۔

**خوراک:۔** ۶ ماشہ سے ۲ تولہ تک یک وقت کھلائیں۔ یا تھوڑا تھوڑا کھانسی کے وقت چاٹتے رہیں۔



## زیولبس

یہ ایک انگریزی شربت ہے۔ جو ایک روپیہ چار آنہ میں تمام انگریزی دواخانوں سے مل جاتا ہے۔ اس کا ایک ایک چمچہ درمیانہ قدرے پانی ملا کر مریض کو دن میں تین دفعہ پلا دیں۔

**فوائد:۔** کھانسی۔ نزلہ۔ زکام کو اتنی جلدی فائدہ کرتا ہے۔ کہ حیرت ہے



بلغم کو سینہ سے خارج کرتا ہے۔

## قیصوم

یہ بھی ایک انگریزی شربت ہے۔ تین روپیہ بارہ آنہ میں بازار سے مل جاتا ہے۔ اس کا ایک ایک چمچہ درمیانہ قدرے پانی ملا کر دن میں تین بار دیں۔ کھانسی۔ نزلہ۔ زکام کے لئے تیر بہدف اور نہایت زود اثر ہے۔

## ظفرول

یہ بھی کھانسی کے لئے نہایت مفید ہے۔ یہ ایسے مریضوں کو استعمال کرائیں جن کے سینہ میں بلغم خرخر کرتی ہو سانس تکلیف سے آتا ہو یا دمہ کی تکلیف ہو۔ ایک ایک چمچہ تھوڑا گرم پانی ملا کر دن میں تین بار دیں۔

## وکس

یہ ایک انگریزی ٹکیہ ہوتی ہے۔ جس کو اگر شدید کھانسی میں چوستے رہیں تو کھانسی نہیں آتی اور مریض بہت خوش ہوتا ہے۔
اس کا پیکٹ ۹ آنہ میں بازار سے عام ملتا ہے۔



## واٹربری کمپونڈ

یہ بھی ایک انگریزی دوائی ہے۔ جو پرانے نزلہ۔ زکام۔ کھانسی دق سل کے لئے نہایت مفید ہے طاقت پیدا کرتی ہے۔ بخار کے بعد کی کمزوری کو دور کرنے کے لئے نہایت مجرب ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

دُبلے و نزلی مزاج آدمیوں و بچوں کیلئے سردیوں میں اسکا استعمال نہایت مفید ثابت ہوتا ہے۔
ایک ایک چمچہ بڑا قدرے پانی ملاکر روٹی کے بعد یا پہلے پلادیں۔

## ایگزرینگوڈین کمپونڈ

یہ بھی نزلہ زکام کھانسی پرانی۔ دق۔ سل۔ کمزوری کے لئے مجرب ہے
ایک ایک چمچہ درمیانہ قدرے پانی ملاکر روٹی سے پہلے پلادیں۔

## کاڈلیور آئیل وور مالٹ ایکسٹریکٹ

یہ بھی ایک انگریزی دوائی ہے۔ جو انہی فائدوں کے لئے مجرب ہے جن کے لئے ایگزرینگوڈین وواٹربری کمپونڈ مفید ہے۔ چھوٹا چمچہ سے لے کر بڑے چمچہ تک روٹی کے بعد پلادیا کریں۔

## پیلیول

یہ بھی سابقہ تین دواؤں کیطرح نہایت مفید و طاقت دینے والی دوائی ہے۔ جس کو میں نے بکثرت استعمال کرادیا ہے۔ خصوصاً دق۔ سل کے مریضوں کو فرح کرنے کیلئے مجرب ہے۔

## کریازوٹڈ ایملشن آف کاڈلیور آئیل

یہ بھی ایک انگریزی دوائی ہے۔ اور میرے تجربہ میں نہایت مفید ثابت ہوئی ہے۔ اگر بلغم زیادہ اور بدبودار خارج ہو۔ تو استعمال اکثر مفید ثابت ہوا

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



ہے۔ ایک ایک چمچہ چھوٹا سے لیکر بڑے تک دن میں دو بار روٹی کے بعد پلادیا کریں

## علاج اسہال و پیچش

اگر مریض کے پیٹ میں خرابی معلوم ہوتی ہو اور درد و نفخ موجود ہو تو دستوں کو بند کرنے کی کوشش نہ کریں۔ بلکہ پہلے کسٹر آئیل ۲ تولہ دودھ میں ملاکر پلادیں۔ جب پیٹ صاف ہوجائے تو یہ گولیاں دیں۔

## سلفاگوناڈین

یہ ایک انگریزی گولیاں ہیں۔ جو اسہال و پیچش کو دور کرنے کیلئے بڑی ہی مفید و مجرب ہے۔ بچے سے لیکر بوڑھے تک یکساں مفید ہے بڑے آدمی کو دو دو گولی دن میں تین بار چار چار گھنٹہ کے بعد دیں۔ اگر اسہال کی زیادہ تکلیف ہو تو تین تین بھی دے سکتے ہیں۔ چھوٹے بچے کو آدھی گولی دیں۔ اگر اسہال زیادہ ہوں تو گولیاں اس مرکب کے ساتھ دیں۔ سونف ۵ ماشہ حب الآس ۵ ماشہ الائچی دانہ ۳ ماشہ پانی میں پیس کر چھان کر پلادیں پیچش کے کیلئے شربت انار ۲ تولہ یا حب الآس ۲ تولہ یا انجبار ۲ تولہ ملادیں۔ اگر پیچش کی تکلیف زیادہ ہو۔ یا بخار ہو یا پیاس زیادہ ہو تو کسٹر آئیل سے پیٹ صاف کرکے گولیاں اس طرح کیساتھ دیں تخم بلنگو ۱ تولہ ریشہ خطمی ۱ تولہ بہی دانہ ۲ ماشہ پانی میں بھگو کر لعاب بدقت پیوس پلاتے رہیں۔ گولیاں کیساتھ بطور تبرید شربت انجبار ۲ تولہ یا صندل ۲ تولہ یا نیلوفر کے ساتھ دیں۔ دستوں کی شکایت میں اگر مریض کسٹر آئیل نہ پینا چاہے۔ یا معمولی تکلیف ہو۔ تو بجائے کسٹر آئیل کے یہ نسخہ پلادیں۔ سونف ۶ ماشہ پودینہ خشک ۶ ماشہ چھان کردیں ۱۲ ماشہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

گلقند ۲ تولہ پانی میں پیس کر چھان کر سکنجبین ۲ تولہ ملا کر پلادیں۔ پیٹ کو صاف کرنے ہضم کو درست کرنے کیلئے مجرب۔ اسہال اس کے استعمال کے بعد خود بخود بھی بند ہو جایا کرتے ہیں۔ پیچش میں کر کرا ئیل بہا اچھا رہتا ہے۔ یا پھر گلسرخ ۱ تولہ۔ گل بنفشہ ۱ تولہ ریشہ خطمی ۱ تولہ اجوشندہ کر صاف کر کے مغز املتاس ۵ تولہ حل کر کے چھانی میں چھان لیں اور روغن بادام ۶ ماشہ ملا کر شیر خشت ۳ تولہ سے میٹھا کر کے پلا دیں۔

## گنگا دھر رس

یہ ایک ویدک نسخہ ہے جو ہر وقت مطب میں تیار رہنا چاہیے۔ اسہال و پیچش کو اتنی جلدی روک دیتا ہے کہ مریض حیران رہ جاتا ہے۔ مگر پہلے پیٹ صاف کر لینا چاہیے۔ شاید نتیجہ نہ ہو

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| پارہ مصفی | گندھک آملہ سار مصفی | بیل کتھ | اندر جو | افیون |
| ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ |
| لودھ پٹھانی | موچرس | گل دھاوا | | |
| ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | | |

پہلے پارہ اور گندھک کو پیس کر سیاہ کجلی بنا دیں پھر باقی دوائیں پیس کر شربت انار خوب کھرل کریں۔

ترکیب استعمال:۔ ۱ رتی دہی کی لسی کے ساتھ مریض کو دیدیں گرمی یا سردی پیچش و اسہال کو روکنے کیلئے لاجواب نسخہ ہے۔



## نسخہ اسہال گرمی

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| دھنیاں خشک | انار دانہ | زیرہ سفید | زردرد | گرد کاق |
| ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۳ ماشہ | ۲ ماشہ | ۲ ماشہ |

الائچی چھوٹی ۵ عدد زرشک ۳ ماشہ پہلی پانچ دوائیں بریان کریں پھر سب کو سردائی کیطرح پانی میں پیس کر چھان کر شربت انار ۲ تولہ ملا کر پلا دیں۔
گرمی بہت زیادہ ہو تو خرفہ بھی بریان کر کے ملا دیں۔ زردرد نہ ملے تو کچھ ہرج نہیں۔

فوائد:۔ اگر مریض کو پیاس زیادہ ہو۔ اسہال بکثرت آتے ہوں۔ گرمی علامات موجود ہوں۔ اس نسخہ کو استعمال کریں اور قدرت خدا کا کرشمہ دیکھیں۔ ادھر آپ نے نسخہ استعمال کیا ادھر مریض تندرست ہوا جادو کیطرح فائدہ کرتا ہے۔ بخار کی حالت میں بھی دے سکتے ہیں بشرطیکہ پیٹ صاف ہو۔

## ڈائیریا پاؤڈر

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| گندھک آملہ سار | باؤبڑنگ | گلہاں | کالی مرچ | سونٹھ |
| ۶ ماشہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ |
| زیرہ سیاہ | زیرہ سفید | ہینگ | نمک لاہوری | نمک سیاہ |
| ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ |

برگ بھنگ بریاں ۲ تولہ پہلے گندھک اور پارہ کو کھرل کر کے کجلی بنا دیں اور خوب کھرل کریں۔ پھر باقی دوائیں باریک پیس کر ملا دیں۔

ترکیب استعمال:۔ ۱ ماشہ ہمراہ عرق سونف یا شربت انجبار ۲ تولہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana
https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

**فوائد:۔** بھوک لگانے غذا کو ہضم کرنے اور نئے و پرانے اسہال کے لئے بڑی زود اثر چیز ہے۔

## حب ہندی

| | | | |
|---|---|---|---|
| سہاگہ بریاں | شنگرف | افیون | باریک پیس کر لیموں کے پانی میں |
| ۳ ماشہ | ۲ ماشہ | ۱ تولہ | مرچ سیاہ برابر گولیاں بنا دیں |

**ترکیب استعمال:۔** ایک گولی ہمراہ عرق بادیان یا پانی دیں۔ اسی وقت اسہال بند ہو جائیں گے اگر پیٹ میں نفخ درد موجود ہو اور آپ سمجھ رہے ہوں کہ پیٹ میں مواد موجود ہے۔ تو پہلے پیٹ صاف کرلیں مجرب و اکسیر نسخہ ہے۔



## سفوف پیچش

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| طباشیر | گل ارمنی | نشاستہ بریاں | گوندکیکر بریاں | تخم خرفہ بریاں |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ |
| حب الآس بریاں | گلنار فارسی بریاں | تخم خشخاش بریاں | | |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | | |

سب کو کوٹ چھان کر بجار تخم ۴ تولہ سسمہ ملا کر رکھ لیں۔

**ترکیب استعمال:۔** ۲ ماشہ سے ۴ ماشہ تک صبح و شام ہمراہ ریشہ خطمی ۳ ماشہ گل نیلوفر ۳ ماشہ بہیدانہ ۳ ماشہ انجبار ۶ ماشہ بھگو کر صاف کر کے شربت انجبار ۲ تولہ یا صندل ۲ تولہ یا بنفشہ ۲ تولہ ملا کر پلا دیں۔

**فوائد:۔** اگر پیٹ میں شدہ نہ ہوا ہو آنتوں کی خراش ہو جو کہ پیچش

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



آرہی ہو خون کثرت سے آرہا ہو۔ تو اس نسخہ کے استعمال سے پہلے ہی دن فائدہ ہو جاتا ہے۔ ہر مطب میں تیار رہنے کی چیز ہے۔

## جوشاندہ پیچش

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ملوہ خشک | گل بنفشہ | مویز منقی | بیخ کاسنی | سونف | پرسیاؤشاں |
| ۶ ماشہ | ۳ ماشہ | ۹ دانہ | ۳ ماشہ | ۶ ماشہ | ۳ ماشہ |
| تخم خطمی | ملٹھی مقشر | انجیر زرد | ریشہ خطمی | تخم کنوچہ | |
| ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۳ دانہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | |

جوش دیکر صاف کر کے شربت بنفشہ ۲ تولہ یا بزوری ۲ تولہ ملا کر پلا دیں۔

**فوائد:۔** کھانسی پیچش کیلئے مجرب ہے۔ خصوصاً بوڑھوں کیلئے بہت مفید ہے۔ اس کیساتھ اگر بوڑھوں کو یہ سفوف دیا جائے۔ تو بہت مفید ہوتا ہے۔



## نسخہ پیچش

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سونف | زیرہ سفید | سونٹھ | آملہ خشک | کالی ہرڑ |
| ½ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ |

پوست خشخاش ½ تولہ سبکو الگ الگ گھی میں بھون لیں اور کھانڈ تولہ باریک شدہ ملا لیں۔

**ترکیب استعمال:۔** ۵ ماشہ ہمراہ جوشاندہ مذکورہ دیں یا کوئی شربت مناسب یا لعاب ریشہ خطمی ۵ ماشہ کے ہمراہ دیں۔ پیٹ اگر صاف ہو۔ تو پیچش کو روکنے کیلئے یہ نسخہ بھی عجیب و غریب ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

# علاج پرانی پیچش

ایمی ٹیٹن کا ایک ٹیکہ روزانہ صبح کرویں۔ جوان آدمی ہو۔ تو ایک گرین کا اگر دس بارہ سال کا بچہ ہو۔ تو آدھی گرین کا ٹیکہ روزانہ کریں۔ صرف اتنا خیال کریں کہ مریض زیادہ کمزور نہ ہو اور اس کی نبض بہت مدہم نہ ہو۔ چونکہ یہ ٹیکہ دل کو کمزور کرتا ہے۔

یہ بے نظیر لاجواب اور اکسیر انجکشن ہے۔ جو پرانی پیچش کی بنیاد اکھیڑ دیتا ہے۔

نوٹ:۔ پرانی پیچش عموماً امیبی ہوتی ہے۔ ان ٹیکوں کے ساتھ ساتھ صبح و شام یہ سفوف مقلیاثا دیں اور رات کو روٹی کے بعد کابرسون کی ایک گولی دیں۔



## سفوف مقلیاثا

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ہالون | زیرہ سیاہ سبز کرمدبریان | تخم السی | تخم گندنا | کالی ہڑ |
| ۲۴ تولہ | ۷ تولہ | ۳ تولہ | ۳ تولہ | ۳ تولہ |

بروغن زیتون بریان۔ مصطگی رومی ۱ تولہ ہالون کے بغیر باقی دوائیں کوٹ چھانکر ہالون ملا کر رکھ لیں۔ اور صبح و شام ۵-۵ ماشہ پانی کے ہمراہ کھلا دیا کریں۔

## راتکو

سوتے وقت ایک گولی کاربسون کی پانی یا دودھ کے ساتھ کھلا دیا کریں۔

دونوں وقت بھی ایک ایک گولی کاربسون کی روٹی کے بعد دے سکتے ہیں:

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



ایسے چھ انجکشن کریں۔ مریض کو غذا صرف چاول یا دلیا۔ دودھ یا دہی دیں اور کوئی چیز نہ دیں۔ چاولوں پر دال مونگ یا شوربا شلغم یا کدو ڈال سکتے ہیں۔ اس کے بعد مریض مندرجہ ذیل دوائیں دیں۔



## صبح

سفوف مقلیاثا ۶ ماشہ ہمراہ پانی یا شربت کھلا دیا کریں۔ روٹی کے بعد دونوں وقت مل ۲ تولہ گوند کیکر ۲ تولہ پیس کر پانی کی مدد سے گولیاں بنا دیں اور جنگلی بیر برابر دے دیا کریں۔

راتکو سوتے وقت کاربسون کی گولی دے دیا کریں۔ مریض کا پرہیز بجائے دودھ کے صرف تھوڑی تھوڑی روٹی چاولوں کے ساتھ ہی شروع کر دیں اور روزانہ بڑھاتے رہیں۔ ایک ہفتہ یہ علاج کرنے کے بعد یہ بند کر دیں۔

## ہوالشافی

جوارش عود ۶ ماشہ صبح ۶ ماشہ شام پانی کے ہمراہ کھا لیا کریں۔ اور مل گوند کیکر والی گولیاں روٹی کے بعد دونوں وقت کھلا دیا کریں۔ اب مریض روٹی و چاول تبدیلاً کھا سکتا ہے۔ مگر بیمار کو کہہ دیں کہ خوب بھوک سے کم کھایا کرے

تجربہ:۔ یہ علاج میرا بیس سال کا معمولی ہے۔ ایسے الفاظ نہیں ہیں جن سے اس علاج کی تعریف ہو سکے۔ کئی کئی سالوں کے بگڑے ہوئے مریض اس بے نظیر علاج سے تندرست ہو چکے ہیں۔ علاج کیا ہے جادو ہے۔ ادھر آپ شروع کریں ادھر فائدہ دیکھ لیں۔ بشرطیکہ کوئی بدنصیب لاعلاج ہو جو اس علاج سے

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

تندرست نہ ہو۔ میں تو کہتا ہوں۔ کہ آپ خدا کے فضل و کرم سے مریض کو دعویٰ سے کہہ دیں کہ پیچش چاہے کتنی پرانی ہے نہیں۔ پہلی سالوں کی پیچش صرف ۲ روز کے علاج سے دور ہو جائے گی۔

## سات انجکشن

انجکشن کونین۔ انجکشن ایمے ٹین۔ انجکشن پنسلین۔ انجکشن کورامین۔ انجکشن ڈیجی ٹیلس۔ ایڈ سٹرکنین۔ انجکشن مارفیا۔ انجکشن کمفر ان آئیل یہ سات انجکشن آپکو ضرور استعمال کرنے چاہیئے۔ مگر پہلے کسی ڈاکٹر یا کمپونڈر سے انجکشن کرنے سیکھیں۔ انجکشن کی کتابیں بھی ملتی ہیں۔ ان کا خوب مطالعہ کریں چونکہ یہ بڑی اہم چیز ہے۔ اس لیے بغیر کسی کامل شخص سے عملی طور پر سیکھے نہ کریں پنسلین کا انجکشن اور اُس کے فوائد خوب سیکھنے چاہیئے اگر آپ انجکشن کرنا نہیں جانتے تو آپکی طب اس زمانہ میں نامکمل ہے۔ باقی انجکشن کتابوں میں دیکھیں۔

## نسخہ جوارش عود

جو پیچش میں ٹھیک ہونے کے بعد مریضوں کو تقویت کیلئے کھلایا جاتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اسارون | زعفران | عود ہندی | دارچینی | جائفل | تج |
| ۱۴ ماشہ | ۱۴ ماشہ | ۱۴ ماشہ | ۱۴ ماشہ | ۱۴ ماشہ | ۱۴ ماشہ |
| الائچی خورد | الائچی کلاں | لونگ | جڑ پان | کمہاں | |
| ۱۴ ماشہ | ۱۴ ماشہ | ۱۴ ماشہ | ۱۴ ماشہ | ۱۴ ماشہ | |

کوٹ چھان کر تین گنا شہد میں ملا کر جوارش بنا لیں۔

ترکیب استعمال:- ۶ ماشہ صبح ۶ ماشہ شام روٹی کے بعد کھایا کریں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



فوائد:- معدہ کو طاقت دیتی ہے۔ بھوک لگاتی ہے۔

## صداع - درد سر

درد سر کے علاج کیلئے مندرجہ ذیل مجربات ہر وقت طبیب کو اپنے مطب میں تیار رکھنے چاہیئے۔

## تریاق صداع

| | | |
|---|---|---|
| اسپرین | فناسیٹین | کیفین سائٹراس |
| ۲ تولہ | ۱ تولہ | ۶ ماشہ |

باہم ملا لیں

خوراک ۲ رتی ہمراہ پانی۔ یہ نسخہ مریض کو اس وقت دیں جب سر درد شدید ہو رہا ہو۔ اگر ایک خوراک سے آرام آجاتا ہے۔ تو بہتر ورنہ دو گھنٹے بعد ایک خوراک اور دیں۔ سر درد کو دور کرنے، بخار کو کم کرنے اور پسینہ لانے، دردوں کو دور کرنے کیلئے بخار کی حالت میں بہت مفید ہے۔ یہ نسخہ نہایت مجرب ہے۔

## تبرید برائے درد سر گرم

| | | | |
|---|---|---|---|
| لعاب بہیدانہ | شیرہ تخم کاہو مقشر | شیرہ مغز کدو | مغز تربوز |
| ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ |

پانی سردائی کی طرح پیس کر شربت نیلوفر ۲ تولہ ملا کر پلا دیں صبح و شام

فوائد:- درد سر گرم۔ بخار۔ گرمی۔ سرسام کیلئے مفید ہے اور مجرب ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

## روغن عجیب

کافور ۱ تولہ، ست پودینہ ۱ تولہ، ست اجوائن ۶ ماشہ، سب کو کھرل میں حل کرکے دھوپ میں رکھ دیں۔ تھوڑے عرصہ میں روغن بن جائیگا۔

فوائد:- ہیضہ۔ اسہال۔ بدہضمی۔ درد معدہ۔ درد امعاء۔ نفخ شکم۔ درد جگر۔ قولنج۔ متلی۔ قے۔ درد سر۔ درد دندان۔ درد کان۔ بچھو سانپ۔ بھڑ وغیرہ کے کاٹنے کیلئے مجرب دوائی ہے۔ اس کو امرت دھارا کہتے ہیں۔ (بعض کو جب درد سر سخت ہو رہا ہو تو ماتھے یعنی پیشانی پر لگا دیں۔ دیگر امراض میں کھانے کے لئے ۵ قطرہ بتاشہ میں رکھ یا کسی مناسب عرق میں ملا کر دیں۔ کان کی درد میں چند قطرے گرم کرکے ڈالیں۔ دانت درد میں پھویہ بھگو کر سوراخ میں رکھدیں۔

## ضماد درد سر

صندل سفید ۶ ماشہ، تخم کاہو ۶ ماشہ، کافور ۱ ماشہ، سبز دھنیے کے پانی میں پیس کر لیپ پیشانی پر کریں۔

فوائد:- درد سر گرم میں نہایت مفید اور فوری اثر کرنیوالا لیپ ہے۔

## نسخہ برائے درد سر صفراوی

املی ۵ تولہ۔ آلو بخارا ۱۰ دانہ جوش دیکر صاف کرکے شربت ورد ۲ تولہ ملا کر

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



پلادیں۔

فوائد:- درد سر صفراوی۔ بخار کی حالت میں قبض کھولنے۔ صفرا کے نکالنے کے لئے مجرب ہے۔ اگر مریض میں صفرا کے غلبہ کیوجہ سے درد سر ہو۔ تو یہ نسخہ استعمال کریں۔

## نسخہ شربت ورد مکرر

گل سرخ تازہ سوا سیر یا خشک اسکا نصف لیکر چھ سیر پانی میں جوش دیں۔ جب تین سیر رہ جائے۔ تو پھر اتنے ہی پھول ملا کر جوش دیں۔ پھر صاف کرکے قند سفید تین سیر ملا کر قوام کریں۔

خوراک:- دو سے چار تولہ تک پانی ملا کر پلادیں۔

فوائد:- بخار۔ قبض۔ درد سر کی حالتیں نہایت مفید ہے۔

## نسخہ برائے درد سر بارد یعنی بوجہ سردی

گل بنفشہ ۵ ماشہ، اسطوخودوس ۵ ماشہ، گاؤزبان ۵ ماشہ، جوش دیکر صاف کرکے مصری ۲ تولہ ملا کر نیم گرم پلا دیں۔

پھر دارچینی چائے میں پکا کر گرم گرم پلادیں۔

فوائد:- اگر مریض کو سردی کیوجہ سے درد سر ہو۔ تو نہایت مجرب ہے۔

## طلاء درد سر بارد

روغن دارچینی ۱ تولہ، روغن گل ۱ تولہ ملا کر نیم گرم پیشانی پر لگادیں۔

فوائد:- اگر مریض کو سردی کیوجہ سے درد سر ہو۔ تو یہ طلاء استعمال کریں۔ یا روغن عجیب

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

بھی مفید ہے۔

## اطریفل زمانی

عناب ۱۰۰ عدد، لسوڑیاں ۶۰ عدد، گل بنفشہ ۴ تولہ پانی میں جوش دیکر چھان کرکے شیرہ ہلیلہ مربی ۱ سیر، شہد خالص ۲ پاؤ ملا کر قوام کریں۔ میل و جھاگ خوب اتاریں۔ پوست ہلیلہ زرد، ہلیلہ سیاہ، پوست ہلیلہ کابلی، گل بنفشہ، سقمونیائے ولائتی ہر ایک پونے چار تولہ۔ تربد سفید (تروی)، کشنیز خشک، پوست بلیلہ، آملہ خشک، گل سرخ، طباشیر، گل نیلوفر ہر ایک ۲ تولہ۔ صندل سفید، کتیرا گوند ہر ایک ۳ ماشہ سے ۲ تولہ تک۔ کوٹ چھان کر بادام روغن ۲ تولہ میں چرب کرکے قوام میں ملا دیں۔

فوائد۔ معدہ، دماغ کے تنقیہ کیلئے مجرب ہے۔ مالیخولیا مراقی۔ دائمی نزلہ قبض کیلئے مفید ہے۔ اگر درد سر کے مریض کو قبض ہو۔ تو رات کو سوتے وقت ایک دو تولہ دیں۔ روزانہ استعمال کیلئے ۶ ماشہ کافی ہے۔ اگر زیادہ قبض کشا بنانی ہو۔ تو ۵ تولہ سنا کی کوٹنے والی دواؤں میں ملا دیں۔

## اطریفل کشنیزی

| | | | |
|---|---|---|---|
| پوست ہلیلہ کابلی | پوست ہلیلہ زرد | آملہ خشک | ہلیلہ سیاہ |
| ۳ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ |

کشنیز خشک ۵ تولہ کوٹ چھانکر ہلیلہ جات کو ۵ تولہ روغن بادام یا روغن گاؤ سے چرب کرکے شہد خالص ادھ سیر قوام کرکے ملا دیں۔

فوائد:۔ درد سر، درد آنکھ، درد کان، تبخیر، قبض، پرانی آنکھ دکھنے کیلئے مفید ہے۔ دماغ اور معدہ کو طاقت دیتا ہے۔ اگر درد سر کے مریض

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



کو قبض تبخیر ہو۔ تو رات کو سوتے وقت یہ اطریفل ۱ تولہ کھلا دیا کریں۔

## اطریفل اسطوخودوس

پوست ہلیلہ زرد، پوست ہلیلہ کابلی، ہلیلہ سیاہ، پوست بلیلہ، آملہ خشک، سنا مکی، تربد سفید مجوف، بسفائج فستقی، اسطوخودوس، افتیمون ولائتی، مصطگی رومی، کشمش سبز، مویز منقی ہر ایک دوائی ۱ تولہ کوٹ چھانکر روغن بادام سے چرب کرکے شہد خالص ادھ سیر کا قوام کرکے ملا دیں۔

فوائد:۔ درد سر جو سردی اور دماغ میں بلغم اور سودا کے جمع ہو جانے کیلئے مفید اور مجرب ہے۔ دماغ اور معدہ کو غلیظ خلطوں سے صاف کرنے مرگی والیخولیا کیلئے بھی مفید ہے۔ نزلہ زکام پرانا جو سردی کیوجہ سے ہو کیلئے بھی مفید ہے۔

## معجون دماغ افروز

| | | | |
|---|---|---|---|
| نشاستہ | گوند ببھی | گھیکوار شیر گاؤ | بالائی شیر یعنی فرنی یا بالائی چار رطل |
| پاؤ | ۱۵ تولہ | ۱ سیر | اشیاء کو الگ الگ گھی ۲ سیر میں |

بھون کر رکھ لیں۔ دانہ الائچی خورد ۲ تولہ، مغز بادام مقشر ۲ پاؤ، مغز پستہ ۱۰ تولہ۔

ورق نقرہ ۱ دفتری باریک پیس کر اس میں ملا دیں پھر کھانڈ ۲ سیر کا قوام کرکے تمام چیزیں ملا دیں۔

خوراک:۔ ۲ تولہ سے ۵ تولہ تک صبح و شام ہمراہ دودھ یا ویسے ہی کھائیں۔ نوٹ:۔ اگر نزلہ زکام رہتا ہو تو خشخاش ایک سیر دودھ میں پیس کر گھی میں بریاں

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

کرکے اضافہ کریں۔

فوائد:۔ ضعف دماغ کیلئے ایک لاجواب نسخہ ہے۔ وکیلوں سکولوں اور کالجوں طالب علموں کیلئے ایک بے بہا تحفہ ہے۔ اگر مریض کو دماغ کی کمزوری کی وجہ سے دردِ سر ہو۔ تو یہ معجون استعمال کریں۔ نزلہ زکام مزمن کیلئے اکسیر ہے۔

## حریرہ مقوی دماغ

| مغز بادام مقشر | نشاستہ | گوند کیکر | گوند کتیرا | تخم خشخاش | مغز کدو |
|---|---|---|---|---|---|
| ۷ دانہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ |

مغز تربوز ۳ ماشہ دانہ الائچی خورد ۱ ماشہ ایک پاؤ دودھ میں پیس کر ۲ تولہ کھانڈ ملا کر آگ پر رکھیں جب گاڑھا ہو جائے۔ تو دو تولہ گھی ڈال کر اتار لیں اور پھر نیم گرم صبح یا رات کو سوتے وقت کھا لیا کریں۔

فوائد:۔ بہترین مقوی دماغ ہے۔ نیند کی کمی۔ خشکی و بدن کی لاغری کیلئے مجرب ہے۔ نزلہ زکام مزمن کیلئے مفید ہے۔ دردِ سر بوجہ ضعف دماغ اور نیند نہ آنے کیلئے اکسیر صفت ہے۔

## اطریفل مقوی دماغ

املہ مربی ۱۰ عدد ہلیلہ مربی ۱۰ عدد کی گٹھلیاں نکال کر عرق گاؤزبان ایک پاؤ میں پیس کر کپڑے میں چھان لیں اور کھانڈ سیر ملا کر قوام کریں۔ پھر گل بنفشہ ۲ تولہ برگ گاؤزبان ۲ تولہ برگ بادرنجبویہ ۲ تولہ اسطوخودوس ۱ تولہ مغز بادام ۴ تولہ مغز کدو شیریں ۲ تولہ کشنیز خشک ۲ تولہ۔ گل سیوتی ۲ تولہ۔ پوست ہلیلہ زرد ۴ تولہ پوست ہلیلہ کابلی ۴ تولہ

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



| پوست بلیلہ | ہلیلہ سیاہ | آملہ خشک | کشمش سبز | مویز منقٰی |
|---|---|---|---|---|
| ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۱۰ تولہ | ۱۰ تولہ |

پیس کر ہلیلہ جات کو ۲ تولہ روغن بادام سے چرب کرکے قوام مذکور میں ملا دیں۔

خوراک:۔ ۹ ماشہ سے ۱ تولہ تک۔

فوائد:۔ دماغ و معدہ کو طاقت دینے کیلئے بہت مفید ہے۔ نزلہ زکام مزمن کے لئے مجرب ہے۔ اگر مریض کا دماغ و معدہ کمزور ہو۔ دردِ سر رہتا ہو۔ نزلہ زکام رہتا ہو۔ تو ایسی حالت میں مریض یہ اطریفل دیں۔

## اکسیر نقرئی

| طباشیر اصلی | مروارید ناسفتہ | ورق نقرہ | دانہ الائچی خورد | عرق کیوڑہ |
|---|---|---|---|---|
| ۲ ماشہ | ۲ ماشہ | ۲ ماشہ | ۲ ماشہ | ۱۰ تولہ |

میں کھرل کرکے رکھ لیں۔

خوراک:۔ ۱ رتی سے ۲ رتی تک ہمراہ مغز بادام ۵ دانہ دانہ الائچی خورد ۲ ماشہ کھانڈ یا مصری ملا کر کھا لیں۔

فوائد:۔ یہ نسخہ مقوی دماغ ہے معدہ کو کمزور نہیں کرتا۔ دردِ سر کمزوری دماغ کی وجہ سے ہو تو مجرب ہے۔

## جوشاندہ اسطوخودوس

| گل بنفشہ | عناب | لسوڑیاں | خطمی خبازی | گاؤزبان | خطمی مقشر |
|---|---|---|---|---|---|
| ۶ ماشہ | ۵ دانہ | ۱۰ ماشہ | ۶ ماشہ | ۴ ماشہ | ۵ ماشہ |

اسطوخودوس ۶ ماشہ جوشاندہ صاف کرکے کھانڈ ملا کر پلا دیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

فوائد:۔ درد شقیقہ اگر نزلہ اور کھانسی کے ہمراہ ہو۔ تو یہ نسخہ دو تین روز پلانے سے درد قطعاً غائب ہو جاتی ہے۔ اگر درد زیادہ ہو۔ تو ساتھ حب شقیقہ بھی دیں۔

## حب شقیقہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| فناسٹین | پوٹاشیم برومائیڈ | کونین سلفاس | تینوں کو ملا کر گوند کیکر کے |
| ا تولہ | ا تولہ | ا تولہ | لعاب میں گولیاں |

کابلی چنے کے برابر بنا دیں۔

خوراک:۔ دو گولی دن میں دو بار ہمراہ بدرقہ مناسب۔

فوائد:۔ اگر مریض کو درد سخت ہو رہا ہو۔ تو فوری تسکین دینے کیلئے مفید ہیں اگر مریض کو کھانسی نزلہ اور درد شقیقہ ہو تو۔ جوشاندہ اسطوخودوس کے ہمراہ دیں درد شقیقہ و عصابہ کو روکنے کیلئے دو گولی ہمراہ اسطوخودوس ۶ ماشہ کشنیز خشک ۴ ماشہ فلفل سیاہ ۹ عدد پانی میں پیس کر چھان کر سورج نکلنے سے پہلے دیں۔ تین چار روز استعمال کریں ہر قسم کے درد شقیقہ و عصابہ کو روکنے کیلئے اس نسخہ کے ہوتے ہوئے اور کسی نسخہ کی ضرورت نہیں۔ ملیریا بخار کیلئے بھی گولیاں مفید ہیں۔



## ضماد شقیقہ

| | | |
|---|---|---|
| پوست درخت بید انجیر | صندل سفید | زنجبیل سونٹھ |
| ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ |

سالجی چاول کے دھوون یا پانی میں پیس کر گرم کر کے پیشانی پر ضماد کریں۔

فوائد:۔ شقیقہ کو روکنے کیلئے اور درد کو بند کرنے کیلئے نہایت مجرب ہے

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



## ضماد شقیقہ نمبر ۲

کنتھرائیڈس پلاسٹر جو عام انگریزی دوکانوں سے ملتا ہے۔ گول چھاپہ پر کاٹ کر کنپٹی پر لگا دیں۔ اس سے آبلہ پیدا ہوتا ہے۔ چھالا اتار کر اوپر گھی چوا لگاتے رہیں۔ فوائد:۔ پرانے شقیقہ کیلئے ضرور مفید ہے نئے شقیقہ کو بھی فائدہ کرتا ہے۔ عضو مخصوص پر آبلہ ڈالنے کیلئے بھی اس کو استعمال کرتے ہیں۔

## زروق صداع دودی

روغن تارپین ا تولہ کو ایک پاؤ گرم پانی میں ملا کر رکھیں۔ اور روزانہ اس سے پچکاری کیا کریں۔ ناک کے تمام کیڑے نکل جائیں گے۔

فوائد:۔ اگر مریض کو ناک کے کیڑے کی وجہ سے درد سر رہتا ہو۔ ناک سے کبھی کبھی خون جاری ہوتا ہو اور باقی تمام علامات کیڑوں کی موجود ہوں تو اس کی پچکاری کا استعمال کریں۔

## نسخہ جو صداع دودی کیلئے مفید ہے

گیدا ماشہ اطریفل شاہترہ میں ملا کر رات کو سوتے وقت کھایا کریں۔

## دیگر

ارقی لوبان خمیرہ گاؤزبان امبری میں ملا کر کھلائیں اور پرسے گاؤزبان ۳ ماشہ گل گاؤزبان ۳ ماشہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عناب | ابریشم مقرض | مصری | جوش دے کر پلا دیا کریں۔ | |
| ۵ دانہ | ۳ ماشہ | ۲ تولہ | | |

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

فوائد:۔ جو درد سر ناک کے کیڑوں کی وجہ سے ہو۔ اس میں اس نسخہ کا صبح و شام استعمال کرنا بے حد مفید و مجرب ہے۔

## سرد پٹی

روغن گل ۲ تولہ عرق گلاب ۵ تولہ سرکہ ۱ تولہ ملا کر برف سے سرد کر کے یا ویسے ہی اس میں کپڑا بھگو کر سر پر رکھیں۔ جب گرم ہو جائے تو پھر کپڑا بھگو کر رکھیں۔ فوائد:۔ بخار کی حالت میں جب درد سخت ہو رہا ہو تو اسکو روکنے کیلئے اکسیر ہے۔ اس کے علاوہ سرسام۔ تیز بخاروں مثلاً ٹائیفائیڈ یعنی محرقہ جسے لوگ مباری کی یا معیادی بخار کہتے ہیں۔ میں جب مریض ہذیان کر رہا ہو۔ تو اس کا استعمال بیحد مفید ہے۔ بخار کو کم کر دیتا ہے۔ سر درد ہذیان کو روکتا ہے۔ مریض کو نیند آ جاتی ہے۔

## نسخہ صدر دوار نمبر ۱

ہلیلہ مربی ۱ عدد دھو کر ورق نقرہ ۱ عدد لپیٹ کر ہمراہ گل بنفشہ ۲ ماشہ آلو خورد کی ۵ ماشہ گاؤزبان ۴ ماشہ کشنیز خشک ۶ ماشہ آملہ خشک ۶ ماشہ گرم پانی میں بھگو کر صاف کر کے شربت بنفشہ ۲ تولہ ملا کر پلا دیں۔

فوائد:۔ اگر مریض کو چکر آ رہے ہوں۔ آنکھوں کے سامنے اندھیرا آ جاتا ہو۔ مریض کو ہر چیز گھومتی ہوئی معلوم ہوتی ہو۔ تو یہ نسخہ نہایت مفید ہے قبض ہو۔ تو اطریفل ملین ۱ تولہ یا زمانی ۱ تولہ رات کو سوتے وقت کھلا دیں۔



https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



## نسخہ صدر دوار نمبر ۲

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مغز بادام | مغز کدو | مغز تربوز | تخم خشخاش سفید | کشنیز خشک |
| ۵ دانہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ | ۶ ماشہ |

پانی میں پیس کر چھان کر کھانڈ ۲ تولہ ملا کر پلا دیں۔

فوائد:۔ ضعف دماغ۔ گرمی و چکر آنے کیلئے مجرب ہے۔ اگر کسی کا دماغ کمزور ہو۔ گرمی بھی زیادہ محسوس کرتا ہو۔ چکر آتے ہوں اور بخارات اوپر کو اٹھتے ہوں۔ تو یہ نسخہ استعمال کریں۔

## معجون برائے صدر دوار

| | | | |
|---|---|---|---|
| تخم خشخاش سفید | مغز تخم کدو شیریں | تخم کاہو مقشر | مغز تربوز |
| ۹ تولہ | ۵ تولہ | ۵ تولہ | ۵ تولہ |
| تخم خرفہ سیاہ | کشنیز خشک | مغز بادام سب کو | |
| ۴ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | |



نبات سفید ایک سیر کا قوام کر کے ملا دیں۔

خوراک:۔ ۲ تولہ صبح ۲ تولہ شام۔

فوائد:۔ صدر دوار۔ ضعف دماغ۔ بیخوابی کیلئے مفید و مجرب ہے۔

## اطریفل برائے صدر دوار

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| پوست ہلیلہ زرد | پوست ہلیلہ کابلی | ہلیلہ سیاہ | آملہ مقشر | گل سرخ |
| ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ |

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

تخم خشخاش ۲ تولہ گل گاؤزبان ۲ تولہ کشنیز خشک مقشر ۲ تولہ کوٹ چھانکر روغن بادام سے چرب کرکے قند سفید ۱۲ تولہ ترنجبین ۱۲ تولہ کا قوام کر کے بعد مشک خالص ۱۱ ماشہ زعفران ۲ تولہ کو عرق گلاب میں پیس کر ملا کر اتار لیں۔ اور دوائیں ملا دیں۔

خوراک:۔ ۳ ماشہ سے ۱ تولہ تک رات کو سوتے وقت کھلا دیں۔

فوائد:۔ سدر دوار کے لئے مفید ہے۔ اگر مریض کو چکر آتے ہوں معدہ۔ دماغ کمزور ہوں۔ تو یہ اطریفل استعمال کرائیں۔

## پاشویہ سرسام

| گل بنفشہ | گل نیلوفر | تخم خطمی | سبوس گندم | نمک طعام | برگ بیری |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | | پاؤ پختہ |

پانچ سیر پانی میں جوش دیکر صاف کرکے کچھ اور سرد پانی ملا کر پاشویہ کریں۔

فوائد:۔ سرسام حقیقی وغیر حقیقی دونوں کیلئے مجرب ہے۔ اگر تیز بخاروں میں مریض بکواس کر رہا ہو۔ سر میں شدید درد ہو۔ نیند نہ آتی ہو یا حقیقتاً سرسام ہو چکا ہو۔ تو یہ پاشویہ استعمال کریں۔



## لخلخہ سرسام

صندل سفید ۳ ماشہ کافور ۱۰ ماشہ آب کشنیز ۲ تولہ یا شیرہ کشنیز خشک ۹ ماشہ آب خیار ۳ تولہ آب کدو ۲ تولہ روغن گل ۱ تولہ سرکہ ۱ تولہ ملا کر بیمار کو سنگھاتے رہیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



فوائد:۔ سرسام حقیقی وغیر حقیقی دونوں کیلئے مجرب ہے۔ اگر مریض کو تیز بخار ہو۔ یا میعادی بخار ہو۔ جسے محرقہ یا پھل ماتا کہتے ہیں۔ اور مریض کی عقل قائم نہ رہے تو یہ لخلخہ سنگھائیں۔

## تبرید سرسام

| لعاب بہدانہ | شیرہ تخم کاہو مقشر | شیرہ مغز کدو شیریں | شیرہ تخم خرفہ |
|---|---|---|---|
| ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ |

شیرہ مغز تخم خیارین ۵ ماشہ شیرہ مغز تربزہ ۵ ماشہ پانی یا عرق گلاب ۱ تولہ عرق کیوڑہ ۲ تولہ میں پیس کر چھانکر شربت نیلوفر ۲ تولہ ملا کر پلا دیں۔

فوائد: سرسام حقیقی وغیر حقیقی دونوں میں مفید و مجرب ہے۔ اگر مریض تیز بخار میں خواہ وہ کسی قسم کا ہو۔ بکواس کر رہا ہو۔ تو یہ نسخہ پلا دیں۔ حقیقی سرسام میں بھی مجرب ہے۔



## ٹھنڈی پٹی

روغن گل۔ سرکہ۔ عرق گلاب بھگا کر درد سر میں ہو چکا ہے۔ سر پر رکھیں مجرب ہے۔ نوٹ:۔ اگر دماغ یا دماغ کی جھلیوں میں ورم ہو جائے تو اسکو سرسام حقیقی کہتے ہیں۔ اگر ورم نہ ہو اور مریض بخار کی تیزی۔ قبض یا بخارات کی وجہ سے ہذیان کر رہا ہو۔ تو اس کو غیر حقیقی کہتے ہیں۔ جیسا کہ محرقہ و ٹائیفائیڈ یعنی پھل ماتا یا دیگر تیز بخاروں میں عموماً ہوتا ہے۔ اس کے لئے سابقہ چاروں نسخے اکسیر ہیں۔ اگر مریض کو قبض ہو۔ تو گلیسرین کی پچکاری کریں۔ یا کوئی سرد ملین چیز دیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

# نسخہ مالیخولیا

خمیرہ صندل ۱ تولہ ورق نقرہ ۱ عدد کھلا کر اوپر سے یہ سردائی پلا دیں:

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لعاب گاؤزبان | شیرہ عناب | شیرہ مغز کدو | شیرہ مغز تربوز | شیرہ تخم خرفہ |
| ۴ ماشہ ، | ۵ دانہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ |

عرق گاؤزبان ۔ عرق کیوڑہ میں پیس کر چھان کر شربت گڑہل یا نیلوفر ملا کر
۱۰ تولہ ۳ تولہ ۲ تولہ ۲ تولہ
پلا دیں ۔ مالیخولیا میں تسکین دینے کیلئے بے حد مفید ہے ۔ اگر مریض شور کر رہا ہو ۔ گالیاں دیتا ہو ۔ مارتا ہو ۔ تو اس کے جوش کو سرد کرنے کیلئے مجرب نسخہ ہے ۔ صبح و شام اُس وقت تک دیں ۔ جبتک مریض کو سکون نہ پیدا ہو جائے ۔ اس کے علاوہ گرمی ۔ دل کا دھڑکنا ۔ گھبراہٹ ۔ خفقان کیلئے بھی مجرب ہے ۔

# نسخہ عجیب برائے مالیخولیا

قرص دوا الشفا ہندوستانی دواخانہ لاہور سے منگوا کر مریض کو دیں ۔ مریض مالیخولیا جنون کے جوش کو توڑنے اور نیند لانے کے لئے اس سے زیادہ مفید کوئی دوا نہیں ۔ صبح دو دو ہر شام ایک ایک قرص پانی کے ساتھ دیں ۔

# تبرید نمبر ۲

آملہ مربی ۱ عدد دھو کر چاندی کا ورق ۱ عدد لپیٹ کر ہمراہ شیرہ آلو بخارا ۵ دانہ ۔ شیرہ کشنیز خشک ۴ ماشہ ۔ شیرہ تخم خرفہ ۴ ماشہ پانی میں پیس کر چھان کر

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



شربت نیلوفر ۲ تولہ ملا کر پلا دیں

# سفوف مالیخولیا

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| صندل سفید گھسا ہوا | بادیان | کشنیز | زیرہ سفید | تخم کاسنی |
| ۳ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ |
| تخم خرفہ | زہر مہرہ خطائی | طباشیر اصلی | یشب سبز | کہربا شمعدان |
| ۱ تولہ | ۹ ماشہ | ۹ ماشہ | ۹ ماشہ | ۹ ماشہ } تمام ادویہ |

سفوف بنا دیں ۔

**خوراک:** ۔ ۱ تولہ ہمراہ شربت مالیخولیا ۔

**فوائد:** ۔ مالیخولیا کے لئے تنقیہ کے بعد یعنی منضج و مسہل کے بعد میرا دادا میرے والد و خود میرا معمول ہے ۔ نہایت مفید ہے ۔

# شربت احمد شاہی

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| گل بنفشہ | گاؤزبان | گل گاؤزبان | بادرنجبویہ | گلسرخ |
| ۱ تولہ | ۲ تولہ | ۱ تولہ | ۲ تولہ | ۱ تولہ |
| گل نیلوفر | افتیمون ولایتی | تخم فرنجمشک | برگ شاہترہ | |
| ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | |
| ہلیلہ سیاہ | بسفائج فستقی | برگ فرنجمشک | برگ سنا مکی | |
| ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | |

اسطوخودوس ۲ تولہ ان کو پانی ۲ سیر میں بھگو کر صبح جوش دیکر صاف کر کے عرق گلاب ۲ پاؤ مصری ۲ پاؤ ملا کر شربت بنا دیں ۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

**خوراک:۔** ۲ تولہ صبح و شام

**فوائد:۔** مالیخولیا کی تمام اقسام کیلئے مفید ہے۔ سودایت گھبراہٹ تبخیر۔ وحشت و بے چینی کے لئے مجرب ہے۔ اگر ماءالجبن میں ملا کر پیں تو بہت مفید ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ عرق روح بہار تیار کردہ مشہور کیمیکل ورکس ملا کر پینا سونے پر سہاگہ کا کام دیتا ہے۔

## جوارش مراق

آملہ مربی۔ ہلیلہ مربی۔ سیب مربی۔ اناناس مربی ہر ایک ۵ تولہ پانی سے دھو کر پیس کر قند سفید ڈیڑھ پاؤ ملا کر قوام کر کے اتار لیں۔ اور صدف مروارید۔ طباشیر۔ عود غرقی۔ زرنجور۔ دانہ الائچی خورد دانہ الائچی کلاں دارچینی قلمی۔ زنج۔ بہمن سفید۔ تیزپات۔ مصطگی رومی۔ بالچھڑ ہر ایک ۳ ماشہ باریک پیس کر چھان کر قوام مذکور میں ملا دیں۔ پھر ورق چاندی ۲۵ عدد ملا کر رکھ لیں۔

**خوراک:۔** ۱ تولہ صبح و شام ہمراہ شربت احمد شاہی۔

**فوائد:۔** مالیخولیا مراقی۔ ضعف دل۔ تبخیر کے لئے مفید ہے۔ معدہ و دل کو طاقت دیتی ہے۔



## تلیین مراق

اطریفل زمانی ۶ ماشہ کھلا کر اوپر سے شیرہ بادیان ۶ ماشہ شیرہ تخم کاسنی ۶ ماشہ عرق مکوہ ۵ تولہ عرق گاؤزبان ۶ تولہ میں پیس کر شربت دینار یا گلقند ۲ تولہ ملا کر پلا دیں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



آنکھ آنا        علاج آشوب چشم

## ایکری فلیوین لوشن

| | |
|---|---|
| ایکری فلیوشن | ۱ گرین |
| زنک سلفاس | ½ گرین |
| بورک ایسڈ | ۱۰ گرین |
| عرق گلاب | ۱ اونس |

ملا کر رکھ لیں۔ اور ڈراپر سے آنکھ میں ڈالا کریں۔

**فوائد۔** آنکھ دکھنے کے لئے بہت مجرب ہے۔ سرخی۔ پانی۔ درد کو جلد تسکین دیتا ہے۔

## آرجی رول لوشن

آرجی رول ۲۲ گرین عرق گلاب ۱۔۱ اونس ملا کر رکھ لیں۔ ڈراپر سے آنکھ میں ڈالا کریں۔ آنکھ دکھنے کیلئے مجرب ہے۔

## پروٹارگال لوشن

پروٹارگال ۳۰ گرین۔ عرق گلاب ۱۔۱ اونس ملا کر رکھ لیں۔ ڈراپر سے آنکھ میں ڈالیں۔ آئی ہوئی آنکھ کیلئے بےنظیر ہے۔

باقی نسخہ جات آشوب چشم یعنی آنکھ کے دکھنے کے۔ اگلی کتاب میں ملاحظہ فرماویں۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

## دوائے ورم لثہ

ٹنکچر آیوڈین ریکٹی فائیڈ سپرٹ والی ۱ ڈرام، ٹنکچر مر ۱ ڈرام، آئیسکل یوکلپٹس ۱ ڈرام
گلیسرین ۲ ڈرام ملا کر رکھ لیں۔

ترکیب استعمال:۔ ایک سلائی پر روئی لپیٹ کر دوائی سے تر کر کے مسوڑوں پر لگا دیں۔

فوائد:۔ مسوڑوں کے ورم و درد کیلئے مجرب ہے۔ ہر وقت مطب میں تیار رکھیں۔

## دوائے ورم لوزہ

| آئیوڈوم | پاٹاسی آئیوڈائیڈ | منتھول | گلیسرین |
|---|---|---|---|
| ۱۵ گرین | ۱۵ گرین | ۲ گرین | ۱-۱ اونس |

ملا کر رکھ لیں۔

ترکیب استعمال:۔ ایک لوہے کی سلائی پر روئی لپیٹ کر دوائی سے لبھڑ کر حلق میں لگا دیں۔

فوائد:۔ گلے و لوزتین کے ورم کیلئے مجرب ہے۔

## بورک گلیسرین

بورک ایسڈ ۱ ڈرام۔ گلیسرین ۱-۱ اونس ملا کر رکھ لیں۔

فوائد:۔ منہ پکنے کے لئے مجرب ہے، بچوں کے لئے خصوصیت سے مفید ہے۔

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



## ایئر ڈراپ

ٹنکچر اوپیم ۱ ڈرام گلیسرین ۱-۱ اونس ملا کر رکھ لیں۔ ذرا سا لیکر چمچہ میں گرم کر کے کان میں ڈالیں۔ کان کے درد کیلئے بہت مفید ہے۔

## ٹنکچر آیوڈین

| آیوڈین | پوٹاشیم آیوڈائیڈ | اسپرٹ میتھلیٹڈ |
|---|---|---|
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۲۰ تولہ |

پوٹاشیم آیوڈائیڈ کو ذرا سے پانی میں حل کریں۔ پھر آیوڈین ملا کر سپرٹ ملا دیں۔ ترکیب استعمال:۔ روئی کے پھائے سے چوٹ، زخم، خراش کی جگہ لگا دیں۔

فوائد:۔ بڑی مفید دوائی ہے۔ ہر وقت ہر مطب میں تیار رہنی چاہیئے چوٹ لگتے ہی فوراً لگا دیں، زخم خراب نہیں ہوگا۔ سوجن کے لئے بھی مفید ہے۔ دردوں کو فائدہ کرتی ہے۔

---

## اوکین

یہ بےنظیر دوائی اسقاط حمل کو روکنے کیلئے بے مثال ہے۔ اسکا استعمال رحم کی ساخت اور اعصاب کو اتنا مضبوط کر دیتا ہے کہ اسقاط کا خطرہ ہمیشہ کے لئے دور ہو جاتا ہے۔ جب یقین ہو جائے کہ حمل موجود ہے

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

تو اس دوائی کا استعمال شروع کردیں۔ چودہ روز دوائی استعمال کرنے کے بعد بند کردیں۔ پھر چھٹے ساتویں ماہ چودہ روز استعمال کریں۔ خدا کے فضل سے پورے ۹ ماہ بعد بچہ پیدا ہوگا۔

**ترکیب استعمال**:۔ ۶ ماشہ صبح ۶ ماشہ شام ہمراہ دودھ۔

قیمت پورا کورس پندرہ روپیہ بعد محصول ڈاک ؏ ۱۵

اپنے شہر کے ہر دوا فروش سے طلب کریں۔ یا اس پتہ سے منگوائیں۔

## پتہ

## مشہور کیمیکل ورکس رجسٹرڈ صدر بازار منٹگمری



## ہاضمین

اگر غذا اچھی طرح ہضم نہ ہو۔ تو جسم کو بدل ما تحلیل نہیں پہونچتا۔ اور تمام جسمانی قوتیں کمزور ہو جاتی ہیں۔

اعصاب۔ دل۔ دماغ۔ جگر کے تمام افعال ناقص ہو جاتے ہیں۔

قوت باہ کمزور ہو جاتی ہے۔

اس لئے اگر آپ کا معدہ کمزور ہے۔ کھانا کھانے کے بعد بوجھ معلوم ہوتا ہو۔ غذا ہضم نہیں ہوتی تو آپ ہاضمین کی ایک شیشی استعمال کریں۔ خدا کے فضل سے پتھر بھی ہضم ہو جائیں گے

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



غذا کھانے کے بعد ۴ رتی کھا لیجئے ایسا معلوم ہوگا۔ کہ غذا کھائی ہی نہیں

**ترکیب استعمال**:۔ ۴ رتی صبح ۴ رتی شام۔ غذا کے بعد پانی یا عرق سونف سے کھایا کریں۔

**قیمت فی شیشی**:۔ چار روپیہ آٹھ آنہ علاوہ محصول ڈاک۔

پتہ:۔ **مشہور کیمیکل ورکس رجسٹرڈ صدر بازار منٹگمری**



## ملیریا غائب

ملیریا بخار ایک بدترین بخار ہے۔ جس کے جراثیم۔ جگر۔ تلی۔ اور خون کے سرخ ذرات کو تباہ و برباد کردیتے ہیں۔ مریض کا رنگ سیاہ و زرد ہو جاتا دل کمزور ہو کر دھڑکنے لگتا ہے۔ سانس پھولنا شروع ہو جاتا ہے۔ اور بعض رنجوں میں یہ مرض مزمن صورت اختیار کر کے بار بار حملہ آور ہوتا ہے۔ مشہور کیمیکل ورکس نے جنگل کی جڑی بوٹیوں اور دیسی و انگریزی دوائی کو ملا کر یہ دوائی ایجاد کی ہے۔ جو ملیریا کیلئے تیر بہدف اور مجرب ہے۔ ملیریا خواہ روزانہ ہو یا باری کا چوتھیا ہو یا لازم نیا ہو یا پرانا اسکے استعمال سے قطعاً دور ہو جاتا۔

**ترکیب استعمال**:۔ کچھ کھانے کے بعد ایک ایک خوراک صبح و شام دیں۔

نوٹ:۔ خالی پیٹ و تیز بخار میں نہ دیں۔

## قیمت فی شیشی ؏

ملنے کا پتہ

## مشہور کیمیکل ورکس رجسٹرڈ صدر بازار منٹگمری

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

# عجیب بتیاں

آجکل عورتوں میں اجتماس طمث (بندش) بعض درد یا تکلیف سے آنا عام ہے۔ اسکے علاوہ بعض اوقات کسی مجبوری کیوجہ سے حمل ساقط کرنیکی بھی ضرورت لاحق ہوتی ہے۔ مشہور کیمیکل ورکس نے یہ بتیاں ایجاد کرکے ان دونوں ضرورتوں کو پورا کردیا ہے۔ جب یہ رحم کے منہ میں رکھی جاتی ہیں تو اپنے کیمیاوی عمل سے فم رحم کو آہستہ آہستہ کھولنا شروع کردیتی ہے بعض عورتوں کو ایک دو بتیوں سے اور بعض زیادہ بتیاں استعمال کرنے سے خون حیض بفراغت آجاتا ہے۔ خدا گواہ ہے کہ بیس بیس سال کے بند حیض ان کے استعمال سے جاری ہوگئے ہیں۔

نوٹ:۔ یہ بتیاں استعمال کرنے سے پہلے تسلی کرلیں۔ کہ عورت کو حمل نہ ہو۔ ورنہ ان بتیوں کے استعمال سے یقیناً استقاط ہوجائیگا۔

ترکیب استعمال:۔ انگلی کے ساتھ بتی لیجاکر دوائی والا حصہ فم رحم کے اندر کردیں۔ درد کبھی زیادہ استعمال کریں اور جبتک حیض جاری نہ ہو گھی خوب کھائیں اور بتیاں استعمال کرتے رہیں۔ مفصل پرچہ ترکیب ہمراہ روانہ کیا جاتا ہے۔

قیمت فی درجن پانچ روپیہ ۵ر

اپنے قریبی شہر کے ہر دوا فروش سے طلب کریں۔

پتہ

## مشہور کیمیکل ورکس رجسٹرڈ صدر بازار منٹگمری

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana



# بیاض سائیں بخش حصہ دوم

یہ کشتہ جات واکسیرات کی ایک بہترین کتاب ہے۔ جسمیں حکیم سائیں بخش صاحب فیروزپوری کے آزمائے کشتہ جات اور شناسیوں کے سربستہ راز کھول کر رکھ دیئے گئے ہیں۔ ہر چیز کے کشتہ کرنیکی صرف وہی ترکیب دی گئی ہے جو مجرب اور ہمارے خاندان کی آزمودہ ہے۔

اس کے علاوہ اس حصہ میں وہ پیٹنٹ انگریزی دوائیں بھی دی جائینگی۔ جو مجرب اور اکثر اطباء کی معمولی مطب ہیں نیز وہ مجرب نسخہ جات واکسیرات جو پہلے حصہ میں شائع ہونے سے رہ گئے ہیں۔ اس میں درج کردیئے گئے ہیں۔

قیمت:۔ تین روپیہ ۳ر

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana

ملنے کا پتہ

## مشہور دہلی دواخانہ رجسٹرڈ صدر بازار منٹگمری





# حکیم حاجی علی ضیاء صابری

- فاضل طب والجراحت
- رجسٹرڈ نیشنل کونسل فار طب حکومت پاکستان
- فاضل قانون نظریہ مفرد اعضاء
- سابقہ فریشن قرشی ہیلتھ سروس لاہور

0301-6914588




## الحمد دواخانہ

386۔ فاطمہ جناح روڈ تلیانوالہ محلہ ساہیوال

https://www.facebook.com/AlHamdDwakhana